" ان صاحب هذا القبر يعذب......"(۱۲۸).

ترجمہ: بے شک اس قبر والے کو عذاب ہو رہا ہے"۔

۳۵: حضرت حکم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

" اللّٰهم انی اعوذبک من غلبة العدو ومن غلبة الدين وفتنة الدجال وعذاب القبر"(۱۲۹).

ترجمہ: "اے اللہ! میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں دشمن کے غلبہ سے، قرض کے غلبہ سے، فتنہ دجال اور عذاب قبر سے"۔

۳٦: حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اثر کے الفاظ یہ ہیں:

" فان بها عذابا من عذاب القبر"(۱۳۰).

---

(۱۲۸): عن حبيب بن أبی جبيرة عن يحيی بن سيابة: أن النبی صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم مر بقبر يعذب صحابه، فقال: ان صاحب هذا القبر يعذب فی غير كبير. ثم دعا بجريدة، فوضعها علی قبره، ثم قال: لعله يخفف عنه ما كانت رطبة. وفی حاشية هذا الحديث: فی [م] يحيی بن شبابة. وفی [ط س]: يعلی بن شبابة. وفی [أ]: يحيی بن سيابة. والصواب: يعلی بن سيابة. وانظر: "الجرح" ۳/ ۹۷ حيث عده فی شيوخ حبيب. (المصنف لابن أبی شيبة، كتاب الجنائز، باب فيما يخفف به عذاب القبر، ج: ٤، ص: ٦١٥، رقم: ١٢١٦٠، ط، مكتبة الرشد ناشرون)

(۱۲۹): قال الامام أبوبكرؒ: حدثنا أبو الأحوص عن أبی اسحاق عن الحكم قال: كان رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم يتعوذ من أربع: اللّٰهم انی أعوذ بک من غلبة العدو، ومن غلبة الدين، وفتنة الدجال، وعذاب القبر. (المصنف لابن أبی شيبة، كتاب الجنائز، كتاب الدعاء، باب، ج: ١٠، ص: ١١، رقم: ٢٩٦٤٠، ط، مكتبة الرشد ناشرون)

(۱۳۰): قال الامام أبوبكرؒ: حدثنا عيسی بن يونس عن الأوزاعی عن حسان بن عطية عن أبی الدرداء قال: اذا عرض عليكم الغزو فلا تختاروا أرمينيه! فان بها

ترجمہ: بے شک وہاں عذاب قبر کی طرح کا ایک عذاب ہے"۔

۳۷: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث کے لفاظ یہ ہیں:

**"واعوذبک من عذاب القبر واعوذبک من عذاب النار"(۱۳۱).**

ترجمہ: اے اللہ! میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں قبر کے عذاب سے اور آگ کے عذاب سے۔

۳۸: حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" حادت عن رجل یضرب فی قبره من اجل النمیمة"(۱۳۲).**

ترجمہ:"(میرا خچر اس لئے) بِدکا ہے کہ ایک شخص کو قبر میں چغل خوری کرنے کی وجہ سے مارا جارہا ہے"۔

---

**عذاباً من عذاب اللّٰه: القر. وفی حاشیته: فی (ط س): "من عذاب القبر"! والقر: البرد.** (المصنف لابن أبی شیبة، کتاب الجهاد، باب، ج: ۷، ص: ٤٢، رقم: ١٩٦٨٠، ط، مکتبة الرشد ناشرون)

(۱۳۱): **فی کنز العمال: اللّٰهم انی أعوذ بک من الکسل والهرم والمغرم والمأثم وأعوذ بک من فتنة الدجال، وأعوذ بک من عذاب القبر، وأعوذ بک من عذاب النار. [الخرائطی عن ابن عمرؓ].** (کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الأذکار، جوامع الأدعیة، ص: ٢٠٣، رقم: ٣٨٠٠، ط، بیت الأفکار الدولیة)

(۱۳۲): **فی کنز العمال: عن الحسن أن رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم کان علی علی بغلة له شهباء فحادت به، فقال حادت ولم تحد عن کبیر، حادت عن رجل یضرب فی قبره من أجل النمیمة وآخر یعذب فی الغیبة. [ق فی عذا القبر].** (کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الموت، سؤال القبر وعذاب، ص: ٢٠٧٤، رقم: ٤٢٩٣٩، ط، بیت الافکار الدولیة)

۳۹: حضرت میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا مولاۃ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" یا میمونة تعوذی باللّٰہ من عذاب القبر"(۱۳۳).**

ترجمہ: "اے میمونہ! اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگا کرو عذاب قبر سے"۔

۴۰: حضرت ابوالحجاج ثمالی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**"یقول القبر للمیت...... الم تعلم أنی بیت الظلمة وبیت الفتنة......"(۱۳۴).**

ترجمہ: " قبر میت سے کہتی ہے کہ کیا تمہیں معلوم نہیں تھا کہ میں اندھیرے اور آزمائش کا گھر ہوں"۔

۴۱: حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

---

(۱۳۳): **فی کنز العمال: عن میمونة مولاة النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم أن النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم قال لها: یا میمونة تعوذی باللّٰہ من عذاب القبر! قالت: یارسول اللّٰہ! وانه لحق؟ قال: نعم، وان من أشد عذاب القبر الغیبة والبول. [ق فی عذاب القبر].** (کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الموت، سؤال القبر وعذاب، ص: ۲۰۷۴، رقم: ۴۲۹۳۹، ط، بیت الافکار الدولیة)

(۱۳۴): **فی کنز العمال: یقول القبر للمیت حین یوضع فیه: ویحک یا ابن آدم! ما غرک بی؟ ألم تعلم انی بیت الظلمة وبیت الفتنة وبیت الوحدة وبیت الدود؟ ما غرک بی اذ کنت تمشی فداداً، فان کان مصلحاً أجاب عنه مجیب القبر فیقول: أرأیت أن کان یأمر بالمعروف وینهی عن المنکر! فیقول القبر: انی أعود علیه خضرا، ویعود جسده علیه نوراً، وتصعد روحه الی رب العالمین. [الحکیم، ع، طب، حل عن أبی الحجاج الثمالی].** (کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الموت وأحوال تقع بعده، قبیل زیارة القبور، ص: ۲۰۵۷، رقم: ۴۲۵۴۶، ط، بیت الافکار الدولیة)

**" من رابط فی سبیل اللّٰہ أمنہ اللّٰہ من فتنۃ القبر"(۱۳۵).**

ترجمہ:"جس شخص نے اسلامی سرحد پر پہرہ دیا اسے اللہ فتنہ قبر سے محفوظ فرمادیں گے"۔

۴۲: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" رباط یوم ولیلۃ یعدل صیام شهر وقیامه...... ویوقی الفتان"(۱۳۶).**

ترجمہ:"ایک دن اللہ کے راستے میں پہرہ دینا ایک مہینے کے قیام وصیام سے افضل ہے...... اور جو شخص اس حال میں مرجائے اُسے قبر کے سوال وجواب سے بچالیا جائے گا"۔

۴۳: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" من مات مرابطا فی سبیل اللّٰہ...... امن من الفتان ویبعثه اللّٰہ تعالی آمنا من الفزع الاکبر"(۱۳۷).**

---

(۱۳۵):(أخرجه الهيثمى فى مجمع الزوائد وقال رواه الطبرانى فى الكبير والأوسط، كتاب الجهاد، باب فى الرباط، ج: ۵، ص: ۲۸۹، ط، دار الكتاب العربى بيروت لبنان)

(۱۳۶): **فى كنز العمال: رباط يوم وليلة يعدل صيام شهر وقيامه، ويجرى عليه رزقه ويبقى له عمله ويوقى الفتان. [طب عن أبى الدرداء].** (كنز العمال فى سنن الأقوال والأفعال، الجهاد، فصل الرباط، ص: ۵۱۵، رقم: ۱۰۷۴۰، ط، بيت الأفكار الدولية)

(۱۳۷): **فى اتحاف السادة المتقين: روى البزار من حديث عثمانؓ من مات مرابطاً فى سبيل اللّٰه أجرى عليه أجر عمله الصالح وأجرى عليه رزقه وأمن من الفتان ويبعثه اللّٰه تعالى آمنا من الفزع الاكبر.** (اتحاف السادة المتقين بشرح احياء

ترجمہ: ’’جو شخص اللہ کے راستے میں پہرہ دے...... اللہ تعالیٰ اسے منکر ونکیر کے سوال وجواب سے محفوظ رکھے گا اور قیامت کے دن گھبراہٹ سے بھی وہ مامون رہے گا‘‘۔

۴۴: حضرت ثابت بنانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" اذا وضع الميت فى قبره احتوشته اعماله الصالحة وجاء ملک العذاب فيقول له بعض اعماله اليک عنه. فلو لم يكن الا انا لما وصلت اليه".**

ترجمہ: ’’جب میت کو قبر میں رکھا جاتا ہے تو اس کے اعمال صالحہ اسے گھیر لیتے ہیں اور جب فرشتہ عذاب آنے لگتا ہے تو اس کے اعمال صالحہ میں سے ایک عمل کہتا ہے، اس سے دور رہیے اگر میں اکیلا ہی ہوتا تب بھی آپ اس کے قریب نہیں آسکتے تھے‘‘۔

۴۵: حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی ایک اور حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" اللّٰهم اغفر لابى سلمة وارفع درجته.... اللّٰهم افسح له فى قبره ونور له فيه"(۱۳۸).**

---

علوم الدين، الباب السابع فى حقيقة الموت ومايلقاه الميت فى القبر الى نفخة الصور، ج: ۱۰، ص: ۲۸۲، ط، مؤسسة التاريخ العربى بيروت لبنان)

**(۱۳۸): عن أم سلمةؓ قالت: دخل رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم على أبى سلمة وقد شق بصره، فأغمضه، ثم قال: ان الروح اذا قبض تبعه البصر. فضج ناس من أهله فقال: لاتدعوا على أنفسكم الا بخير، فان الملائكة يؤمنون على ما تقولون. ثم قال: اللّٰهم اغفر لأبى سلمة وارفع درجته فى المهديين واخلفه فى عقبه فى الغابرين، واغفر لنا وله يارب العالمين! وافسح له فى قبره، ونور له فيه.** (صحيح مسلم، كتاب الجنائز، باب فى اغماض الميت والدعاء له، اذا حضر، ص: ۳۷۰، رقم:

ترجمہ: ''اے اللہ ابوسلمہ کی مغفرت فرما اور اس کے درجات بلند فرما......اے اللہ اس کی قبر کشادہ فرما اور اسکو منور فرما۔

۴۶: حضرت عوف بن مالک کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

" اللّٰهم اغفر له...... واعذه من عذاب القبر "(۱۳۹).

ترجمہ: ''اے اللہ اس کی مغفرت فرما اور اسے عذاب قبر سے نجات عطا فرما۔

## منکر اور نکیر میت کو قبر میں بٹھاتے ہیں:

احادیث شریفہ میں جہاں میت کے پاس منکر نکیر کے آنے اور سوال وجواب کرنے کا ذکر آتا ہے وہاں یہ مضمون بھی متواتر احادیث میں وارد ہے کہ نکیرین میت کو بیٹھنے کا حکم دیتے ہیں اور وہ سوال وجواب کے لئے قبر میں اُٹھ کر بیٹھ جاتا ہے۔ اس سلسلہ میں درج ذیل احادیث کا حوالہ دینا کافی ہوگا:

۱: حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے:

" اتاه ملكان فاقعداه "(۱۴۰).

---

۲۱۳۰، ط، دار السلام رياض)

(۱۳۹): عن معاوية ابن صالح عن حبيب بن عبيد، عن جبير بن نفير سمعه يقول: سمعت عوف بن مالك ؓ يقول: صلى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم على جنازة، فحفظت من دعائه وهو يقول: اللّٰهم! اغفر له وارحمه وعافه، واعف عنه، وأكرم نزله، ووسع مدخله، واغسله بالماء والثلج والبرد، ونقه من الخطايا كما نقيت الثوب الأبيض من الدنس، وأبدله داراً خيراً من داره، وأهلاً خيراً من أهله وزوجاً خيرا من زوجه، وأدخله الجنة، وأعذه من عذاب القبر ومن عذاب النار. قال: حتى تمنيت أن أكون أنا ذلك الميت. (صحيح مسلم، كتاب الجنائز، باب الدعاء للميت في الصلاة، ص: ۳۸۷، رقم: ۲۲۳۲، ط، دار السلام رياض)

(۱۴۰): عن أنس رضي اللّٰه تعالىٰ عنه عن النبي صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم

ترجمہ: قبر میں میت کے پاس دو فرشتے آتے ہیں اور اسے بٹھلاتے ہیں۔

۲: حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں ہے:

" اذا اقعد المؤمن فی قبره"(۱۴۱).

ترجمہ: "مومن کو جب قبر میں بٹھایا جاتا ہے۔

مسند احمد میں ان کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

" فیاتیه ملکان فیجلسانه"(۱۴۲).

---

قال: العبد اذا وضع فی قبره وتولی وذهب أصحابه حتی أنه ليسمع قرع نعالهم، أتاه ملكان فأقعداه فيقولان له: ما كنت تقل فی هذا الرجل محمد صلی الله تعالی عليه وسلم؟ فيقول: أشهد أنه عبدالله ورسوله. فيقال: انظر الی مقعدک من النار أبدلک الله به مقعداً من الجنة. قال النبی صلی الله تعالی عليه وسلم فيراهما جميعا. وأما الكافر أو المنافق فيقول: لا أدری، كنت أقول ما يقول الناس. فيقال: لا دريت ولا تليت. ثم يضرب بمطرقة من حديد ضربة بين أذنيه فيصيح صيحة يسمعها من يليه الا الثقلين. (صحيح البخاری، كتاب الجنائز، باب الميت يسمع خفق النعال، ص: ۲۶۲، ۲۶۳، رقم: ۱۳۳۸، ط، دار السلام رياض)

(۱۴۱): عن البراء بن عازب رضی الله عنهما عن النبی صلی الله تعالی عليه وسلم قال: اذا أقعد المؤمن فی قبره أتی ثم شهد أن لا اله الا الله، وأن محمداً رسول الله، فذلک قوله: ﴿يثبت الله الذين آمنوا بالقول الثابت﴾ [ابراهيم: ۲۷]. (صحيح البخاری، كتاب الجنائز، باب ماجاء فی عذاب القبر، ص: ۲۷۰، ط، دار السلام رياض)

(۱۴۲): عن البراء بن عازب عن رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم قال: يأتيه ملكان فيجلسانه، فيقولان له: من ربک؟ فيقول: ربی الله. فيقولان له: ما دينک؟ فيقول دينی الاسلام. فيقولان: ما هذا الرجل الذی بعث فيكم؟ فيقول هو

ترجمہ:''پس اس میت کے پاس دوفرشتے آتے ہیں اور اسے بٹھلاتے ہیں:

۳:حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" ان الميت يصير الى القبر فيجلس الرجل الصالح في قبره غير فزع ولا مشغوف...... الى قوله...... ويجلس الرجل السوء في قبره فزع مشغوفا"(۱۴۳).**

ترجمہ:''بلاشبہ میت کو جب قبر میں رکھا جاتا ہے تو نیک صالح آدمی کو بٹھایا جاتا ہے، اس وقت نہ وہ گھبرا ہوا ہوتا ہے اور نہ پریشان......اور بُرے آدمی کو اس کی قبر میں بٹھایا جاتا ہے، اس وقت وہ نہایت گھبرایا ہوا پریشان ہوتا ہے۔

مستدرک حاکم کی روایت میں یہ الفاظ ہیں:

**" فيقال له اقعد فيقعد وتمثل له الشمس"(۱۴۴).**

---

**رسول اللّٰه...الخ. رواه احمد وأبوداؤد.** (مشكاة المصابيح، كتاب الايمان، باب اثبات عذاب القبر، ص: ۲۵، ط، قديمي كتب خانه كراچي)

**(۱۴۳):حدثنا أبوبكر بن أبي شيبة حدثنا شبابة عن ابن أبي ذئب عن محمد بن عمرو ابن عطاء عن سعيد بن يسار عن أبي هريرةؓ عن النبي صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم قال ان الميت يصير الى القبر فيجلس الرجل الصالح في قبره غير فزع ولامشغوف له..الخ.قال البوصيري: هذا اسناد صحيح.** (مصباح الزجاجة في زوائد ابن ماجة لأحمد بن أبي بكر البوصيريؒ ومعه كفاية الحاجة، كتاب الزهد، باب ذكر القبر والبلى، ص: ۱۵٦۸، رقم: ٤٢٦٨، ط، بيت الافكار الدولية)

**(۱۴۴):عن أبي هريرةؓ عن النبي صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم قال: ان الميت يسمع خفق نعالهم اذا ولوا مدبرين فان كان مؤمناً كانت الصلاة عند رأسه وكان الصوم عن يمينه وكانت الزكاة عن يساره وكان فعل الخيرات من الصدقة والصلاة**

ترجمہ: ’’میت کو کہا جاتا ہے کہ بیٹھ جا۔ پس وہ (اُٹھ کر) بیٹھ جاتا ہے اور اسے سورج (غروب ہوتا ہوا) نظر آتا ہے۔

مجمع الزوائد میں بروایت طبرانی ان کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**” فیقال له اجلس فیجلس وقد مثلت له الشمس للغروب“(۱۴۵).**

ترجمہ: پس اسے (میت سے) کہا جاتا ہے کہ اٹھ کر بیٹھ جا پس وہ بیٹھ جاتا ہے اور اسے سورج غروب ہوتا ہوا نظر آتا ہے۔

۴: حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے:

**”فاذا الانسان دفن فتفرق عنه اصحابه جاء ملک فی یده مطراق فاقعده...“(۱۴۶).**

---

**والصلة والمعروف والاحسان عند رجليه فيؤتى من قبل رأسه فتقول الصلاة ما قبلی مدخل ويؤتى من عن يمينه فيقول الصوم: ما قبلی مدخل ويؤتى من عن يساره فتقول الزكاة: ما قبلی مدخل ويؤتى من قبل رجليه فعل الخيرات: ما قبلی مدخل فيقال له: أقعد فيقعد وتمثل له الشمس قد دنت للغروب..الخ.**

**قال العلامة الذهبیؒ فی التلخيص: تابعه حماد بن سلمة بنحوه علی شرط مسلم.** (المستدرک علی الصحيحين، كتاب الجنائز، ج: ۱، ص: ۵۳۵، ۵۳۶، رقم: ۱۴۰۳، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

**(۱۴۵):عن أبی هريرةؓ عن النبی صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم قال: ان الميت يسمع خفق نعالهم.....وقد مثلت له الشمس للغروب...الخ. رواه الطبرانی فی الاوسط واسناده حسن.** (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، كتاب الجنائز، باب السؤال فی القبر، ص: ۵۱، ۵۲، ط، دار الكتاب العربی بيروت لبنان)

**(۱۴۶):عن أبی سعيد الخدری رضی اللّٰه تعالی عنه قال شهدت مع رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم فقال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ عليه وسلم يا ايها**

ترجمہ: ”پس جب کسی انسان کو دفن کر کے اس کے دفن کرنے والے وہاں سے منتشر ہو جاتے ہیں تو اس کے پاس ایک فرشتہ آتا ہے جس کے ہاتھ میں ایک گرز ہوتا ہے پس وہ اسکو بٹھلاتا ہے......

۵: حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما کی حدیث میں ہے:

**" قال فيناديه قال فيجلس فيقول له......"(۱۴۷).**

---

**الناس ان هذه الأمة تبتلى فى قبورها فاذا الانسان دفن فتفرق عنه أصحابه، جاء ه ملك فى يده مطراق فأقعداه، قال ما تقول فى هذا الرجل؟ فان كان مؤمناً قال أشهد ان لااله الا الله وان محمداً عبده ورسوله، فيقول صدقت...الخ.**

**وفى الفتح الربانى تحت هذا الحديث: "تخرجه" أورده الهيثمى وقال رواه أحمد والبزار وزاد فى الحياة الدنيا والآخرة ويضل الله الظالمين ويفعل الله ما يشاء. ورجاله رجال الصحيح.** (الفتح الربانى لترتيب مسند الامام احمد بن حنبل الشيبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانى من اسرار الفتح الربانى، ابواب عذاب القبر، باب ماجاء فى هول القبر وفتنه والسؤال فيه وشدته، ج: ۸، ص: ۱۰۸ تا ۱۱۰، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

**(۱۴۷): عن محمد بن المنكدر قال كانت اسماء (بنت أبى بكر رضى الله تعالى عنهما) تحدث عن النبى صلى الله تعالى عليه وسلم قالت قال اذا دخل الانسان قبره، فان كان مؤمنا أحف به عمله الصلاة والصيام، قال فيأتيه الملك من نحو الصلاة فترده ومن نحو الصيام فيرده، قال فيناديه اجلس، قال فيجلس فيقول له ماذا تقول فى هذا الرجل يعنى النبى صلى الله تعالى عليه وسلم؟...الخ.**

**وفى الفتح الربانى تحت هذا الحديث: "تخرجه" لم أقف عليه لغير الأمام أحمد، وأورده الهيثمیؒ وقال رواه أحمد، وروى الطبرانى منه طرفاً فى الكبير، ورجال أحمد رجال الصحيح.** (الفتح الربانى لترتيب مسند الامام احمد بن حنبل الشيبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانى من اسرار الفتح الربانى، ابواب عذاب القبر، باب ماجاء

ترجمہ: ”فرمایا قبر میں میت کے پاس ایک فرشتہ آتا ہے اور وہ اسے آواز دیتا ہے اور اسے بٹھلا دیتا ہے اور اسے کہتا ہے......۔

کنز العمال میں ایک دوسری روایت میں حضرت اسماء کی حدیث کے الفاظ یوں ہیں:

"ان المومن یقعد فی قبرہ" (۱۴۸).

ترجمہ: ”بلاشبہ مومن بٹھلایا جاتا ہے۔

۶: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

"فاذا کان الرجل الصالح اجلس فی قبرہ غیر فزع ولا مشغوف......" (۱۴۹).

---

فی هول القبر وفتنه والسؤال فیه وشدته، ج: ۸، ص: ۱۱٤، ۱۱٥، ط، دار احیاء التراث العربی بیروت لبنان)

(۱۴۸): فی كنز العمال: ان المؤمن یقعد فی قبره حتی ینكفئ عنه من شهده، فیقال له: رجل یقال له محمد، فان كان مؤمناً قال: هو عبدالله ورسوله، فیقال له: نم، نم، نامت عیناك، وان كان غیر مؤمن قال: والله ما أدری، سمعت الناس یقولون شیئاً فقتله یخوضون فخضته، فیقال له: نم، لانامت عیناك. [طب عن أسماء بنت أبی بكر]. (كنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الموت وأحوال تقع بعده، سؤال القبر، ص: ۲۰۵٥، رقم: ٤۲٥۰۷، ط، بیت الأفكار الدولیة/ المعجم الأوسط للطبرانی، ج: ۳، ص: ۲۹۰، رقم: ۳۱۸۲، ط، دار الحرمین)

(۱۴۹): عن عائشةؓ قالت جاء ت یهودیة استطعمت علی بابی فقالت أطعمونی أعاذكم الله من فتنة الدجال ومن فتنة عذاب القبر قالت فلم أزل أحبسها حتی جاء رسول الله صلی الله تعالی علیه وسلم فقالت یارسول الله ما تقول هذه الیهودیة قال وما تقول قلت تقول أعاذكم الله من فتنة الدجال ومن فتنة عذاب القبر....فأما فتنة القبر فی تفتنون وعنی تسألون فاذا كان الرجل الصالح أجلس فی قبره غیر فزع

ترجمہ: ”جب میت نیک صالح ہو تو اسکو قبر میں بٹھلایا جاتا ہے اور اس وقت سے کوئی گھبراہٹ اور پریشان نہیں ہوتی۔

۷: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں ہے:

**" اما المنافق فيقعد اذا تولى عنه اهله......"(۱۵۰).**

ترجمہ: ”رہا منافق تو جب اس کے دفن کرنے والے چلے جاتے ہیں تو اسکو (قبر میں) بٹھلایا جاتا ہے۔

---

**ولامشغوف فيقال هيم كنت فيقول فى الاسلام....الخ.**

**وفى الفتح الربانى تحت هذا الحديث: "تخرجه" لم أقف عليه لغير الأمام أحمد ورجاله من رجال الصحيحين.** (الفتح الربانى لترتيب مسند الامام احمد بن حنبل الشيبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانى من اسرار الفتح الربانى، ابواب عذاب القبر، باب ماجاء فى هول القبر وفتنه والسؤال فيه وشدته، ج: ۸، ص: ۱۱۱، ۱۱۲، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

**(۱۵۰): عن أبى الزبير أنه سأل جابر بن عبدالله رضى الله تعالى عنهما عن فتانى القبر، فقال سمعت النبى صلى الله تعالى عليه وآله وصحبه وسلم يقول ان هذه الأمة تبتلى فى قبورها، فاذا أدخل المؤمن قبره وتولى عنه أصحابه جاء ملك شديد الانتهار.....وأما المنافق فيقعد اذا تولى عنه أهله، فيقال له ما كنت تقول فى هذا الرجل؟..الخ.**

**وفى الفتح الربانى تحت هذا الحديث: "تخرجه" أورده الهيثمى، وقال فى الصحيح منه "يبعث كل عبد على ما مات عليه. فقط. رواه أحمد والطبرانى فى الأوسط. وفيه ابن لهية وفيه كلام وبقية رجاله ثقات.** (الفتح الربانى لترتيب مسند الامام احمد بن حنبل الشيبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانى من اسرار الفتح الربانى، ابواب عذاب القبر، باب ماجاء فى هول القبر وفتنه والسؤال فيه وشدته، ج: ۸، ص: ۱۱۳، ۱۱٤، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

سنن ابن ماجہ میں ان کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**" اذا ادخل المیت مثلت الشمس عند غروبها فیجلس یمسح عینیه......"(۱۵۱).**

ترجمہ: "جب میت کو قبر میں دفن کیا جاتا ہے تو اسے سورج غروب ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے پھر اسے بٹھلایا جاتا ہے اور وہ آنکھیں ملتے ہوئے اٹھ کر بیٹھ جاتا ہے۔

۸: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے:

**" ان المؤمن اذا مات جلس فی قبره فیقال من ربک"(۱۵۲).**

---

**(۱۵۱): عن أبی سفیان [عن جابر] عن النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم قال اذا دخل المیت القبر مثلت الشمس عند غروبها فیجلس یمسح عینیه ویقول دعونی أصلی.**

**قال البوصیریؒ: هذا اسناد حسن، ان كان أبو سفیان واسمه طلحة بن نافع سمع من جابر بن عبداللّٰه.**

**ورواه ابن حبان فی صحیحه من طریق اسماعیل بن حفص الأبلی.** (مصباح الزجاجة فی زوائد ابن ماجة لأحمد بن أبی بكر البوصیریؒ ومعه كفایة الحاجة، كتاب الزهد، باب ذكر القبر والبلی، ص: ۱۵۷۰، رقم: ۴۲۷۲، ط، بیت الافكار الدولیة)

**(۱۵۲): وعن عبداللّٰه قال اذا حدثتكم بحدیث انبئكم بتصدیق ذلک ان المؤمن اذا مات جلس فی قبره فیقال من ربک مادینک من نبیک فیقول ربی اللّٰه ودینی الاسلام ونبی محمد صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم فیوسع له فی قبره ویفرج له فیه ثم یقرأ عبداللّٰه ﴿یثبت اللّٰه الذین آمنوا بالقول الثابت فی الحیاة الدنیا وفی الآخرة ویضل اللّٰه الظالمین﴾ رواه الطبرانی فی الكبیر واسناده حسن.** (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، كتاب الجنائز، باب السؤال فی القبر، ج: ۳، ص: ۵۴، ط، دار

ترجمہ: ''مومن جب مرجاتا ہے تو اسے قبر میں بٹھلایا جاتا ہے اور اسے کہا جاتا ہے کہ تیرا رب کون ہے؟

۹: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی موقوف حدیث میں ہے:

**" ثم جاءک ملکان اسودان ارزقان جعدان اسمائهما منکر ونکیر فاجلساک ثم سألاک......"(۱۵۳).**

---

الکتاب العربی بیروت لبنان)

**(۱۵۳): حدثنا غندر عن شعبة عن یعلی بن عطاء عن تمیم عن غیلان بن سلمة قال: جاء رجل الی أبی الدرداءؓ، وهو مریض، فقال: یا أبا الدرداء، انک قد أصبحت علی جناح فراق الدنیا، فمرنی بأمر ینفعنی اللّٰه به، وأذکرک به. قال: انا من أمة معافاة، فأقم الصلاة، وأد زکاة مالک ـ ان کان لک ـ وصم رمضان، واجتنب الفواحش، أبشر. قال: ثم أعاد الرجل علی أبی الدرداء فقال له مثل ذلک. قال شعبة: واحسبه أعاد علیه ثلاث مرات، ورد علیه أبو الدرداءؓ ثلاث مرات. فنفض الرجل رداءه، وقال: ﴿ان الذین یکتمون ما أنزلنا من البینات والهدی من بعد ما بیناه للناس فی الکتاب﴾ الی قوله ﴿ویلعنهم اللاعنون﴾ [البقرة: ۱۵۹]، فقال أبو الدرداء: علی بالرجل، فجاءه، فقال أبوالدرداء: ما قلت؟ قال: کنت رجلاً معلماً، عند من العلم مالیس عندی، فأردت أن تحدثنی بما ینفعنی اللّٰه به، فلم ترد علی الا قولاً واحداً! فقال أبوالدرداء: اجلس، ثم اعقل ما أقول لک. أین أنت من یوم لیس لک من الأرض الا عرض ذراعین فی طول أربعة أذرع أقبل بک أهلک الذین کانوا لایحبون فراقک، وجلساؤک وأخوانک، فأثبوا علیک البنیان، ثم أکثروا علیک التراب، ثم ترکوک بمثل ذلک، ثم جاءک ملکان أسودان أزرقان جعدان أسماؤهما: منکر، ونکیر، فأجلساک، ثم سألاک ما أنت؟ أم علی ماذا کنت؟ ثم ماذا تقول فی هذا؟ فان قلت: واللّٰه ما أدری سمعت الناس قالوا قولاً، فقلت [فقد] واللّٰه دریت، وخزیت، وهویت. وان قلت: محمد رسول اللّٰه، أنزل اللّٰه علیه کتابه، فأحببت به، وبما جاء به، فقد ـ واللّٰه ـ نجوت، وهدیت، ولم تسطع**

ترجمہ: ’’پھر تیرے پاس سیاہ رنگ کیری آنکھوں میں ڈراؤنی شکل والے دوفرشتے آئیں گے جنکے نام منکر اور نکیر ہیں پھر وہ تمہیں بٹھائیں گے اورتم سے سوال کریں گے۔

۱۰: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" ان المیت یسمع خفق نعالھم حین یولون قال ثم یجلس فیقال له......"(۱۵۴).**

ترجمہ: ’’بلاشبہ میت دفن کرکے واپس جانے والوں کے جوتوں کی آہٹ سنتا ہے فرمایا پھر اسکو بٹھایا جاتا ہے اور اسے کہا جاتا ہے......‘‘۔

۱۱: حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" ان المؤمن اذا اجلس فی قبره......"(۱۵۵).**

---

**ذلک الا بتثبیت من اللّٰه، مع ما تری من الشدة والخوف.** (المصنف لابن أبی شیبة، کتاب الجنائز، باب فی المسألة فی القبر، ج: ٤، ص: ٦١٨، ٦١٩، رقم: ١٢١٦٧، ط، مکتبة الرشد ناشرون)

**(۱۵۴): فی اتحاف السادة المتقین: وأما حدیث ابن عباس فاخرج البیهقی بسند حسن عنه رفعه ان المیت یسمع خفق نعالهم حین یولون قال ثم یجلس فیقال له من ربک فیقول اللّٰه ثم یقال له مادینک فیقول الاسلام ثم یقال له من نبیک فیقول محمد فیقال وما علمک فیقول عرفته وآمنت به وصدقت بما جاء به من الکتاب ثم یفسح له فی قبره مد بصره وتجعل روحه مع أرواح المؤمنین.** (اتحاف السادة المتقین بشرح احیاء علوم الدین، بیان عذاب القبر وسؤال منکر ونکیر، ج: ١٠، ص: ٤١٦، ط، مؤسسة التاریخ العربی بیروت لبنان)

**(۱۵۵): فی اتحاف السادة المتقین: وأما حدیث فاخرجه ابن أبی حاتم والطبرانی فی الاوسط وابن منده عنه قال ان المؤمن اذا مات أجلس فی قبره فیقال له ربک فیقول اللّٰه تعالی فیقال له من نبیک فیقول محمد بن عبداللّٰه فیقال له**

ترجمہ: ''بلاشبہ جب کوئی مؤمن مرجاتا ہے تو اسے قبر میں بٹھایا جاتا ہے۔

۱۲: حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

''اتاه منكر ونكير فيجلسانه في قبره...... (۱۵۶)''.

ترجمہ: ''میت کے پاس منکر اور نکیر آتے ہیں اور اسے قبر میں بٹھاتے ہیں''۔

## میت کا جنازہ اٹھانے والوں کے کندھوں پر بولنا

جب کسی کا انتقال ہوجاتا ہے اور اس کی میت اٹھا کر قبرستان لے جائی جارہی ہو، میت اگر نیک صالح ہوتو کہتی ہے مجھے میرے ٹھکانے پر جلدی لے جاؤ، اور اگر وہ بدکار ہوتو کہتی ہے کہ ہائے افسوس مجھے کہاں لے جارہے ہو؟ مندرجہ احادیث میں اس کا ذکر ہے:

**عن أبی سعید رضی اللّٰه عنه يقول قال رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم اذا وضعت الجنازة فاحتملها الرجال على اعناقهم فان كانت صالحة قالت قدمونی قدمونی وان كانت غير صالحة قالت ياويلها اين تذهبون بها**

---

**ذلک ثلاث مرات..الخ.** (اتحاف السادة المتقين بشرح احياء علوم الدين، بيان عذاب القبر وسؤال منكر ونكير، ج: ۱۰، ص: ۴۱۸، ط، مؤسسة التاريخ العربی بيروت لبنان)

**(۱۵۶): فی اتحاف السادة المتقين: وأما حديث معاذ فروى البزار عنه رفعه ان البيت الذی يقرأ فيه القرآن عليه خيمة من نور فساقه وفيه فاذا وضع فی قبره وسوى عليه وتفرق عنه أصحابه أتاه منكر ونكير فيجلسانه فی قبره...الحديث بطوله وهو غريب وفی اسناده جهالة وانقطاع.** (اتحاف السادة المتقين بشرح احياء علوم الدين، بيان عذاب القبر وسؤال منكر ونكير، ج: ۱۰، ص: ۴۱۷، ط، مؤسسة التاريخ العربی بيروت لبنان)

**یسمع صوتها کل شئ الا الانسان ولو سمعها الانسان لصعق(۱۵۷).**

ترجمہ:......حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جب جنازہ رکھا جاتا ہے پس لوگ اس کو اپنے کندھوں پر اٹھا لیتے ہیں تو اگر وہ نیک ہوتا ہے تو کہتا ہے کہ مجھے لے جاؤ مجھے جلدی لے جاؤ، اور اگر نیک نہیں ہوتا تو کہتا ہے کہ ہائے میری ہلاکت تم اس جنازہ کو کہاں لے جا رہے ہو؟ اس کی آواز کو ہر چیز سنتی ہے سوائے انسان کے اور اگر اس کو انسان سن لیتا تو بے ہوش ہو جاتا۔"

**"عن عبد الرحمٰن بن مهران أن أباهريرة رضی اللّٰه تعالی عنه قال سمعت رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم اذا وضع الرجل الصالح علی سریره قال قدمونی قدمونی واذا وضع الرخل یعنی السوء علی سریره قال یاویلتی این تذهبون بی(۱۵۸).**

ترجمہ:......"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سنا کہ ایک نیک آدمی کی میت کو جنازہ کی چارپائی پر رکھا جاتا ہے تو وہ کہتی ہے کہ مجھے (جلدی) آگے لے چلو، (جلدی) آگے لے چلو اور جب کسی بدکار آدمی کی میت کو جنازہ کی چارپائی پر رکھا جاتا ہے تو وہ کہتی ہے کہ اے میری ہلاکت! مجھے کہاں لے

---

(۱۵۷): (صحیح البخاری، کتاب الجنائز، باب حمل الرجال الجنازة دون النساء، ص: ۲۵۸، رقم: ۱۳۱٤، ط، دارالسلام ریاض)

(۱۵۸): (سنن نسائی، کتاب الجنائز، باب السرعة بالجنازة، ص: ۲٦۹، رقم: ۱۹۰۹، ط، دارالسلام ریاض)

جا رہے ہو؟

## قبر کا بھینچنا

میت کو جب دفن کیا جاتا ہے، اس کے پاس منکر ونکیر آتے ہیں اور سوال جواب کرتے ہیں، اور پھر مردے کے ساتھ اس کے اعمال کے مطابق معاملہ کیا جاتا ہے۔

بعض اوقات قبر مردے کو بھینچتی ہے اس کو "ضغطة القبر" فرمایا گیا ہے مندرجہ ذیل حدیث میں اس کا ذکر ہے۔

### حدیث ابن عمرؓ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**قال هذا الذی تحرک له العرش وفتحت له ابواب السماء وشهده سبعون الفاً من الملائکة لقد ضم ضمة ثم فرج عنه(۱۵۹).**

ترجمہ:......فرمایا یہ وہ تھے جن کی موت پر عرش بھی ہل گیا تھا اور اس (کی روح) کے لئے آسمان کے دروازے کھول دیئے گئے تھے اور اس کے جنازہ میں ستر ہزار ملائکہ نازل ہوئے تھے مگر اسے بھی قبر نے بھینچا مگر بعد میں وسیع ہوگئی۔

### حدیث عائشہؓ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**"ان للقبر ضغطة ولو کان احدنا ناجیا منها نجا منها سعدبن معاذ"(۱۶۰).**

---

(۱۵۹): (سنن نسائی، کتاب الجنائز، باب ضمة القبر وضغطته، ص: ۲۸۸، رقم: ۲۰۵۷، ط، دار السلام ریاض)

(۱۶۰): (الاحسان فی تقریب صحیح ابن حبان، کتاب الجنائز، باب ذکر البیان

ترجمہ:...... بلاشبہ قبر کے لئے بھینچنا ہے، اگر اس سے کسی کو نجات ہوتی تو (حضرت) سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ضرور اس سے بچ جاتے۔"

**حدیث جابرؓ**

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**" قال لقد تضايق على هذا العبد الصالح قبره حتى فرجه الله عزوجل عنه(۱۶۱).**

ترجمہ:...... فرمایا بلاشبہ اس نیک اور صالح آدمی پر اس کی قبر تنگ ہوگئی تھی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے کشادگی فرمادی۔"

**حدیث ابوہریرہؓ**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

---

بأن ضغطة القبر لاينجو منها أحد من هذه الأمة نسأل الله حسن السلامة منها، ج: ٤، ص: ١٢٠، رقم: ٣١١٥، ط، دار التاصيل)

**(۱۶۱): عن جنابر بن عبدالله الانصارى رضى الله تعالى عنهما قال خرجنا مع رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الى سعد بن معاذؓ حين توفى فلما صلى عليه رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم وضع فى قبره وسوى عليه سبح رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فسبحنا طويلاً ثم كبر فكبرنا فقيل يارسول الله لم سبحت ثم كبرت قال لقد تضايق على هذا العبد الصالح قبره حتى فرجه الله عنه.**

**وفى الفتح الربانى تحت هذا الحديث: "تخرجه" أخرجه أيضاً الطبرانى فى الكبير وسنده جيد.** (الفتح الربانى لترتيب مسند الامام احمد بن حنبل الشيبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانى من اسرار الفتح الربانى، فصل رابع فيما جاء فى ضغطة القبر، ج: ٨، ص: ١٣٣، ١٣٤، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

"یضیق علیه قبره حتی تلتقی اضلاعه" (۱۶۲).

ترجمہ:...... اس پر قبر تنگ کردی جاتی ہے یہاں تک کہ اس کی پسلیاں ایک دوسرے میں گھس جاتی ہیں"۔

**حدیث ابوسعیدؓ**

حدیث ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

قال یضیق علیه قبره حتی تختلف اضلاعه (۱۶۳).

---

(۱۶۲): عبدالرزاق عن جعفر بن سلیمان قال: حدثنی محمد ابن عمرو بن علقمة قال: حدثنا أبوسلمة بن عبدالرحمٰن عن أبی هریرةؓ قال: اذا وضع المیت فی قبره......ویضیق علیه قبره حتی تلتقی أضلاعه، فذلک قول الله عزوجل (معیشة ضنکا) قال: وتجعل روحه فی سجین. وفی حاشیة هذا الحدیث: أخرجه "ت" وهناد فی الزهد، والطبرانی فی الأوسط، وابن حبان وغیرهم بزیادة ونقص کما فی شرح الصدور [۵۱، ۵۲] والزوائد [۳: ۵۱] و "ت" [۲: ۱۶۲]، وموارد الظمآن [۱۹۷]. من طریق معتمر بن سلیمان عن محمد بن عمر، والجملة الأخیرة لیست عند أحد منهم. وفی ص کأنه تحبس روحه. (المصنف لعبدالرزاق، کتاب الجنائز، قبیل باب فی زیارة القبور، ج: ۳، ص: ۵۶۷ تا ۵۶۹، رقم: ۶۷۰۳، ط، المکتب الاسلامی)

(۱۶۳): فی الدرالمنثور: وأخرج عبدالرزاق، وسعید بن منصور، ومسدد فی مسنده، وعبد بن حمید، وابن جریر، وابن المنذر، وابن أبی حاتم، والحاکم وصححه، وابن مردویه، والبیهقی فی کتاب عذاب القبر، عن أبی سعید الخدریؓ مرفوعاً فی قوله: ﴿معیشة ضنکاً﴾. قال: "عذاب القبر". ولفظ عبدالرزاق: قال: "یضیق علیه قبره حتی تختلف أضلاعه". ولفظ ابن أبی حاتم: قال: ضمة القبر. وفی حاشیة الدر: عبدالرزاق ۲/۲۱ موقوفاً، وسعید بن منصور۔ کما فی فتح الباری ۸/۴۳۳۔ ومسدد۔ کما فی المطالب العالیة ۴۰۴۰، وابن جریر ۱۶/۱۹۶،

ترجمہ:......فرمایا اس پر قبر تنگ کردی جاتی ہے یہاں تک کہ اس کی پسلیاں ایک دوسرے میں گھس جاتی ہیں۔

**حدیث ابن عمروؓ**

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**ثم یؤمر بہ فی قبرہ فیضیق علیہ حتی تختلف اضلاعہ(۱۶۴).**

ترجمہ:......پھر حکم کیا جاتا ہے اس کے بارے میں اس کی قبر میں، پس قبر تنگ ہوجاتی ہے اس پر یہاں تک کہ پسلیاں ایک دوسرے میں نکل جاتی ہیں۔''

---

**۱۹۸ا موقوفاً، وابن أبی حاتم۔ کما فی تفسیر ابن کثیر ۵/ ۳۱۶، وقال الموقوف أصح۔ والحاکم ۲/ ۳۸۱، والبیهقی ۱۷.** (الدر المنثور فی التفسیر بالمأثور، سورة طٰه، الآیة: ۱۲۳، ج: ۱۰، ص: ۲۵۵)

**(۱۶۴): عبدالرزاق عن معمر عن زید بن أسلم عن عبدالرحمٰن ابن البیلمانی عن عبداللّٰه بن عمرو، وقال: ان أول قطرة تقطر من دم الشهید یغفر له بها ما تقدم من ذنبه....وان الکافر اذا توفی بعث اللّٰه الیه ملکین بخرقة من بجاد أنتن من کل نتن، وأخشن من کل خشن، فیقال: اخرجی أیتها النفس الخبیثة، ولبئس ما قدمت لنفسک، فتخرج کأنتن رائحة أحد قط بأنفه ثم یؤمر به فی قبره وفیضیق علیه حتی تختلف أضلاعنه، ثم یرسل علیه حیات کأنها أعناق البخت یأکل لحمه.الخ. وفی حاشیة هذا الحدیث: أخرجه هنا ابن السدی فی الزهد. وعبد بن حمید فی تفسیره، والطبرانی فی الکبیر بسند رجاله ثقات کما فی شرح الصدور [۲۵]. والزوائد [۲/ ۳۲۷].** (المصنف لعبدالرزاق، کتاب الجنائز، باب الصبر، والبکاء، والنیاحة، ج: ۳، ص: ٥٦٤ تا ٥٦٧، رقم: ٦٧٠٢، ط، المکتب الاسلامی)

## حدیث حذیفہؓ

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**عن حذیفة بن یمان قال کنا مع النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم فی جنازة فلما انتهینا الی القبر قعد علی شقته فجعل یرد بصره فیه ثم قال یضغط فیه المؤمن ضغطة تزول منها حمائله ویملا علی الکافر نارا(۱۶۵).**

ترجمہ...... حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایک جنازہ میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ تھے، پس جب ہم قبر تک پہنچے تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس کے کنارے بیٹھ گئے اور اس میں نظر مبارک پھرانے لگے، پھر فرمایا کہ اس میں مومن کو ایسا بھینچا جاتا ہے کہ اس سے اس کے کندھے اور سینہ ہل جاتے ہیں اور کافر کی قبر آگ

---

(۱۶۵): أخرجه الامام أحمد بن حنبل رحمه اللّٰه تعالیٰ فی مسنده. وقال العلامة الساعاتی فی تخرح هذا الحدیث: "تخرجه" أورده الهیثمی وقال رواه أحمد وفیه محمد بن جابر ضعیف اهـ. قلت: روی القسم الثانی منه المختص بشر عباد اللّٰه وخیرهم الشیخان وغیرهما. وهذا الحدیث مما حکم علیه ابن الجوزی بالوضع وذب عنه الحافظ ابن حجر العسقلانی رحمه اللّٰه[تعالیٰ] فی کتابه "القول المسدد فی الذب عن المسند للأمام أحمد" بعد ذکر الحدیث وسنده قال رحمه اللّٰه [تعالیٰ] قال ابن الجوزی هذا حدیث لایصح، وقال أحمد لایحدث عنه الا من شر منه قال الحافظ وأبو البختری اسمه سعید بن فیروز لم یدرک حذیفة، ولکن مجرد هذا لایدل علیه أن المتن موضوع فان له شواهد..الخ. (الفتح الربانی لترتیب مسند الامام احمد بن حنبل الشیبانیؒ مع شرحه بلوغ الأمانی من اسرار الفتح الربانی، فصل رابع فیما جاء فی ضغطة القبر، ج: ۸، ص:۱۳۵، ط، دار احیاء التراث العربی بیروت لبنان)

سے بھر جاتی ہے۔

**حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما:**

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں۔

**وعن ابن عباسؓ ان النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم یوم دفن سعد بن معاذ وهو قاعد علی قبره قال لونجا احد من فتنة القبر او مسئلة القبر لنجا سعد بن معاذ ولقد ضم ثم ارخا عنه رواه الطبرانی فی الکبیر والأوسط ورجاله موثقون(۱۶۶).**

ترجمہ:......حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جس دن سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ تعالیٰ کو دفن کیا ان کی قبر کے کنارے پر بیٹھے تھے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''اگر کوئی شخص قبر کی آزمائش سے یا فرمایا قبر کے سوال سے نجات پاتا تو البتہ سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نجات پاتے البتہ تحقیق ایک دفعہ تو ان کو بھی بھینچا گیا، پھر ان سے کشائش کر دی گئی۔''

**حدیث انسؓ**

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**عن انسؓ قال توفیت زینب بنت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم فخرجنا معه فرأینا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم مهتما شدید الحزن فجعلنا لانکلمه حتی انتهینا الی القبر فاذا لم یفرغ من لحده فقعد رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم وقعدنا حوله فحدث نفسه هنیعة وجعل**

---

(۱۶۶): (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، کتاب الجنائز، باب فی ضغطة القبر، ۳، ص: ٤٦، ٤٧، ط، دار الکتاب العربی بیروت لبنان)

**ینظر الی السماء ثم فرغ من القبر فنزل رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم فیہ فرأیتہ یزداد حزنہ ثم انہ فرغ فخرج فرأیتہ سری عنہ وتبسم صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم فقلنا یارسول اللّٰہ رأیناک مھتما حزینا فلم نستطع ان نکلمک ثم رأیناک سری عنک فلم ذلک؟ قال کنت اذکر ضیق القبر وغمہ وضعف زینب فکان ذلک یشق علی فدعوت اللّٰہ عزوجل ان یخفف عنھا ففعل ولقد ضغطھا ضغطۃ سمعھا من بین الخافقین(۱٦۷).**

ترجمہ:......حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صاحبزادی حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی وفات ہوئی تو ہم آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ نکلے، ہم نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہایت ہی غمگین ہیں، پس ہم آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بات نہیں کرتے تھے یہاں تک کہ قبر پر گئے تو دیکھا کہ ابھی ان کی لحد سے فراغت نہیں ہوئی، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بیٹھ گئے اور ہم بھی آپ کے اردگرد بیٹھ گئے اور وہ تھوڑی دیر دل میں کچھ سوچتے رہے اور آپ آسمان کی طرف دیکھتے رہے پھر قبر سے فراغت ہوگئی تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبر میں بہ نفس نفیس اترے، پس میں نے دیکھا کہ آپ کا غم بڑھ رہا ہے، پھر آپ فارغ ہوگئے، پس باہر نکلے تو میں نے دیکھا کہ آپ کی وہ کیفیت زائل ہوگئی اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ

---

**(۱٦۷): أخرجہ الھیثمیؒ وقال رواہ الطبرانی فی الکبیر والأوسط واسنادہ ضعیف.** (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، کتاب الجنائز، باب فی ضغطۃ القبر، ج: ۳، ص: ٤۷، ط، دار الکتاب العربی بیروت لبنان)

علیہ وسلم نے تبسم فرمایا، پس ہم نے کہا یا رسول اللہ ہم نے آپ کو دیکھا کہ آپ شدید غمگین اور فکر مند ہیں، اس لئے ہم آپ سے بات نہیں کر سکے، پھر ہم نے دیکھا کہ آپ کی وہ کیفیت زائل ہوگئی، فرمایا: اس کی وجہ یہ تھی کہ میں قبر کی تنگی اور غم کو اور زینبؓ کے ضعف کو یاد کرتا تھا، پس یہ چیز مجھ پر شاق گزرتی تھی، پھر میں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ ان سے تخفیف فرمادیں پس اللہ نے ایسا ہی کیا، قبر نے اس کو ایسا بھینچا تھا کہ مشرق ومغرب کے لوگ اس کو سنتے"۔

**حدیث ابن مسعودؓ**

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

**" عن عبد اللّٰہ قال اذا ادخل الرجل قبرہ فان کان من اھل السعادۃ ثبتہ اللّٰہ بالقول الثابت فیسأل ما انت فیقول أنا عبداللّٰہ حیا ومیتا واشھد ان لا الہ الا اللّٰہ واشھد ان محمدا عبدہ ورسولہ قال فیقال کذلک کنت فیوسع علیہ قبرہ ماشاء اللّٰہ ویفتح لہ باب الی الجنۃ......الخ (۱۶۸).**

ترجمہ:......حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے وایت ہے کہ جب آدمی کو اس کی قبر میں داخل کیا جاتا ہے تو اگر وہ اہل سعادت میں سے ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو قول ثابت کے ساتھ ثابت قدم رکھتے ہیں پس اس سے پوچھا جاتا ہے کہ تو کون ہے؟ پس وہ کہتا ہے کہ میں اللہ کا بندہ ہوں، زندگی میں بھی اور مرنے کے بعد بھی اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد صلی اللہ

---

(۱۶۸): (کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، الموت وأحوال تقع بعدہ، عذاب القبر، ص: ۲۰۵۶، رقم: ۴۲۵۲۰، ط، بیت الأفکار الدولیۃ)

تعالیٰ علیہ وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں، فرمایا پس اس کو کہا جاتا ہے تو ایسا ہی تھا، پس اس پر اس کی قبر کشادہ کردی جاتی ہے جتنی کہ اللہ کو منظور ہے اور اس کے لئے جنت کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے۔ الخ

**حدیث براء بن عازب رضی اللہ عنہ**

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

**فینادی مناد من السماء ان کذب عبدی فافرشوا له من النار وافتحوا له باباً فی النار فیأتیه حرها ولمومها ویضیق علیه قبره حتی تختلف اضلاعه(۱۶۹).**

ترجمہ:......دوزخی کے حالات کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا پس آسمان سے ایک منادی اعلان کرتا ہے کہ میرا بندہ جھوٹ بولتا ہے پس اس کے لئے آگ کا بچھونا بچھاؤ اور اس کے لئے آگ کی طرف دروازہ کھول دو، پس اس شخص کو آگ کی تپش اور لو پہنچتی ہے اور قبر اس پر تنگ ہوجاتی ہے یہاں تک کہ اس کی پسلیاں ادھر سے ادھر نکل جاتی ہیں۔

**حدیث معاذ رضی اللہ عنہ**

حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**"الضمة فی القبر کفارة لکل مومن لکل ذنب بقی**

---

**(۱۶۹): عبدالرزاق عن ابن جریج قال: عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ: وذکر منکراً ونکیراً، یخرجان فی أفواهها وأعینهما النار، وعلیهما المسوح، وترجف به الأرض، حتی اذا حیل بینه وبین عقله فلم یعقل شیئاً بعقله الا ما ألقی اللّٰه علی لسانه، فقالا: .....وانظر الی مقعدک من النار، ثم یسلب کفنه، فیبدل ثیاباً من نار، ویضیق علیه حتی تختلف فیه أضلاعه، ثم یفتح بینه وبین النار کوة تخرج علیه منها حرها، وریحها، ونتنها.** (المصنف لعبدالرزاق، کتاب الجنائز، باب فتنة القبر، ج: ۳، ص: ۵۹۰، ۵۹۱، رقم: ٦٧٥٩، ط، المکتب الاسلامی)

**علیه ولم یغفر له(۱۷۰).**

ترجمہ:...... ''قبر میں بھینچنا ہر مومن کے لئے کفارہ ہے ہر اس گناہ کے لئے جو اس پر باقی ہو اور اس کی مغفرت نہ ہوئی ہو۔''

**حدیث عبید بن عمیرؓ**

حضرت عبید بن عمیرؓ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

**"ثم یسلب کفنه فیبدل ثیابا من نار ویضیق علیه حتی تختلف فیه اضلاعه"(۱۷۱).**

ترجمہ:...... ''پھر اس کا کفن چھین لیا جاتا ہے اور اس کے بجائے آگ کے کپڑے بدل دیئے جاتے ہیں، اور قبر اس پر تنگ کردی جاتی ہے، یہاں تک کہ اس میں اس کی پسلیاں ادھر سے ادھر نکل جاتی ہیں''۔

**حدیث صفیہ بنت ابی عبیدؓ**

حضرت صفیہ بنت ابو عبیدؓ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**وعن نافع قال أتينا صفية بنت أبي عبيد فحدثنا أن رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم قال ان كنت لأرى لو أن احدا اعفى من ضغطة القبر لعفي سعدبن معاذ ولقد ضم ضمة(۱۷۲).**

---

(۱۷۰): **أخرجه الهيثميؒ وقال رواه الطبراني في الأوسط وهو مرسل وفي اسناده من لم أعرفه.** (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، كتاب الجنائز، باب في ضغطة القبر، ج: ۳، ص: ٤٧، ط، دار الكتاب العربي بيروت لبنان)

(۱۷۱): (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، كتاب الجنائز، باب في ضغطة القبر، ج: ۳، ص: ٤٧، ط، دار الكتاب العربي بيروت لبنان)

(۱۷۲): **أخرجه الامام أحمد رحمه اللّٰه تعالى في مسنده واللفظ له، وقال**

ترجمہ:......حضرت نافع فرماتے ہیں کہ ہم حضرت صفیہ بنت ابی عبیدؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے (یہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی اہلیہ تھیں) تو انہوں نے ہم سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرا خیال یہ تھا کہ اگر کسی کو قبر کے بھینچنے سے معافی مل جائے گی تو حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ضرور معافی ملے گی، اور البتہ تحقیق ایک دفعہ تو ان کو بھی بھینچا گیا۔''

**حدیث ابو ایوبؓ**

حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

**وعن ابی ایوب ان صبیا دفن فقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم لو افلت احد من ضمۃ القبر لافلت ہذا الصبی رواہ الطبرانی فی الکبیر ورجالہ رجال الصحیح(۱۷۳).**

---

**العلامۃ الساعاتی فی تخرجہ: رواہ ابن اسحاق فی المغازی، و اوردہ الہیثمیؒ وقال رواہ أحمد ورجالہ ثقات.** (الفتح الربانی لترتیب مسند الامام احمد بن حنبل الشیبانیؒ مع شرحہ بلوغ الأمانی من اسرار الفتح الربانی، کتاب السیرۃ النبویۃ، أبواب غزوۃ بدر الکبریٰ، باب اخبار النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم بمصارع صنادید قریش قبل موتہم الخ، ج: ۲۱، ص: ٤١، ط، دار احیاء التراث العربی بیروت لبنان/ صحیح البخاری، کتاب الجنائز، باب ماجاء فی عذاب القبر، ص: ۲۷۰، رقم: ۱۳۷۰، ط، دار السلام ریاض)

(۱۷۳): (أخرجہ النسائی فی سنن نسائی، کتاب الجنائز، باب أرواح المؤمنین، ص: ۲۹۰، ۲۹۱، ط، دار السلام، وقال العلامۃ الولوی فی تخریجہ:أن رجالہ کلہم رجال الصحیح، انظر: ذخیر العقبیٰ فی شرح المجتبیٰ، کتاب الجنائز، باب أرواح المومنین، ج: ۲۰، ص: ۱٤٤، رقم: ۲۰۷٤، ط، دار آل بروم)

ترجمہ:...... حضرت ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک بچہ دفن کیا گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر قبر کی بھینچنے سے محفوظ رہتا تو یہ بچہ ضرور محفوظ رہتا۔

## احادیث واقعہ قلیب بدر

مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ مرنے کے بعد اس کی روح کا اس کے بدن کے ساتھ تعلق ہوتا ہے جس سے اس کو ثواب وعذاب کا احساس ہوتا ہے، چنانچہ غزوہ بدر کے موقع پر کفار کے ستر سردار مارے گئے، تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ ان سب کو گڑھے میں ڈال دیا جائے، جب سب کو گڑھے میں ڈال دیا گیا تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس گڑھے پر تشریف لے گئے اور فرمایا اے اہل قلیب! کیا تم نے وہ چیز پائی جس کا تم سے ہمارے رب نے وعدہ کیا تھا؟ کیونکہ میں نے تو وہ چیز پالی جس کا میرے رب نے مجھ سے وعدہ کیا تھا، حضرت عمرؓ نے فرمایا آپ ایسے جسموں سے کلام کر رہے ہیں جن میں روحیں نہیں؟ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں ان کو جو کچھ کہہ رہا ہوں، تم ان سے زیادہ نہیں سنتے، مندرجہ ذیل احادیث میں اس کا ذکر ہے۔

### هل وجدتم ماوعد ربكم حقّا؟

### حدیث عائشہؓ

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

"عن عائشةؓ قالت أمر رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم بالقتلى أن يطرحوا فى القليب فطرحوا فيه الا ما كان من أمية ابن خلف فانه انتفخ فى درعه فملاها فذهبوا ليخرجوه فتزايل (لحمه) فاقروه والقوا عليه ماغيبه من التراب والحجارة فلما القاهم فى القليب وقف عليهم رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فقال يا اهل القليب هل

**وجدتم ما وعدكم ربكم حقا فاني قد وجدت ما وعدني ربي حقا(۱۷۴).**

ترجمہ:...... حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بدر کے مقتولین کے بارے میں یہ حکم فرمایا کہ ان کو گڑھے میں ڈال دیا جائے، چنانچہ ان کو ڈال دیا گیا مگر یہ کہ امیہ بن خلف زرہ میں پھول گیا تھا، پس اس نے اس کو بھر دیا تھا، اس کو حرکت دینے لگے تو وہ اور زیادہ بڑھتا جاتا، پس اس کو ویسا ہی رکھا اور اس پر کوئی ایسی چیز ڈال دی جو اس کو چھپائے یعنی مٹی اور پتھر، پس جب صحابہؓ نے ان کو اس قلیب (گڑھے) میں ڈالا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان پر کھڑے ہوئے، پس ارشاد فرمایا کہ اے اہل قلیب! کیا تم نے وہ چیز پالی جس کا تم سے تمہارے رب نے وعدہ کیا تھا میں نے تو وہ چیز پالی جس کا مجھ سے میرے رب نے وعدہ کیا تھا۔ الخ

حدیث انسؓ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

**عن انسؓ قال كنا مع بين مكة والمدينة أخذ يحدثنا عن اهل بدر فقال ان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ليرينا مصارعهم بالامس، قال: هذا مصرع فلان ان شاء الله غدا، قال عمر والذى بعثه بالحق! ما اخطوه تيک فجعلوه في بير فاتاهم النبى صلى الله تعالى عليه وسلم فنادى يا فلان بن فلان يافلان بن فلان! هل وجدتم ما وعد ربكم حقا؟ فاني**

---

(۱۷۴): (صحيح البخارى، كتاب الجنائز، باب ماجاء فى عذاب القبر، ص: ۲۷۰، رقم: ۱۳۷۰، ط، دار السلام رياض)

**وجدت ماوعدنی اللّٰہ حقا! فقال عمر تکلم اجسادا لا ارواح فیھا؟ فقال ماانتم باسمع لما اقول منھم"(۱۷۵).**

ترجمہ:......حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ مکہ اور مدینہ کے درمیان تھے تو آپ ہم سے اہل بدر کے بارے میں بیان کرنے لگے۔ پس فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم شام کے وقت ہمیں ان کی قتل گاہیں دیکھا رہے تھے اور فرمارہے تھے کہ یہ ان شاء اللہ کل فلاں آدمی کی قتل گاہ ہوگی، حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا اور وہ لوگ ان جگہوں سے ادھر ادھر نہیں ہوئے، پس ان کو ایک گڑھے میں ڈال دیا گیا، پھر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے، پس پکار کر فرمایا اے فلاں بن فلاں! اے فلاں بن فلاں! کیا تم نے پالیا ہے جو تمہارے رب نے وعدہ کیا تھا حق کیونکہ اللہ تعالیٰ نے جو مجھ سے وعدہ کیا تھا تو میں نے حق پایا، پس حضرت عمرؓ نے کہا آپ ایسے جسموں سے کلام فرماتے ہیں جن میں روحیں نہیں ہیں؟ پس ارشاد فرمایا میں ان کو جو کچھ کہہ رہا ہوں تم ان سے زیادہ نہیں سنتے۔"

### حدیث عبداللہ بن عمرؓ

حضرت عبداللہ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

**حدثنی نافع عن ابن عمرؓ أخبرہ، قال: اطلع النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم علی اھل القلیب، فقال: ھل وجدتم ما وعد ربکم حقا؟ فقیل لہ: تدعوا امواتا؟ قال ما انتم**

---

(۱۷۵): (صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب قتل أبی جھل، ص: ۸۱۶، ۸۱۷، رقم: ۳۹۷۶، ط، دار السلام ریاض)

**بأسمع منهم، ولكن لا يجيبون.**

ترجمہ:...... ”حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس گڑھے کی طرف جھانکا جس میں بدر کے کافر مقتول ڈال دیئے گئے تھے، پس فرمایا کیا تم نے پایا اس چیز کو جس کا تم سے، تمہارے رب نے وعدہ کیا تھا سچ؟ پس عرض کیا گیا کہ آپ بے جان مردوں کو پکارتے ہیں؟ فرمایا تم میری بات کو ان سے زیادہ نہیں سنتے لیکن وہ جواب نہیں دیتے“۔

**حدیث ابن عباسؓ**

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**” اخبرج ابو سهل السرى ابن سهل الجند نيسابوری الخامس من حديثه من طريق عبد القدوس عن ابی صالح عن ابن عباس فی قوله فانک لاتسمع الموتىٰ وما أنت بمسمع من فی القبور قال كان النبی صلی اللّٰه تعالیٰ عليه وسلم يقف علی القتلی يوم بدر ويقول هل وجدتم ماوعد ربكم حقا.**

ترجمہ...... ” حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ” **لاتسمع الموتی** اور **ومـاانت بمسمع من فی القبور** (بے شک آپ نہیں سنا سکتے مردوں کو“ اور ”نہیں سنانے والے ان لوگوں کو جو قبروں میں ہیں) کی تفسیر میں منقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کھڑے ہوئے تھے مقتولین پر بدر کے دن اور یوں فرماتے تھے کہ جو وعدہ تم سے تمہارے رب نے کیا تھا وہ تم نے سچ پالیا یا نہیں؟ الخ“

**حدیث ابوطلحہؓ**

حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**”عن ابی طلحة ان نبی اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم امر یوم بدر باربعة وعشرین رجلا من صنادید قریش فقذفوا فی طوی من اطواء بدر خبیث مخبث وکان اذا ظهر علی قوم اقام بالعرصة ثلاث لیال فلما کان ببدر الثالث امر براحلته فشد علیها رحلها ثم مشی واتبعه اصحابه وقالوا: ما نریٰ ینطلق الا لبعض حاجته حتی قام علی شفة الرکی فجعل ینادیهم باسمائهم واسماء آبائهم: یافلان بن فلان! ویافلان بن فلان ایسرکم انکم اطعتم اللّٰه ورسوله؟ فانا قد وجدنا ماوعدنا ربنا حقا فهل وجدتم ما وعد ربکم حقا قال فقال عمر یارسول اللّٰه ماتکلم من اجساد لا ارواح لها فقال النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم والذی نفس محمد بیده ما انتم باسمع لما اقول منهم.**

ترجمہ...... حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بدر کے دن چوبیس آدمیوں کے بارے میں جو قریش کے رئیس تھے حکم فرمایا کہ ان کو بدر کے گندے اور خبیث گڑھے میں ڈال دیا جائے اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب کسی قوم پر غالب آتے تھے تو اس میدان میں تین دن ٹھہرتے تھے، جب تیسرا دن ہوا تو اپنی سواری (تیار کرنے) کے بارے میں حکم فرمایا پس اس کا کجاوہ کسا گیا، پھر تشریف لے گئے اور آپ کے صحابہ آپکے ساتھ تھے اور ہم نہیں جانتے تھے مگر یہ کہ آپ کسی کام کے لئے تشریف لے جارہے ہیں، یہاں تک کہ کھڑے ہوئے اس گڑھے کے کنارے پر، پس ان کا اور ان کے باپوں کا نام لے کر پکارنے لگے کہ اے فلاں بن فلاں اور اے فلاں بن

فلاں! کیا تم کو یہ بات اچھی لگتی ہے کہ تم نے اللہ اور اس کے رسول کی بات مان لی ہوتی؟ کیونکہ ہم نے جو ہم سے ہمارے رب نے وعدہ کیا تھا اس کو سچا پایا، پس کیا تم نے پالیا ہے جو تمہارے رب نے تم سے وعدہ کیا تھا حق؟ راوی کہتے ہیں کہ پس حضرت عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ ایسے جسموں سے گفتگو فرماتے ہیں جن میں روح نہیں پس آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قسم ہے اس ذات کی کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جان اس کے قبضہ میں ہے تم میری بات کو ان سے زیادہ نہیں سنتے۔"

**حدیث موسیٰ بن عقبہؓ**

حضرت موسیٰ بن عقبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

**" وامر رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم بقتلیٰ قریش من المشرکین فالقوا فی قلیب بدر ولعنھم وھو قائم یسمیھم باسمائھم غیران امیۃ ابن خلف کان رجلا مسمنا فانتفخ فی یومہ فلما ارادوا ان یلقوہ فی القلیب تفقا فقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم دعوہ! وھو یلعنھم ھل وجدتم ماوعد ربکم حقا".**

ترجمہ......اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مقتولین قریش کے بارے میں حکم فرمایا تو ان کو بدر کے گڑھے میں ڈال دیا گیا اور ان پر لعنت فرمائی اور آپ کھڑے تھے ان کا اور ان کے باپوں کا نام لے رہے تھے سوائے امیہ بن خلف کے کہ وہ موٹا تازہ آدمی تھا پس اس دن پھول گیا، پس جب لوگوں نے اس کو گڑھے میں ڈالنے کا ارادہ کیا تو پھٹ گیا، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو چھوڑ دو اور آپ ان پر لعنت فرما رہے تھے "جو وعدہ تم سے تمہارے رب نے کیا تھا تم نے اس کو سچ پایا یا نہیں"۔

## لاتؤذ صاحب القبر

قبر مٹی کا ڈھیر نہیں، بلکہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے یا جہنم کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا ہے قبر والے کو نہ صرف یہ کہ قبر کے ثواب وعذاب کا احساس ہوتا ہے بلکہ قبر پر چڑھنے سے بھی اس کو ایذا ہوتی ہے، چنانچہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قبرستان جانے کے آداب بیان فرمائیں ہیں۔مندرجہ ذیل احادیث میں اس کا ذکر ہے۔

**"عن زیاد بن نعیم ان ابن حزم ابا عمارة أوابا عمرو قال رانی النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم وأنا علی قبر فقال: قم لاتؤذ صاحب القبر او یؤذیک".**

ترجمہ:...... حضرت ابوعمارہ یا ابوعمرو فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دیکھا کہ میں قبر کے ساتھ ٹھیک لگا کر بیٹھا ہوا تھا، آپ نے فرمایا: اٹھ جاؤ، قبر والے کو ایذا نہ دو، یا فرمایا کہ قبر سے ٹیک نہ لگاؤ کہ یہ تیرے لیے عذاب کا سبب ہوگا۔"

**"عن عمرو بن حزم قال رأنی النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم وأنا متکئی علی قبر قال: لاتؤذ صاحب القبر!".**

ترجمہ...... حضرت عمرو بن حزم سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یکھا کہ میں قبر کے ساتھ ٹیک لگائے بیٹھا تھا، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: قبر والے کو ایذا نہ پہنچاؤ۔

**"عن عمارة بن حزم رضی اللّٰہ تعالی عنہ قال: رانی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم جالساً علی قبر، قال: أنزل عن القبر! لاتؤذ صاحب القبر ولایؤذیک".**

ترجمہ...... حضرت عمارہ بن حزمؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھے قبر پر بیٹھے دیکھا تو فرمایا قبر والے کو ایذا نہ دے قبر

سے اُتر جا، تا کہ تیرا یہ عمل تیرے لئے عذاب آخرت کا سبب نہ بنے۔

ان احادیث سے ثابت ہوا کہ:

الف......عذاب وثواب قبر برحق ہے۔

ب......عذاب وثواب کا تعلق اسی گڑھے سے ہے جس کو عرف عام میں قبر کہا جاتا ہے، چنانچہ حدیث میں صراحت فرمائی گئی ہے " **القبر روضة من رياض الجنة او حفرة من حفر النار** " (قبر جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے یا جہنم کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا ہے)۔

ج......اور یہ بھی ثابت ہوا کہ عذاب وثواب قبر کی احادیث متواتر ہیں اور ان انکار ایک مسلمان کے لئے (جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایمان رکھتا ہو) ممکن نہیں۔

د...... چونکہ برزخ کے معاملات عام لوگوں کے احساس ومشاہدہ سے ماوراء ہیں، اس لئے عذاب وثواب قبر کا انکار محض اپنے احساس ومشاہدہ کی بناء پر قطعاً غلط ہے، اس لئے ہمیں رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات اور مشاہدات پر ایمان رکھنا ضروری ہے، اور وہ بقدر ضرورت اوپر آچکے ہیں، جو ایک مومن کے لئے کافی وشافی ہیں۔

چہارم......اب تک ہم نے عام اموات کے بارے میں گفتگو کی ہے اور یہ بتایا گیا ہے کہ ان کا عذاب وثواب متواتر ہے جس میں کسی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہیں، اس پر ایمان لانا فرض ہے، اور اس کے منکر کے حق میں اندیشۂ کفر ہے۔

اب ہم اس پر گفتگو کریں گے کہ حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام بالخصوص سید الانبیاء سیدنا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اپنی قبر شریف میں حیات ہونا اور حیات کے تمام لوازم کے ساتھ متصف ہونا برحق اور قطعی ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے، چنانچہ مذکورہ بالا تقریباً ایک سو پچاس احادیث سے حضرات انبیاء کرام کی حیات (جو عام اموات، شہداء اور صدیقین سے افضل ہیں) دلالت النص سے بطریق اولیٰ ثابت ہوتی

ہے، چنانچہ محدث العصر حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری قدس سرہٗ اپنے رفیق خاص حضرت مولانا سید احمد رضا بجنوریؒ کے نام لکھے گئے ایک مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں۔

۱......شہداء کے لئے بنص قرآن ''حیات'' حاصل ہے اور مزید دفع تجویز کے لئے ''**یرزقون**'' کا ذکر بھی کیا گیا۔ جیسے آج کل محاورہ بھی ہے ''**فلان حی یرزق**'' عام اہل برزخ سے ان کی حیات ممتاز ہے۔

۲......جب انبیاء کا درجہ عام شہداء سے اعلیٰ وارفع ہے تو بدلالۃ النص یا بالاولیٰ خود قرآن کریم سے ان کی حیات ثابت ہوئی (علیہم الصلوات والتسلیمات) اور جب مرتبہ اعلیٰ وارفع ہے تو حیات بھی اقویٰ واکمل ہوگی۔

۳......اس حیات کی اکملیت کے بارے میں دو حدیثیں آئی ہیں...... ''**ان اللّٰہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء**'' اور حدیث ''**الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون**'' اور اس کے علاوہ بھی روایات ہیں......اور ان احادیث کے شواہد کے طور پر دیگر احادیث صحیحہ موجود ہیں مثلاً موسیٰ علیہ السلام کا تلبیہ حج۔

۳......روح کے تعلقات اجساد سے پانچ قسم کے ہیں: (۱) فی حالۃ الجنین، (۲) بعد الولادۃ فی الدنیا، اس کی دو صورتیں ہیں (۳) حالت نوم میں اور حالت یقظہ میں، (۴) بعد الموت فی البرزخ، (۵) بعد البعث فی الحشر۔

ضعیف ترین اول ورابع ہے، قوی ترین خامس اور متوسط دنیوی ہے ''**کما حققہ المتکلمون وابن القیم فی کتاب الروح والقاری فی شرح الفقہ الاکبر**''۔

۵......انبیاء کرام علیہم السلام کی نوم جیسے ممتاز ہے عام نوم سے (**ان عینای تنامان ولا ینام قلبی**) اسی طرح ان کی موت کی حالت بھی عام اموات جیسی نہیں ''**النوم اخ الموت**'' اور ''عام موتی میں تحقیق موت کے وقت انقطاع الروح عن الجسد بالکلیہ ہوتا ہے اور یہاں بالکلیہ نہیں ہوتا اور پھر علوم مرتبہ جتنا ہوتا ہے اتنا ہی تعلق قوی ہوگا۔

۶......مفارقۃ الروح عن الجسد سے مفارقت تعلق الروح عن الجسد لازم نہیں آتا۔

ترجمہ...... امام مالکؒ سے منقول ہے کہ وہ اسے ناپسند کرتے تھے کہ کوئی شخص یوں کہے کہ: ''میں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر کی زیارت کی۔'' امام مالکؒ کے مقلدین میں سے ابن رشد اس کی تشریح یہ کرتے ہیں کہ اس ناپسندگی کی وجہ یہ ہے کہ زیارت کا لفظ عام طور پر مُردوں کے متعلق استعمال ہوتا ہے اور حضور وفات شریفہ کے بعد اب حیات تامہ سے زندہ ہیں اور یہ حیات آئندہ بھی اسی طرح رہے گی۔ یہ صرف آپ ہی کا خاصہ نہیں، بلکہ تمام انبیاء کرام اس وصف میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ شریک ہیں پس آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غذائے حسی دنیوی سے استغناء کے باوجود حیات کاملہ سے زندہ ہیں۔''

علمائے مالکیہ میں سے امام قرطبیؒ (تفسیر قرطبی ج ۵ ص ۲۶۵) امام ابوحیان اندلسی (بحر المحیط ج ا ص ۲۸۳) علامہ ابن الحاج علامہ ابن رشد اندلسی اور ابن ابی جمرۃ وغیرہم نے ان مسائل کا خوب تذکرہ کیا ہے۔

علامہ سمہودیؒ المتوفی ۹۱۱ھ:

**''لاشک فی حیاته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم بعد وفاته وکذا سائر الأنبیاء علیهم الصلوٰة والسلام أحیاء فی قبورهم حیاة أکمل من حیاة الشهداء التی أخبر اللّٰه تعالی بها فی کتابه العزیز''.**

ترجمہ...... وفات کے بعد آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات میں کوئی شک نہیں اور اسی طرح باقی تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام بھی اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور ان کی حیات شہداء کی اس حیات سے جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں کیا ہے بڑھ کر ہے''۔

ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**" وأما أدلة حياة الأنبياء فمقتضاها حياة الأبدان كحالة الدنيا مع الاستغناء عن الغذا".**

ترجمہ...... " بہر کیف حضرات انبیاء علیہم السلام کی حیات کے دلائل اس کے مقتضی ہیں کہ یہ حیات ابدان کے ساتھ ہو جیسا کہ دنیا میں تھی مگر خوراک سے وہ مستغنی ہیں"۔

## حضرات شوافع

شوافع میں سے امام بیہقیؒ اور امام سیوطیؒ نے حیات انبیاء کے عنوان پر مستقل تصانیف سپرد قلم کی ہیں، علامہ طیبیؒ اور حافظ ابن حجر عسقلانیؒ کے متعدد حوالے، مباحث حدیثیہ کے ضمن میں آپ کے سامنے آچکے ہیں، اور علامہ سبکی نے بھی انہی حقائق کی تصدیق فرمائی ہے۔

علامہ تاج الدین السبکیؒ (المتوفی ۷۷۷ھ) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث مذکورہ کا حوالے دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

**" عن أنس قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الأنبياء أحياء فى قبورهم يصلون فاذا ثبت أن نبينا صلى الله تعالى عليه وسلم حى فالحى لابد من أن يكون اما عالما اوجاهلاً ولا يجوز أن يكون النبى صلى الله تعالىٰ عليه وسلم جاهلاً" (۲۱۲).**

ترجمہ...... حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا حضرات انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور وہ نماز پڑھتے ہیں جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ حضرت محمد صلی

---

(۲۱۲): (الطبقات الشافعية الكبرىٰ، ترجمة الشيخ أبى الحسن الأشعرى، ذكر رسالة القشيرى الى البلاد، المسماة شكاية أهل السنة، بحكاية ما نالهم من المحنة، رقم الترجمة: ۲۲۲، ج: ۳، ص: ۴۱۱، ط، دار احياء الكتب العربية)

اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں تو زندہ کے لئے لازم ہے کہ یا تو وہ عالم ہو یا جاہل اور یہ بات ہرگز جائز نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جاہل ہوں (معاذ اللہ! تو لامحالہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عالم ہوں گے۔)

دوسرے مقام پر لکھتے ہیں۔

**لأن عندنا رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم حي يحس ويعلم وتعرض عليه أعمال الامة ويبلغ الصلوٰة والسلام على ما بينا" (۲۱۳).**

ترجمہ.....ہمارے نزدیک آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں حس وعلم سے موصوف ہیں، اور آپ پر امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں اور آپ کو صلوٰۃ وسلام پہنچائے جاتے ہیں جس طرح کہ ہم بیان کر آئے ہیں"۔

نیز علامہ سبکی رحمہ اللہ تعالیٰ اپنا عقیدہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

**"ومن عقائدنا أن الأنبياء عليهم السلام أحياء في قبورهم، فأين الموت؟ ۔ الى أن قال ۔ وصنف البيهقي رحمه اللّٰه جزأ، سمعناه في "حياة الانبياء عليهم السلام في قبورهم" واشتد نكير الأشاعرة على من نسب هذا القول الى الشيخ" (۲۱۴).**

(۲۱۳): (الطبقات الشافعية الكبرىٰ، ترجمة الشيخ أبي الحسن الأشعري، ذكر رسالة القشيري الى البلاد، المسماة شكاية أهل السنة، بحكاية ما نالهم من المحنة، رقم الترجمة: ۲۲۲، ج: ۳، ص: ۴۱۲، ط، دار احياء الكتب العربية)

(۲۱۴): (الطبقات الشافعية الكبرىٰ، ترجمة الشيخ أبي الحسن الأشعري، ذكر البحث عن تحقيق ذلك، رقم الترجمة:۲۲۲،ج:۳، ص: ۳۸۴، ۳۸۵، ط، دار احياء

ترجمہ......ہمارے عقیدے میں یہ بات داخل ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں تو پھران پر موت کہاں؟ (پھر آگے فرمایا کہ) امام بیہقیؒ نے حضرات انبیاء علیہم السلام کی قبروں میں حیات پر ایک رسالہ تصنیف فرمایا ہے جو خود ہم نے سنا ہے اور جن لوگوں نے امام ابوالحسن الاشعریؒ کی طرف یہ غلط بات منسوب کی ہے اشاعرہ نے سختی سے اس کا رد کیا ہے"۔

**حافظ ابن حجرؒ المتوفی ۸۵۲ھ:**

**"ان حیاته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم فی القبر لایعقبها موت بل یستمر حیاً والأنبیاء أحیاء فی قبورهم(۲۱۵).**

ترجمہ......آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر مبارک میں زندگی ایسی ہے جس پر پھر موت وارد نہیں ہوگی بلکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہمیشہ زندہ رہیں گے کیونکہ حضرات انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

**" واذا ثبت انهم أحیاء من حیث النقل فانه یقویه من حیث النظر کون الشهداء أحیاء بنص القرآن والأنبیاء أفضل**

---

الکتب العربیة)

(۲۱۵): (فتح الباری بشرح صحیح البخاری، فضائل أصحاب النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم، باب قول النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم، "لو کنت متخذا خلیلاً"، ج: ۷، ص: ۳٦)

من الشهداء"(۲۱۶).

ترجمہ......اور جب نقل کے لحاظ سے ان کا زندہ ہونا ثابت ہے تو دلیل عقلی اور قیاس بھی ان کی تائید کرتا ہے اور یہ کہ شہداء نص قرآن کی رو سے زندہ ہیں اور حضرات انبیاء علیہم السلام تو شہداء سے اعلیٰ اور افضل ہیں۔(تو بطریق اولیٰ ان کو حیات حاصل ہوگی)۔

## حضرات حنابلہ

### ابن عقیلؒ:

قال ابن عقيل من الحنابلة هو صلى الله تعالى عليه وسلم حيّ في قبره يصلي".

ترجمہ...... (حنابلہ کے مشہور برزگ) ابن عقیلؒ فرماتے ہیں کہ حضور انور(صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اپنی قبر شریف میں زندہ ہیں اور نمازیں بھی پڑھتے ہیں۔

## عقیدۂ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور اکابرین امت

### امام عبدالقادر البغدادیؒ المتوفی ۴۲۹ھ:

" وأجمعوا على أن الحياة شرط في العلم والقدرة والارادة والرؤية والسمع وأن من ليس بحي لايصح أن يكون عالماً قادراً مريداً سامعاً مبصراً وهذا خلاف قول الصالحي وأتباعه من القدرية في دعواهم جواز وجود العلم والقدرة والرؤية والارادة في الميت".

(۲۱۶): (فتح الباری بشرح صحيح البخاری، كتاب الأنبياء، باب قول الله عزوجل: ﴿واذكر في الكتاب مريم اذا انتبذت من أهلها﴾، ج: ٦، ص: ٥٦٢)

ترجمہ...... ''اہل سنت والجماعت اس بات پر متفق ہیں کہ علم، قدرت، ارادہ، دیکھنے اور سننے کے لئے حیات شرط ہے اور اس امر پر بھی اہل سنت کا اجماع ہے کہ جو ذات حیات سے متصف نہ ہو وہ عالم قادر، مرید اور سننے اور دیکھنے والی نہیں ہوسکتی، منکرین تقدیر میں صالحی اور اس کے پیرو کاروں کا قول اس کے خلاف ہے، ان کا یہ دعویٰ ہے کہ علم وقدرت دیکھنا اور ارادہ کرنا حیات کے بغیر بھی جائز ہوسکتا ہے۔''

امام بیہقی رحمہ اللہ تعالیٰ المتوفی ۴۵۸ھ:

ان اللّٰہ جل ثنائه رد الی الأنبیاء أرواحهم أحیاء عند ربهم کالشهداء...... الخ.

ترجمہ...... بے شک اللہ تعالیٰ نے حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے ارواح اُن کی طرف لوٹا دیئے ہیں، سو وہ اپنے رب کے ہاں شہیدوں کی طرح زندہ ہیں۔

امام شمس الدین محمد بن عبدالرحمٰن السخاوی المتوفی ۹۰۲ھ:

" نحن نؤمن ونصدق بأنه صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم حیّ یرزق فی قبره وأن جسده الشریف لاتأکله الأرض والاجماع علی هذا".

ترجمہ...... ہم اس بات پر ایمان لاتے ہیں اور اس کی تصدیق کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں اور آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو رزق ملتا ہے اور آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے جسد اطہر کو زمین نہیں کھاسکتی اور اسی پر اجماع منعقد ہے۔

علامہ جلال الدین سیوطیؒ المتوفی ۹۱۱ھ:

" حیاۃ النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم فی قبره هو

**وسائر الأنبياء معلومة عندنا علماً قطعياً لما قام عندنا من الأدلة في ذلك وتواترت به الأخبار الدالة على ذلك".**

ترجمہ...... آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اپنی قبر مبارک میں اسی طرح دیگر حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حیات ہمارے نزدیک قطعی طور پر ثابت ہے کیونکہ اس پر ہمارے نزدیک دلائل قائم ہیں اور تواتر کے ساتھ اخبار موجود ہیں جو اس پر دلالت کرتے ہیں"۔

علامہ سیوطیؒ حیات النبی کے تواتر کا دعویٰ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

**ان من جملة ما تواتر عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم حياة الأنبياء في قبورهم".**

ترجمہ...... یعنی جو چیزیں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے تواتر کے ساتھ مروی ہیں ان میں یہ بھی ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں۔

**علامہ عبدالوہاب شعرانیؒ المتوفی ۹۷۳ھ:**

عقیدۂ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے تواتر کا دعویٰ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

**" قد صحت الأحاديث أنه صلى الله تعالى عليه وسلم حيّ في قبره يصلي باذان واقامة".**

ترجمہ: بلا شبہ صحیح احادیث سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں اور اذان واقامت سے نماز پڑھتے ہیں۔

**ملاعلی قاریؒ المتوفی ۱۰۱۴ھ:**

**فمن المعتقد المعتمد أنه صلى الله تعالى عليه وسلم حي في قبره كسائر الأنبياء في قبورهم أحياء عند ربهم وأن**

لأرواحهم تعلقاً بالعالم العلوی والسلفی کما کانوا فی الحال الدنیوی فهم بحسب القلب عرشیون وباعتبار القالب فرشیون".

ترجمہ...قابل اعتماد عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں جس طرح دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام اپنی قبروں میں، اور اپنے رب کے ہاں زندہ ہیں اور ان کے ارواح عالم علوی اور سفلی دونوں سے تعلق ہے جیسا کہ دنیا میں تھا سو وہ قلب کے لحاظ سے عرشی اور جسم کے اعتبار سے فرشی ہیں۔

**شیخ عبدالحق محدث محدث دہلویؒ المتوفی ۱۰۵۲ھ:**

"حیات انبیاء متفق علیہ است ہیچ کسی رادروے خلافے نیست"۔

ترجمہ: حیات متفق علیہ ہے کسی کا اس میں کسی قسم کا کوئی اختلاف نہیں ہے۔

**عبداللہ بن محمد بن عبدالوہاب نجدیؒ المتوفی ۱۲۰۶ھ:**

"والذی نعتقد أن رتبة نبینا صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم علی مراتب المخلوقین علی الاطلاق وأنه حیّ فی قبره حیوة مستقرة أبلغ من حیاة الشهداء المنصوص علیها فی التنزیل اذ هو أفضل منهم بلاریب وأنه یسمع من یسلم علیه".

ترجمہ......جس چیز کا ہم اعتقاد کرتے ہیں وہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا درجہ مطلقاً ساری مخلوق سے بڑھ کر ہے اور آپ اپنی قبر مبارک میں حیات دائمی سے متصف ہیں، جو شہداء کی حیات سے اعلیٰ وارفع ہے جس کا ثبوت قرآن کریم سے ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم بلاشبہ شہداء سے افضل ہیں اور جو شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر (عندالقبر) سلام کہتا ہے، آپ سنتے ہیں۔

**علامہ قاضی شوکانی المتوفی ۱۲۵۵ھ:**

**"وقد ذهب جماعة من المحققين الى أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم حي بعد وفاته وأنه يسر بطاعات أمته وان الأنبياء لايبلون مع أن مطلق الادراک کالعلم والسماع ثابت بسائر الموتیٰ۔ الى أن قال:۔ وورد النص في كتاب الله في حق الشهداء أنهم أحياء يرزقون وأن الحياة فيهم متعلقة بالجسد فكيف بالأنبياء والمرسلين وقد ثبت في الحديث أن الأنبياء في قبورهم، رواه المنذري وصححه البيهقي وفي صحيح مسلم عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال مررت بموسیٰ ليلة أسرى بي عند الكثيب الأحمر وهو قائم يصلي في قبره"(۲۱۷).**

ترجمہ...... بے شک محققین کی ایک جماعت اس طرف گئی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی وفات کے بعد زندہ ہیں اور آپ اپنی امت کی طاعات سے خوش ہوتے ہیں اور یہ کہ انبیاء علیہم السلام کے اجسام بوسیدہ نہیں ہوتے، حالانکہ مطلق ادراک جیسے علم اور سماع وغیرہ تو یہ سب مردوں کے لئے ثابت ہیں (پھر آگے کہا) اور اللہ تعالیٰ کی کتاب میں شہداء کے بارے میں نص وارد ہوئی ہے کہ وہ زندہ ہیں اور ان کو رزق ملتا ہے اور

(۲۱۷): (نيل الأوطار من أسرار منتقى الأخبار، أبواب الجمعة، الباب الخامس، باب فضل يوم الجمعة وذكر ساعة الاجابة وفضل الصلاة على رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فيه، ج: ٦، ص: ٣٠٧تا ٣١٣، ط، دار ابن الجوزی)

ان کی حیات جسم سے متعلق ہے تو حضرات انبیاء اور مرسلین علیہم السلام کی حیات جسم سے کیوں متعلق نہ ہوگی؟ اور حدیث سے یہ بھی ثابت ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں، امام منذریؒ نے اس کو روایت کیا ہے اور امام بیہقیؒ نے اس کی تصحیح کی ہے اور صحیح مسلم میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے معراج کی رات سرخ رنگ کے ٹیلے کے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام کو قبر میں کھڑے نماز پڑھتے دیکھا ہے۔

**نواب قطب الدین خان صاحبؒ المتوفی ۱۲۷۹ھ:**

"زندہ ہیں انبیاء علیہم السلام قبروں میں یہ مسئلہ متفق علیہ ہے کسی کو اس میں خلاف نہیں کہ حیات ان کو وہاں حقیقی جسمانی دنیا کی سی ہے"(۲۱۸)۔

**مولانا شمس الحق عظیم آبادیؒ المتوفی ۱۳۲۹ھ:**

**"ان الأنبياء في قبورهم أحياء"(۲۱۹).**

ترجمہ...... حضرت انبیاء کرام علیہم السلام اپنی اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

**مولانا ابو العتیق عبد الہادی محمد صدیق نجیب آبادی الحنفیؒ:**

**"انهم اتفقوا على حيوته صلى الله تعالى عليه وسلم بل حيوة الأنبياء عليهم الصلوة والسلام متفق عليها لا خلاف لأحد فيها".**

---

(۲۱۸): (مظاهر حق جديد، كتاب الجمعة، الفصل الثاني تحت رواية اوس بن اوسؓ، ج: ۱، ص: ۸٦٥، ط، دارالاشاعت كراچی)

(۲۱۹): (عون المعبود على سنن أبي داؤد، باب تفريع أبواب الجمعة، باب فضل يوم الجمعة وليلة الجمعة، ج: ۳، ص: ۳۷۱، ط، المكتبة السلفية المدينة المنورة)

ترجمہ...... ''محدثین کرام'' اس بات پر متفق ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں بلکہ تمام حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حیات متفق علیہا ہے، اس میں کسی کا کوئی اختلاف نہیں ہے''۔

## اکابر علماء دیوبند کی تصریحات

" السوال الخامس ماقولكم فى حيوة النبى عليه الصلوٰة والسلام فى قبره الشريف، هل ذلك أمر مخصوص به أم مثل سائر المؤمنين رحمة الله عليهم حيوة برزخية.

الجواب: عندنا وعند مشائخنا حياة حضرة الرسالة صلى الله تعالى عليه وسلم حى فى قبره الشريف وحيوته صلى الله تعالى عليه وسلم دنيوية من غير تكليف وهى مختصة به صلى الله تعالى عليه وسلم وبجميع الأنبياء صلوات الله عليهم والشهداء لابرزخية كما هى حاصلة لسائر المؤمنين بل لجميع الناس كما نص عليه العلامة السيوطىؒ فى رسالته أنباه الاذكياء بحيوة الأنبيا" حيث قال : قال الشيخ تقى الدين السبكىؒ: حيوٰة الأنبياء والشهداء فى القبر كحياتهم فى الدنيا ويشهد له صلوٰة موسى عليه السلام فى قبره فان الصلوٰة تستدعى جسداً حياً الى آخر ما قال: فثبت بهذا أن حيوته دنيوية برزخية لكو نها فى عالم البرزخ. ولشيخنا شمس الاسلام والدين محمد قاسم العلوم على المستفيدين قدس الله سرهٗ العزيز فى هذا المبحث رسالة مستقلة دقيقة المأخذ بديعة المسلك لم يُر مثلها قد طبعت وشاعت فى الناس واسمها " آب حيات" أى ماء الحياه......

الخ (۲۲۰).

ترجمہ...... پانچواں سوال...... کیا فرماتے ہو: جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر میں حیات کے متعلق کہ کوئی خاص حیات آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو حاصل ہے یا عام مسلمانوں کی طرح برزخی حیات ہے؟

جواب...... ہمارے اور ہمارے مشائخ کے نزدیک حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں اور آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی حیات دنیا کی سی ہے، بلا مکلّف ہونے کے، اور یہ حیات مخصوص ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور تمام انبیاء علیہم السلام اور شہداء کے ساتھ، برزخی نہیں ہے جو حاصل ہے تمام مسلمانوں بلکہ سب آدمیوں کو، چنانچہ علامہ سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسالے "انباء الأذكياء في حيوة الانبياء" میں بتصریح لکھا ہے، چنانچہ فرماتے ہیں کہ علامہ تقی الدین سبکی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ انبیاء علیہم السلام وشہداء کی قبروں میں حیات ایسی ہے جیسی دنیا میں تھی اور موسیٰ علیہ السلام کا اپنی قبر میں نماز پڑھنا اس کی دلیل ہے کیونکہ نماز زندہ جسم کو چاہتی ہے...... الخ۔ پس اس سے ثابت ہوا کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات دنیوی ہے اور اس معنیٰ کو برزخی بھی کہ عالم برزخ میں حاصل ہے اور ہمارے شیخ مولانا محمد قاسم صاحب قدس سرہٗ کا اس مبحث میں ایک مستقل رسالہ بھی ہے، نہایت ہی دقیق اور انوکھے طرز کا بے مثل جو طبع ہو کر لوگوں میں شائع ہو چکا ہے، اس کا نام "آب حیات" ہے"۔

مولانا احمد علی صاحب سہارنپوریؒ الحنفی المتوفی ۱۲۹۷ھ:

---

(۲۲۰): (المهند على المفند، ۳۳، ۳٤، ط، نفيس منزل لاهور)

**" والأحسن أن يقال ان حياته صلى الله تعالى عليه وسلم لايتعقبها موت بل يستمر حياً والأنبياء أحياء فى قبورهم"(۲۲۱).**

ترجمہ......بہتر بات یہ ہے کہ کہا جائے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات ایسی ہے کہ اس کے بعد موت وارد نہیں ہوتی، بلکہ دوامی حیات آپ کو حاصل ہے اور باقی حضرات انبیاء کرام علیہم السلام بھی اپنی قبروں میں زندہ ہیں"۔

**قطب الاقطاب حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ المتوفی ۱۳۲۳ھ:**

" قبر کے پاس...... انبیاء کے سماع میں کسی کو اختلاف نہیں" (۲۲۲)۔

**حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ المتوفی ۱۳۴۶ھ:**

**" ان نبى الله صلى الله تعالى عليه وسلم حىّ فى قبره كما أن الأنبياء عليهم السلام أحياء فى قبورهم"(۲۲۳).**

ترجمہ......آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں جس طرح کہ دیگر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں"۔

---

(۲۲۱): (حاشية لشيخ احمد على السهارنفوريؒ على صحيح البخارى، كتاب المناقب، باب قول النبى صلى الله تعالى عليه وسلم لو كنت متخذا خليلاً، ج: ۱، ص: ٦٤٧، ط، مكتبه رحمانيه)

(۲۲۲): (فتاوى رشيديه، كتاب العلم، ج: ۱، ص: ۲۲۰، ط، المكتبة الحنفية)

(۲۲۳): (بذل المجهود فى حل سنن أبى داؤد، كتاب الصلاة، باب التشهد، ج: ٤، ص: ٥٠٦، ط، دارالبشائر الاسلامية بيروت لبنان)

حضرت مولانا سید محمد انور شاہؒ المتوفی ۱۳۵۲ھ:

**" وقد يتخايل ان رد الروح ينافي الحيوٰة وهو يقررها فان الرد انما يكون الى الحي لا الى الجماد كم وقع في حديث ليلة التعريس يريد بقوله الأنبياء مجموع الأشخاص لا الأرواح فقط...... الخ.**

ترجمہ...... "کبھی یہ خیال کیا جاتا ہے کہ روح کا لوٹانا حیات کے منافی ہے حالانکہ ردِّ روح حیات کو ثابت کرتا ہے کیونکہ روح زندہ کی طرف لوٹائی جاتی ہے نہ کہ جماد کی طرف، جیسا کہ لیلۃ التعریس کی حدیث میں ہے (جب سب حضرات سو گئے تھے اور سورج چڑھنے کے بعد بیدار ہوئے اور اس میں زندہ روح کا ذکر ہے، بخاری ج ا ص ۸۳ ) اور انبیاء احیاء سے حضرات انبیاء کے مجموع اشخاص مراد ہیں نہ کہ فقط ارواح (یعنی وہ اپنے اجسام کے ساتھ زندہ ہیں)"۔

ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

**" ان كثيراً من الأعمال قد ثبتت في القبور كالأذان والاقامة عند الدارمي و قرأة القرآن عند الترمذي...... الخ"**(۲۲۴).

ترجمہ...... قبروں میں بہت سے اعمال کا ثبوت ملتا ہے، جیسے اذان واقامہ کا ثبوت دارمی کی روایت میں قرأت قرآن کا ترمذی کی روایت میں۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ المتوفی ۱۳۶۲ھ:

---

(۲۲۴): (فيض الباري على صحيح البخاري، كتاب العلم، باب من أجاب الفتيا باشارة اليد والرأس، ج: ١، ص: ٢٦٧، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

بیہقی رحمہ اللہ تعالیٰ وغیرہ نے حدیث انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں کذافی المواھب، یہ نماز تکلیفی نہیں بلکہ تلذّذ کے لئے ہیں اور اس حیات سے یہ نہ سمجھا جائے کہ آپ کو ہر جگہ پکارنا جائز ہے..الخ (۲۲۵)۔

اور ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:

''آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بنص حدیث قبر میں زندہ ہیں''(۲۲۶)۔

شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ تعالیٰ المتوفی ۱۳۶۹ھ:

''أن النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم حیّ کما تقرر وأنه یصلی فی قبرہ بأذان و اقامة''.

ترجمہ......آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں جیسا کہ اپنی جگہ یہ ثابت ہے اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں اذان و اقامت کے ساتھ نماز پڑھتے ہیں۔

حضرت مولانا سید حسین احمد رحمہ اللہ تعالیٰ مدنی المتوفی ۱۳۷۷ھ:

''آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات نہ صرف روحانی ہے جو کہ عام شہداء کو حاصل ہے بلکہ جسمانی بھی اور از قبیل حیات دنیوی بلکہ بہت

---

(۲۲۵): (نشر الطیب فی ذکر النبی الحبیب صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم، فصل۲۸، عالم برزخ میں آپ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم کے بعض احوال وفضائل، ص: ۲۲۰، ط، مشتاق بُك كارنر الكريم ماركيٹ لاهور)

(۲۲۶): (التكشف عن مهمات التصوف، حقيقة الطريقة من السنة الانيقة، غير انبیاء سے بھی توسل جائز ھے، ص: ٦٧٥، ط، اداره تاليفات اشرفيه ملتان)

وجوہ سے اس سے قوی تر۔

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

"وہ (وہابی) وفات ظاہری کے بعد انبیاء علیہم الصلوٰۃ کی حیات جسمانی اور بقائے علاقہ بین الروح الجسم کے منکر ہیں اور یہ (علماء دیوبند) حضرات صرف اس کے قائل ہی نہیں مثبت بھی ہوئے اور بڑے زور شور سے اس پر دلائل قائم کرتے متعدد رسائل اس کے بارے میں تصنیف فرما کر شائع کر چکے ہیں۔

## عقیدہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اجماع

علامہ سخاویؒ المتوفی ۹۰۲ھ:

**نحن نؤمن ونصدق بانه صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم حی یرزق فی قبره وان جسده الشریف لاتاکله الارض والاجماع علی هذا".**

ترجمہ...... ہمارا ایمان ہے اور ہم اس کی تصدیق کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر شریف میں زندہ ہیں آپ کو وہاں رزق بھی ملتا ہے اور آپ کے جسد اطہر کو زمین بھی نہیں کھاتی اور اس عقیدہ پر اہل حق کا اجماع ہے۔

**منکرین حیات کا حکم:**

شیخ الاسلام حضرت علامہ عینیؒ المتوفی ۸۵۵ھ فرماتے ہیں:

**"من انکر الحیوة فی القبور وهم المعتزلة ومن نحا نحوهم وأجاب اهل السنة عن ذلک"(۲۲۷).**

(۲۲۷): (عمدة القاری، کتاب فضائل الصحابة، باب قول النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه و سلم: "لو کنت متخذا خلیلا"، ج: ۱٦، ص: ۲۵۷، ط، دار الکتب العلمیة بیروت

ترجمہ......جن لوگوں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر کی زندگی کا انکار کیا اور وہ معتزلہ اور ان کے ہم عقیدہ ہیں اہل سنت نے ان کے دلائل کے جوابات دیئے ہیں۔

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ تعالیٰ المتوفی ۸۵۲ھ نے بھی اسی انداز میں بیان کو اختیار فرمایا ہے کہ منکرین حیات اہل سنت میں سے نہیں۔

**" قد تمسک به من انکر الحیوة فی القبر واجیب عن اهل السنة. ان حیوته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم فی القبر لایعقبها موت بل یستمر حیاً"(۲۲۸).**

ترجمہ......منکر حیات فی القبر اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں اور اہل سنت کی طرف سے ان کا جواب دیا جاتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر کی زندگی ایسی ہے کہ دوبارہ اس پر موت نہیں اور آپ اب دائمی طور پر زندہ ہیں۔

حضرت مولا احمد علی صاحب محدث سہار نپوری نے بھی اس عبارت کو حاشیہ بخاری پر نقل اور تسلیم کیا ہے (۲۲۹)۔

---

لبنان)

(۲۲۸): (فتح الباری بشرح صحیح البخاری، فضائل أصحاب النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم، باب قول النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم، "لو کنت متخذا خلیلاً"، ج: ۷، ص: ٣٦)

(۲۲۹): **قال العلامة الشیخ احمد علی السهارنفوریؒ: تمسک بهذا من انکر الحیاة فی القبر واجیب علی اهل السنة المثبتین لذلک ان المراد نفی الموت اللازم من الذی اثبته عمر بقوله ولیبعثنه اللّٰه الخ، والاحسن ان یقال ان حیاته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم لایتعقبها موت بل یستمر حیاً والانبیاء احیاء فی قبورهم.** (حاشیة لشیخ احمد علی السهارنفوریؒ علی صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب قول النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم لو کنت متخذا خلیلاً، ج: ۱، ص: ٦٤٧، ط، مکتبه رحمانیه)

اب تک کی گزارشات سے واضح ہوا ہوگا کہ قرآن وسنت اور اکابر علماء امت کی تصریحات کی روشنی میں یہ عقیدہ اہل سنت کا بنیادی عقیدہ ہے اس سے دور حاضر کے بعض تجدد پسندوں کے علاوہ کسی نے اختلاف نہیں کیا وہاں یہ بھی واضح ضروری ہوتا ہے کہ اکابرین دیوبند نے ''المہند علی المفند مرتب فرما کر امت کے سامنے یہ حقیقت بھی واضح کردی کہ علماء دیوبند اہل سنت کا عقیدہ اس سلسلہ میں بھی وہ ہی ہے جو اسلاف امت کا تھا۔

مگر بایں ہمہ جب شرذمہ قلیلہ نے اس اجماعی عقیدہ سے اختلاف کرنے کی کوشش کی تو نہ صرف اس سے بیزاری کا اظہار کیا گیا بلکہ دور حاضر کے اساطین امت نے اس مسئلہ کی اہمیت اور حقیقت کو واضح کرتے ہوئے درج ذیل تحریر فرما کر مشتہر فرمائی اور متفقہ اعلان فرمایا۔

## مسئلہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق

### دور حاضر کے اکابر دیوبند کا مسلک اوران کا متفقہ اعلان:

''حضرت اقدس نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور سب انبیاء کرام علیہم السلام الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں اکابر دیوبند کا مسلک یہ ہے کہ وفات کے بعد اپنی قبروں میں زندہ ہیں، اوران کے ابدان مقدسہ بعینہا محفوظ ہیں اور جسد عنصری کے ساتھ عالم برزخ میں ان کو حیات حاصل ہے اور حیات دنیوی کے مماثل ہے۔ صرف یہ ہے کہ احکام شرعیہ کے وہ مکلف نہیں ہیں، لیکن وہ نماز بھی پڑھتے ہیں اور روضہ اقدس میں جو درود پڑھا جاوے بلاواسطہ سنتے ہیں، اور یہی جمہور محدثین اور متکلمین اہل سنت والجماعت کا مسلک ہے، اکابر دیوبند کے مختلف رسائل میں یہ تصریحات موجود ہیں، حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی تو مستقل تصنیف حیات انبیاء پر ''آب حیات'' کے نام سے موجود ہے۔ حضرت مولانا خلیل احمد صاحبؒ جو حضرت مولانا رشید گنگوہیؒ کے ارشد خلفاء میں سے ہیں ان کا رسالہ ''المہند علی المفند'' بھی اہل انصاف اور اہل بصیرت کے لیے کافی ہے، اب جو اس مسلک کے خلاف دعویٰ کرے اتنی بات یقینی ہے کہ ان کا اکابر دیوبند کے مسلک

سے کوئی واسطہ نہیں۔ واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل.

| | |
|---|---|
| (۱) حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ | مدرسہ عربیہ اسلامیہ کراچی نمبر ۵ |
| (۲) مولانا عبدالحقؒ | مہتمم دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک |
| (۳) مولانا محمد صادقؒ | سابق ناظم محکمۂ امور مذہبیہ بھاولپور |
| (۴) مولانا ظفر احمد عثمانیؒ | شیخ الحدیث دار العلوم اسلامیہ ٹنڈوالہ یار سندھ |
| (۵) مولانا شمس الحق افغانیؒ | صدر وفاق المدارس العربیہ پاکستان |
| (۶) مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ | شیخ الحدیث جامعہ اشرفیہ لاہور |
| (۷) مولانا مفتی محمد حسنؒ | مہتمم جامعہ اشرفیہ لاہور |
| (۸) مولانا رسول خانؒ | جامعہ اشرفیہ نیلا گنبد لاہور |
| (۹) مولانا مفتی محمد شفیعؒ | مہتمم دار العلوم کراچی |
| (۱۰) مولانا احمد علی لاہوریؒ | امیر نظام العلماء و امیر خدا الدین لاہور |

**(تلک عشرۃ کاملہ)**

الغرض میرا اور میرے اکابر کا عقیدہ یہ ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے روضہ مطہرہ میں حیات جسمانی کے ساتھ حیات ہیں، یہ حیات برزخی ہے مگر حیات دنیوی سے زیادہ قوی تر ہے، جو لوگ اس مسئلہ کا انکار کرتے ہیں، ان کا اکابر علماء دیوبند اور اساطین امت کی تصریحات کے مطابق علماء دیوبند سے تعلق نہیں ہے، اور میں ان کو اہل حق میں سے نہیں سمجھتا، اور وہ میرے اکابر کے نزدیک گمراہ ہیں، ان کی اقتدا میں نماز پڑھنا جائز نہیں، اور ان کے ساتھ کسی قسم کا تعلق روا نہیں۔ واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل.

(فتاوی بینات، ج:۱،ص: ۵۸۵ تا ۷۳۵، ط، مکتبہ بینات کراچی/ فتاوی دار العلوم دیوبند، ج: ۱۸،ص: ۲۵۸، ط، مکتبہ دار العلوم دیوبند/ امداد الاحکام، ج:۱،ص: ۳۴۱، ۳۴۲، ط، دار العلوم کراچی/ فتاوی محمودیہ، ج:۱،ص: ۵۲۷ تا ۵۲۹/ ارشاد المفتین، ج:۲،ص: ۲۱۵، ۲۱۶، ط، مکتبۃ الحسن لاہور/ خیر الفتاوی، ج:۱،ص: ۴۷، ۵۷، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان/ نجم الفتاوی، ج:۱،

ص:۲۵۹،۲۶۰/ فتاوی عباد الرحمٰن، ج:۱،ص:۱۰۱،۱۰۲، ط،ایجوکیشنل پریس کراچی/ کتاب النوازل، ج:۱،ص:۲۷۹تا ۲۸۲، ط، المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مرادآباد الہند/ فتاوی عثمانیہ، ج:۱،ص:۹۹،۱۰۰، ط، العصر اکیڈمی پشاور/ چند اہم عصری مسائل، ج:۱،ص:۴۶تا ۴۸، ط، مکتبہ دار العلوم دیوبند)



## حیاۃ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں عالمِ اسلام کی مرکزی اسلامی درس گاہ دار العلوم دیوبند کا مکمل ومدلل اور جامع فتویٰ

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل ہیں:

کیا علمائے دیوبند اور جمہور اہل السنۃ والجماعۃ کا عقیدہ ہے کہ سردار دو عالم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے روضۂ شریف میں دنیا کی سی زندگی کے ساتھ زندہ ہیں؟

**الجواب:**

پہلے یہ سمجھنا چاہئے کہ مسئلہ مستفسرہ میں بزرگان دیوبند کا مسلک بالکل صاف اور واضح ہے اور اس سے قبل بھی بار بار اس کی اشاعت ہوچکی ہے۔ نیز علماء دیوبند کی مختلف اور متعدد تصانیف میں مکرر سہ کرر اسے بیان فرمایا گیا ہے اور وہ کتابیں عام وخاص میں مشہور ہیں مثلاً۔

ا: آب حیات۔ ۲: جمال قاسمی۔ ۳: نشر الطیب۔ ۴: الشہاب الثاقب۔ ۵: المصالح العقلیہ۔ ۶: فیض الباری۔ ۷: المہند علی المفند۔ ۸: تسکین الصدور۔ ۹: متفقہ اعلان۔ ۱۰: اور مقام حیات وغیر ذلک۔

پھر مسئلہ کے آخری حل اور تصفیہ کے لئے ۱۸ محرم ۱۳۸۲ھ بمطابق ۲۲ جون ۱۹۶۲ء کو راولپنڈی میں حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کی زیر سرپرستی فریقین کے ذمہ داروں نے درج ذیل عبارت پر بھی دستخط فرمائے ہیں۔

> ”وفات کے بعد نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسد اطہر کو برزخ (قبر شریف) میں بہ تعلق روح حیات حاصل ہے اور اس حیات کی وجہ سے روضۂ اقدس پر حاضر ہونے والوں کا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صلوۃ وسلام سنتے ہیں۔“

اس صاف اور صریح عبارت پر اقراری دستخط کے باوجود اصل اور اجماعی مسئلہ سے انحراف جہاں امانت و دیانت کی دنیا میں حیرت فزا ہے وہیں باعث صد افسوس بھی ہے! فیا للعجب ویاحسر تاہ۔

پھر یہ المیہ اس وقت مزید دوچند ہو جاتا ہے۔ جب باہمی اتحاد و اتفاق، عزت واحترام کے بجائے تشتت وافتراق، نزاع وجدال اور طعن و تشنیع کا طریقہ اختیار کیا جائے جو عزت نفس اور شرافت ضمیر کے قطعاً قطعاً منافی ہے۔ فالی اللہ المشتکی ۔ خدا اصلاح اعمال کی توفیق بخشے۔

ایں دعاء از من واز جملہ جہان آمین باد

اس تمہید کے بعد اصل جواب ملاحظہ فرمائیں۔

۱: جی ہاں عام اہل السنۃ والجماعۃ کا قرآن وحدیث کی روشنی میں اجماعی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسی طرح دیگر تمام انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام قبروں میں اجساد عنصریہ کے ساتھ حیات ہیں۔ اور یہ حیات برزخی حیات دنیوی سے کم نہیں ہے۔ اور تلذذاً نماز ودیگر عبادات میں مشغول ہیں۔ یہ حیات برزخی اگرچہ ہم کو محسوس نہیں ہوتی۔ لیکن بلاشبہ یہ حیات حسی اور جسمانی ہے اس لئے کہ روحانی اور معنوی حیات تو عامۂ مؤمنین بلکہ ارواح کفار کو بھی حاصل ہے۔

امت کا یہ اجماعی عقیدہ اصول شریعت کتاب وسنت اور اجماع امت سے ثابت ہے۔ چنانچہ ادلۂ ثلاثہ پیش ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں۔

عقیدہ حیات الأنبیاء علیہ الصلاۃ والسلام قرآن حکیم میں:

قرآن حکیم میں بیشتر مقامات پر حیات الانبیاء کا ثبوت (اشارۃً، دلالۃً، اقتضاءً) ملتا ہے۔ ان سب کا احصاء مشکل بھی ہے اور موجب طول بھی، اس لئے اختصار کی غرض سے چند آیتوں کے ذکر پر اکتفاء کیا جا رہا ہے۔

(۱): وَاسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رُّسُلِنَا اَجَعَلْنَا

**مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ اٰلِهَةً يُّعْبَدُوْنَ.** (زخرف: ٤٥)

آیت کی تفسیر میں مفسرین نے یہ فرمایا ہے کہ اس آیت سے انبیاء علیہم السلام کی حیات پر استدلال کیا گیا ہے۔ چنانچہ محدث العصر حضرت مولانا سید انور شاہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

**یستدل بـه حیـاة الانبیـاء.** (مشکلات القرآن، ص: ٢٣٤، وهكذا فی الدرالمنثور، ج: ٦، ص: ١٦، روح المعانی، ج: ٢٥، ص: ٨، جمل، ج: ٤، ص: ٨٨، شيخ زاده، ج: ٣، ص: ٢٩٨، خفاجی، ج: ٧، ص: ٤٤٤)۔

(۲): **وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتَابَ فَلَاتَكُنْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِقَائِهٖ.** (الم سجده: پ ٢١)

حضرت شاہ عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے:

''معراج کی رات ان سے ملے تھے اور بھی کئی بار''۔ (موضح القرآن)

اور ملاقات بغیر حیات ممکن نہیں لہٰذا اقتضاء النص سے حیاتِ انبیاءؑ کا ثبوت ہوتا ہے۔ یہاں اصول فقہ کا یہ مسئلہ بھی پیش نظر رہنا چاہیئے کہ جو حکم اقتضاء النص سے ثابت ہوتا ہے وہ بحالت انفراد قوت واستدلال میں عبارۃ النص کے مثل ہوتا ہے۔

(۳): **وَلَاتَـقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَاءٌ وَّلٰكِنْ لَّاتَشْعُرُوْنَ.** (البقرة)

(۴): **بَلْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ فَرِحِيْنَ بِمَا اٰتَاهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ.** (ال عمران)

ان دونوں آیتوں کے بارے میں حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے فرمایا ہے کہ:

**واذا ثبت انهم احیاء من حیث النقل فانه یقویه من**

**حیث النظر کون الشهداء احیاء بنص القرآن والانبیاء افضل من الشهداء.** (فتح الباری، ج: ٦، ص: ٣٧٩)

"جب نقل کے اعتبار سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ شہداء زندہ ہیں تو عقل کے اعتبار سے بھی یہ بات پختہ ہو جاتی ہے کہ شہداء زندہ ہیں اور حضرات انبیاء علیہم السلام تو شہداء سے بہر حال افضل ہیں"۔

(۵): **فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ مَا دَلَّهُمْ عَلٰى مَوْتِهٖٓ اِلَّا دَآبَّةُ الْاَرْضِ تَاْكُلُ مِنْسَاَتَهٗ.** (سبا: پ ۲۲)

اس آیت سے بھی دلالۃ النص سے حیات الانبیاء کا عقیدہ ثابت ہوتا ہے اس لئے کہ جب کیڑوں نے مضبوط اور سخت ترین عصاء سلیمان کو کھالیا تو جسمِ عنصری کا کھالینا اس سے کہیں سہل تھا، اس کے باوجود جسم کا ٹکا رہنا محفوظ رہنا حیات کی صریح دلیل ہے۔

**حیات الانبیاء احادیث شریفہ کی روشنی میں:**

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ:

**الانبياء احياء في قبورهم يصلون.** (شفاء السقام، ص: ١٣٤/ حیات الانبیاء للبیهقیؒ)

حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نمازیں پڑھتے ہیں۔

علامہ سبکی رحمہ اللہ تعالیٰ اس حدیث کی سند کو نقل کر کے اس کے رواۃ کی توثیق کرتے ہیں اور اس کو صحیح قرار دیتے ہوئے اس سے استدلال کرتے ہیں۔ یہ روایت بدوں سند خصائص الکبریٰ (ص:۲۸۱) میں، اور مسند ابو یعلی کے پہلے راوی کے علاوہ بقیہ رواۃ کے ساتھ فتح الباری (ج:۶، ص:۳۵۲) اور فتح الملہم (ج:۱، ص:۳۲۶) میں بھی مذکور ہے۔

**حدیث شریف کی صحت کے متعلق علماء اسماء الرجال کی تفصیلی آراء:**

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ:

**"وصححه البيهقي"**. (فتح الباری، ج: ٦، ص: ٣٥٢)

محدث العصر حضرت مولانا انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

**"ووافقه الحافظ في المجلد السادس"**. (فتح الملهم، ج: ١، ص: ٣٢٩)

نیز علامہ عثمانیؒ بھی اس کی تائید کرتے ہیں۔ (فتح الملہم، ج:۱، ص:۳۲۹)

علامہ ہیثمیؒ فرماتے ہیں کہ:

**"رجال ابي يعلى ثقات"**. (مجمع الزوائد، ج: ٨، ص: ٢١١)

"ابو یعلی کی سند کے سب راوی ثقہ ہیں"۔

علامہ عزیزی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

**وهو حديث صحيح.** یہ حدیث صحیح ہے۔ (السراج المنیر، ج:۲، ص:۱۳۴)

ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

**صح خبر الانبياء احياء في قبورهم.** (مرقاة، ج: ٢، ص: ٢١٢)

**الانبياء أحياهم في قبورهم** کی حدیث صحیح ہے۔

علامہ عبدالرؤف مناوی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ:

**هذا حديث صحيح.** (فيض القدير شرح الجامع الصغير، ج: ٣، ص: ١٨٤)

"یہ حدیث صحیح ہے"۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

ابویعلی بہ نقل ثقات از روایت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ آوردہ **قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الانبياء احياء في قبورهم يصلون.** (مدارج النبوت، ج: ۲، ص: ٤٤٧)

امام ابویعلی ثقہ راویوں کی نقل سے حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضراتِ انبیاء علیہم السلام زندہ ہیں اور اپنی قبروں میں نماز پڑھتے ہیں۔

قاضی شوکانی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

**انه صلى الله تعالى عليه وسلم حي في قبره وروحه لاتفارقه لما صح ان الانبياء احياء في قبورهم.** (تحفة الذاكرين شرح حصن حصين، ص: ۲۸)

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں اور آپ کی روح آپ کے جسم مبارک سے جدانہیں ہوتی، کیوں کہ صحیح حدیث میں آیا ہے کہ حضراتِ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

اور دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**"وقد ثبت في الحديث ان الانبياء احياء في قبورهم رواه المنذري وصححه البيهقيؒ.** (نيل الاوطار، ج: ۳، ص: ٢١٤)

بلاشبہ حدیث سے ثابت ہو چکا ہے کہ حضراتِ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔ علامہ منذریؒ نے یہ روایت بیان کی ہے اور امام بیہقیؒ نے اس کی تصحیح کی ہے۔

علامہ سمہودیؒ لکھتے ہیں:

**رواہ ابو یعلی برجال ثقات ورواہ البیهقی وصححه.**

(وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ٤٠٥)

ابو یعلی نے ثقہ راویوں سے یہ روایت کی ہے اور امام بیہقیؒ نے اس کو صحیح سند سے روایت کیا ہے۔

اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں کہ:

اور یہ حدیث کہ انبیاء اپنی قبروں میں نماز پڑھتے ہیں صحیح ہے۔

(فضائل درود، ص: ۳۷)

آپ نے ملاحظہ کرلیا کہ امام ابو یعلی کے طریق سے جو روایت ہے اس کے تمام راوی ثقہ اور ثبت ہیں اور جمہور محدثین کرام اسکی تصحیح کرتے ہیں۔ کسی حدیث کے صحیح ہونے کے لئے اصولِ حدیث میں اس سے زیادہ قول دلیل اور کیا ہوسکتی ہے کہ اس کے سب راوی ثقہ ہوں اور جمہور محدثین کرام اس کی تصحیح پر متفق ہوں۔

(۲): حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت علیہ السلام کا ارشادگرامی ہے:

**"ما من احد یسلم علی الا رد اللّٰه علی روحی حتی ارد علیه السلام.** (ابوداؤد، ج: ۱، ص: ۲۷۹ واللفظ له، مسند احمد، ج: ۲، ص: ۵۲۷)

کوئی شخص ایسا نہیں جو مجھ پر سلام کہتا ہو مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ میری روح مجھ پر لوٹا دیتا ہے یہاں تک کہ میں اس کا جواب دیتا ہوں۔

**حدیث کی صحت کے متعلق محدثین کرام کی آراء:**

امام سبکیؒ فرماتے ہیں کہ:

**وھو اعتماد صحیح.** (شفاء السقام، ص: ۱۰۵)

(امام ابوداؤدؒ اور امام احمدؒ نے اس روایت پر اعتماد کیا ہے) اور یہ اعتماد صحیح ہے۔

حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ:

"**رواته ثقات**". (فتح الباری، پ۱۳، ص: ۲۷۹)

علامہ عزیزیؒ لکھتے ہیں کہ:

"**اسناده حسن**". (السراج المنیر، ج: ۳، ص: ۲۷۹)

حافظ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں:

"**وصححه النووی فی الاذکار**". (تفسیر ابن کثیر، ج: ۳، ص: ۵۱٤)

امام نوویؒ فرماتے ہیں:

"**وبالاسناد الصحیح**". (کتاب الاذکار، ص: ۱۰٦)

حافظ ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں:

**وهو حدیث جید.** (فتاوی ابن تیمیه، ج: ٤، ص: ۳۱٦)

علامہ زرقانیؒ فرماتے ہیں:

"**باسناد صحیح**". (زرقانی شرح مواهب، ج: ۸، ص: ۳۰۸)

اور نواب صدیق حسن خان صاحب لکھتے ہیں:

"**قال النووی فی الاذکار اسناده صحیح وقال ابن حجر رواته ثقاة**". (دلیل الطالب: ۸٤۳)

علامہ سمہودیؒ فرماتے ہیں:

"**رواه ابوداؤد بسند صحیح**". (وفاء الوفاء، ج: ۲،

ص: ۴۰۳)

علامہ انور شاہ صاحبؒ اور علامہ عثمانیؒ فرماتے ہیں کہ:

"**رواته ثقاة**". (عقيدة الاسلام، ص: ۵۲، وفتح الملهم ج: ۱، ص: ۳۳)

امام سخاویؒ فرماتے ہیں:

"**روى احمد وابوداؤد والطبرانى والبيهقى باسناد حسن بل صححه النووى فى كتاب الاذكار وغيره.** (القول البديع، ص: ۱۱۷)

اور علامہ محمد بن الناجی البوسنویؒ فرماتے ہیں:

**قال النووى فى الاذكار ورياض الصالحين اسناده صحيح وصححه ايضاً ابن القيم.** (هامش حياة الانبياء للبيهقیؒ، ص: ٦)

اصول حدیث کی رو سے یہ روایت بالکل حسن اور صحیح ہے اور اس کے جملہ راوی ثقہ ہیں جیسا کہ آپ نے بحوالہ پڑھ لیا۔ اور محدثین کرامؒ کی خاصی جماعت اس کی تحسین و تصحیح کرتی ہے۔

(۳): حضرت اوسؓ بن اوس سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

"**ان من افضل اياكم يوم الجمعة فيه خلق آدم وفيه قبض وفيه النفخة وفيه الصعقة فاكثروا على من الصلاة فيه فان صلاتكم معروضة على قال قالوا وكيف تعرض صلوتنا عليك وقد ارمت قال يقولون بليت فقال ان اللّٰه حرم على الارض ان تأكل اجساد الانبياء**". (ابوداؤد، ج: ۱، ص: ۱۵۰،

والـلفظ له/ والدارمی، ص: ١٩٥/ والنسائی، ج: ١، ص: ١٥٤/ والـمستـدرك، ج: ١، ص: ٢٧٨، ج: ٤، ص: ٥٦٠/ موارد الظمآن، ص: ١٤١١/ وابن ماجه، ص: ٧٧/ سنن كبرىٰ، ج: ٣، ص: ٢٤٩/ ابن ابی شيبة، ج: ٢، ص: ٥١٦)

بے شک تمہارے افضل ترین دنوں میں سے ایک جمعہ ہے۔ اسی میں حضرت آدم علیہ السلام پیدا کئے گئے اور اسی میں ان کی وفات ہوئی اور اسی میں نفخہ اولیٰ ہوگا اور اسی میں نفخہ ثانیہ ہوگا، پس تم جمعہ کے دن بکثرت مجھ پر درود پڑھا کرو، کیونکہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ صحابہ کرام علیہم الرضوان نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کس طرح ہمارا درود آپ پر پیش کیا جائے گا جب کہ آپ ریزہ ریزہ ہو چکے ہوں گے؟

آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے اجساد حرام کردیئے ہیں (یعنی زمین ان کو کھا نہیں سکتی)۔

## اس حدیث کی صحت اور محدثین عظام کے اقوال:

اس حدیث کے بارے میں حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

**وصـحـحـه ابن خزيمة وغيره.** (فتح الباری، پ ١٣، ص: ٢٧٩)

حافظ ابن القیمؒ فرماتے ہیں:

**ومـن تـأمل فی هذا الاسناد لم يشک فی صحته لثقة رواتـه وشهـرتهم وقبول الأئمة حديثهم.** (جلاء الافهام، ص: ٤٤)

اور یہی الفاظ اس موقعہ پر علامہ ابن الہادیؒ کے ہیں۔ (الصارم المنکی، ص: ۴۵)

علامہ عینیؒ لکھتے ہیں:

**صح عنه صلى الله تعالى عليه وسلم ان الارض لاتأكل اجساد الانبياء.** (عمدة القارى، ج: ٦، ص: ٦٩)

حافظ ابن القیمؒ ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**قد صح عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم ان الارض لاتأكل اجساد الانبياء.** (كتاب الروح)

علامہ منذریؒ فرماتے ہیں:

**أنه حسن.** (القول البديع، ص: ١١٩)

اور علامہ عبدالغنی النابلسیؒ لکھتے ہیں:

**انه حسن صحيح.** (ترجمان السنة، ج: ٣، ص: ٣٩٧)

اور شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ فرماتے ہیں:

**حديث حسن صحيح.** (مدارج النبوت، ج: ٢، ص: ٩٢٠)

علامہ انور شاہ کشمیریؒ فرماتے ہیں:

**فانه صح عنه صلى الله تعالى عليه وسلم انه قال ان الله عزوجل حرم على الارض ان تأكل اجساد الانبياء.**

(خزائن الاسرار، ص: ١٩)

اصول حدیث کے اعتبار سے یہ روایت بھی بالکل صحیح بلکہ امام حاکمؒ اور علامہ ذہبیؒ دونوں نے اس حدیث کو صحیح علی شرط البخاری کہا ہے، اور ایک دوسرے مقام پر دونوں نے صحیح علی شرط الشیخین کہا ہے۔ (مستدرک حاکم، ص:۵۶۰)

(۴): حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے (ایک طویل حدیث میں) ارشاد فرمایا ہے:

**"فنبي الله حي يرزق".** (ابن ماجة، ص: ١١٩)

"پس اللہ تعالیٰ کا نبی علیہ الصلاۃ والسلام زندہ ہے اور اس کو رزق ملتا ہے"۔

## حدیث شریف کی صحت محدثین عظام کے اقوال کی روشنی میں:

حافظ منذری رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

**"اسناده جيد"**. (ترجمان السنة، ج: ۳، ص: ۲۹۷)

علامہ عزیزیؒ فرماتے ہیں:

**"ورجاله ثقات"**. (السراج المنير، ج: ۱، ص: ۲۹۰)

علامہ مناویؒ کا ارشاد ہے:

**"قال الدميرى: رجاله ثقات"**. (فيض القدير، ج: ۲، ص: ۸۷)

علامہ زرقانیؒ فرماتے ہیں:

**"رواه ابن ماجة برجال ثقات"**. (زرقانی شارح مواهب، ج: ۵، ص: ۳۳۶)

حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

**"قلت رجاله ثقات"**. (تهذيب التهذيب، ج: ۳، ص: ۳۹۸)

علامہ سمہودیؒ فرماتے ہیں:

**"رواه ابن ماجة باسناد جيد"**. (خلاصة الوفاء: ۴۸)

ملا علی قاریؒ کا ارشاد ہے:

**"باسناد جيد نقله ميرک عن المنذرى وله طرق كثيرة"**. (مرقاة، ج: ۲، ص: ۱۱۲)

قاضی شوکانیؒ لکھتے ہیں:

"**باسناد جید**". (نیل الاوطار، ج: ٥، ص: ٢٦٤)

اورمولانا شمس الحق عظیم آبادی لکھتے ہیں:

"**باسناد جید**". (عون المعبود، ج: ١، ص: ٤٠٥)

(۵): حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

"**ان للّٰہ ملائکۃ سیاحین فی الارض یبلغونی من امتی السلام**". (نسائی شریف، ج: ١، ص: ١٤٣/ مسند احمد، ج: ١، ص: ٤٤/ ابن ابی شیبۃ، ج: ٢، ص: ٥١٧/ موارد الظمآن، ص: ٥٩٤/ مشکٰوۃ، ص: ٨٦/ البدایۃ والنھایۃ، ج: ١، ص: ١٥٤/ الجامع الصغیر، ج: ١، ص: ٩٣/ خصائص الکبریٰ، ج: ص: ٢٨٠/ تحریراتِ حدیث، ص: ٢١١، دارمی، ص: ٣٧٢)

بیشک اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ ایسے فرشتے مقرر ہیں جو زمین میں گھومتے ہیں اور میری امت کا سلام مجھے پہنچاتے ہیں۔

حدیث شریف کی صحت کے متعلق علامہ عزیزیؒ لکھتے ہیں:

"**حدیث صحیح**". (السراج المنیر، ص: ٥١٨)

علامہ ہیثمیؒ فرماتے ہیں:

"**رواہ البزار، ورجالہ رجال الصحیح**". (مجمع الزوائد، ج: ٩، ص: ٢٤)

امام حاکمؒ اور علامہ ذہبیؒ فرماتے ہیں:

"**صحیح**". (مستدرک حاکم، ج: ٢، ص: ٤٢١)

امام سخاویؒ فرماتے ہیں:

**رواہ احمد والنسائی والدارمی وابونعیم والبیھقی**

**والخلعی وابن حبان والحاکم فی صحیحهما وقال صحیح الاسناد.** (القول البدیع، ص: ۱۱۵)

ائمہ حدیث کے ان صاف بیانات سے معلوم ہوا کہ یہ حدیث بھی صحیح ہے۔ بلکہ علامہ سمہودیؒ اور علامہ ابن الہادیؒ کے بیان کے مطابق امام نسائیؒ اور اسماعیل القاضی نے مختلف طرق سے اسانید صحیحہ کے ساتھ یہ روایت نقل کی ہے۔ (وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ۴۰۴، الصارم المنکی، ص: ۱۶۸)

یہاں تک کہ شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلویؒ نے تواتر کا دعویٰ کیا ہے۔
''بتواتر رسیدہ ایں معنیٰ''۔ (فتاوی عزیزی، ج: ۲، ص: ۶۹)

(۶): حضرت ابو ہریرۃؓ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

**من صلی عند قبری سمعته ومن صلی علی من بعید اعلمته.** (جلاء الافهام للحافظ ابن القیمؒ، ص: ۱۹)

جس نے میری قبر کے پاس درود پڑھا تو میں اسے خود سنتا ہوں اور جس نے مجھ پر دور سے درود پڑھا تو وہ مجھے (بواسطہ فرشتوں کے) بتلایا جاتا ہے۔

**اس حدیث شریف کے سلسلہ میں بھی محدثین کرام کی آراء ملاحظہ ہوں:**

حافظ ابن حجرؒ حدیث کی سند بطریق ابوالشیخ کے متعلق فرماتے ہیں:

"**بسند جید**". (فتح الباری، ج: ۶، ص: ۳۵۲)

علامہ سخاویؒ فرماتے ہیں:

"**وسنده جید**". (القول البدیع، ص: ۱۱۶)

حضرت ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں:

"**بسند جید**". (مرقاۃ، ج: ۲، ص: ۱۰)

نواب صدیق حسن خان صاحب بھی لکھتے ہیں:

"**اسناده جید**". (دلیل الطالب، ص: ۸٤٤)

اورعلامہ شبیراحمد عثمانیؒ بھی اس کو بسند جید فرماتے ہیں۔ (فتح الملہم، ج:۱،ص:۳۳۰)

ان اکابرین محدثین کے (جن میں حافظ ابن حجرؒ خصوصیت سے قابل ذکر ہیں) بیان سے واضح ہوگیا کہ یہ روایت جید اور صحیح ہے۔ان دونوں لفظوں (جید اور صحیح) میں کوئی خاص فرق نہیں ہے۔

چنانچہ امام سیوطیؒ فرماتے ہیں:

"**ان ابن الصلاح یری التسویة بین الجید والصحیح.**

(تدریب الراوی، ص: ۱۰٤)

چونکہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی حیات میں کسی کا اختلاف نہیں ہے۔اوران احادیث صحیحہ کثیرہ سے ثبوت موجود ہے۔(یہاں اختصار کی غرض سے چھ احادیث صحیحہ کے ذکر پر اکتفاء کیا گیا ہے،اورامت کے ہر طبقہ میں ان کو تسلیم کیا گیا ہے) اس لئے امام سیوطیؒ نے تواتر کا دعویٰ کیا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

"**حیاة النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم فی قبره وهو وسائر لانبیاء معلومة عندنا علما قطعیاً لما قام عندنا من الادلة فی ذلک وتواترت به الاخبار الدالة علی ذلک**".

(انباه الاذکیا، ص: ۲، فتاوی امام سیوطیؒ، ج: ۲، ص: ۱٤۷)

ایک دوسرے مقام پر پر تواتر کا دعویٰ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"**ان من جملة ما تواتر عن النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم حیاة الانبیاء فی قبورهم.** (النظم المتناثر عن الحدیث المتواتر کذا فی شرح البوسنوی، ص: ٤)

## مسئلہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور علمائے اسلام:

ان احادیث صحیحہ اور دیگر دلائل شرعیہ سے علمائے امت نے جو کچھ سمجھا ہے اس مقام پر اس کا ذکر کرنا ایک حد تک ضروری ہے۔ تاکہ احادیث شریفہ کے صحیح مطالب کی تعیین کے ساتھ امت کا اجماعی نظریہ بھی واضح ہو جائے، جیسا کہ جواب کے آغاز میں عرض کیا جا چکا ہے کہ تمام اہل السنۃ والجماعت کا اجماعی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسی طرح دیگر انبیاء علیہم السلام اپنی اپنی قبروں میں بجسدہ موجود اور حیات ہیں۔

اور اہل السنۃ والجماعۃ کلی طور پر چار طبقوں میں منقسم ہیں۔ (۱): مفسرین۔ (۲): محدثین۔(۳): متکلمین۔(۴): فقہاء۔ اس لئے آنے والے دلائل میں اسی ترتیب کا لحاظ رکھا گیا ہے، لیکن مفسرین کے اقوال تقریباً ہر آیت کے بعد تفسیر کے طور پر ذکر کر دیئے گئے ہیں۔ اب مابقیہ تین طبقوں کے دلائل ملاحظہ ہوں۔

## مسئلہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور محدثین عظام:

حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

**”ان حیاتہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم فی القبر لایعقبھا موت بل یستمر حیا والانبیاء احیاء فی قبورھم.** (فتح الباری، ج: ۷، ص: ۲۲)

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر مبارک میں زندگی ایسی ہے کہ جس پر موت پھر وارد نہیں ہوگی، بلکہ آپ ہمیشہ زندہ رہیں گے، کیوں کہ حضرات انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

اس عبارت میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء علیہم السلام کی قبروں میں زندگی صریح الفاظ میں بیان کی گئی ہے، نیز یہ بھی فرمایا کہ یہ زندگی دائمی مستمر ہے جس پر موت طاری نہیں ہوتی۔

علامہ بدرالدین محمود بن احمد العینی الحنفیؒ فرماتے ہیں:

**غیر الانبیاء علیھم السلام فانھم لایموتون فی قبورھم بل ھم احیاء.** (عمدۃ القاری، ج: ۷، ص: ۶۰۰، وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ۴۰۲، زرقانی، ج: ۲، ص: ۳۳۲)

ہاں! حضرات انبیاء علیہم السلام اس سے مستثنیٰ ہیں، وہ اپنی قبروں میں نہیں مرتے بلکہ وہ زندہ ہی رہتے ہیں۔

حضرت امام بیہقیؒ فرماتے ہیں:

**ان اللّٰہ جل ثناء ہ رد الی الانبیاء ارواحھم فھم احیاء عند ربھم کالشھداء.** (حیاۃ الانبیاء، ص: ۱۴)

بے شک اللہ تعالیٰ نے حضراتِ انبیاء علیہم السلام کے ارواح کو ان کی طرف لوٹا دیتے ہیں پس وہ اپنے رب کے یہاں شہیدوں کی طرح زندہ ہیں۔

حضرت ملا علی قاریؒ ارقام فرماتے ہیں:

**المعتقد المعتمد انہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم حی فی قبرہ کسائر الانبیاء فی قبورھم وھم احیاء عند ربھم وان لارواحھم تعلقاً بالعالم العلوی والسفلی کما کانوا فی الحال الدنیوی فھم بحسب القلب عرشیون وباعتبار القالب فرشیون.** (شرح شفاء، ج: ۲، ص: ۱۴۲)

قابل اعتماد عقیدہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں جس طرح دیگر انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں، اور اپنے رب کے ہاں زندہ ہیں اور اُن کی ارواح کا عالمِ علوی اور سفلی دونوں سے تعلق ہوتا ہے، جیسا کہ دنیا میں تھا، سو وہ قلب کے لحاظ سے عرشی اور جسم کے لحاظ سے فرشی ہیں۔

اس عبارت میں حیات انبیاء علیہم السلام کو قابلِ اعتماد عقیدہ قرار دیا گیا ہے۔
علامہ سید سمہودیؒ لکھتے ہیں:

**لاشک فی حیاتہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم بعد وفاتہ وکذا سائر الانبیاء علیھم السلام احیاء فی قبورھم حیاتھم اکمل من حیاۃ الشھداء التی اخبر اللّٰہ بھا فی کتابہ العزیز.** (وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ٤۰٥)

وفات کے بعد آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات میں کوئی شک نہیں، اوراسی طرح باقی تمام انبیاء کرام علیہم السلام بھی اپنی قبروں میں زندہ ہیں اوران کی یہ حیات شہداء کی حیات سے (جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں کیا ہے) بڑھ کر ہے۔
اور دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**واما ادلۃ حیاۃ الانبیاء فمقتضاھا حیاۃ الابدان کحالۃ الدنیا مع الاستغناء عن الغذاء.** (وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ٤۰۷)

بہرکیف! حضرات انبیاء علیہم السلام کی حیات کے دلائل اس کے مقتضی ہیں کہ یہ حیات ابدان کے ساتھ ہو، جیسا کہ دنیا میں تھی مگر خوراک سے مستغنی ہیں۔

یعنی ان کی حیات جہاں شہداء کی منصوص حیات سے بڑھ کر ہے وہیں محض برزخی اور روحانی ہی نہیں بلکہ جسمانی بھی ہے، مگر جس طرح دنیا میں اجسام عادۃً خوراک کے محتاج ہوتے ہیں قبر میں حضرات انبیاء علیہم السلام کے اجسام طیبہ کو حسی اور دنیوی خوراک کی ضرورت نہیں، بلکہ اس سے وہ مستغنی ہیں، یہی بات شیخ الاسلام دہلویؒ فرماتے ہیں:

''ازین احادیث معلوم شود کہ انبیاء زندہ اند در قبر بعد از وفات بحیاتِ حسی، واجساد ایشاں نیز ثابت باشند و بوسیدہ نگردند، وآں حیات ہمچو

حیاتِ دنیا باشد باوجود استغناء از غذا"۔ (تیسیر القاری، ج:۶،ص:۱۴۷)

ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**وقول مختار و مقرر جمہور ہم ایں است کہ انبیاء بعد از وقتِ موت زندہ اند بحیات دنیوی۔ (تیسیر القاری، ج:۳،ص:۲۶۲)**

اس عبارت میں جہاں حیات بعد الممات کو جمہور کا قول بتلایا گیا ہے وہیں حیات کی کیفیت بھی متعین کردی گئی ہے کہ وہ حیات، دنیوی حیات کی طرح ہے، یعنی جس طرح دنیوی حیات میں ان کو ادراکِ علم اور شعور حاصل ہے اسی طرح حیاتِ برزخی میں بھی یہ چیزیں حاصل ہیں، انہیں امور کی وجہ سے اس کو دنیوی اور جسمانی حیات سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

علامہ تاج الدین السبکی رحمہ اللہ تعالیٰ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کا حوالہ دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

**عن أنس رضی اللّٰه تعالی عنه قال قال رسول اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم الانبیاء احیاء فی قبورهم یصلون فاذا ثبت ان نبینا صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی فالحی لابد اما ان یکون عالماً او جاهلاً ولانجوز ان یکون النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم جاهلا. (معاذ اللّٰه).** (طبقات الشافعیة الکبریٰ، ج: ٦، ص: ٢٨١)

اور دوسرے مقام پر لکھتے ہیں:

**لان عندنا رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی یحس ویعلم وتعرض علیه اعمال الامة ویبلغ الصلاة والسلام.** (طبقات الشافعیه، ج: ٦، ص: ٢٨٢)

ہمارے نزدیک آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں حسِ وعلم

سے موصوف ہیں، اور آپ پر امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں اور آپ کو صلاۃ وسلام پہنچائے جاتے ہیں۔

غور کیجئے! حس اور علم سے متصف ہونا حیات کے لئے کس قدر واضح دلیل ہے۔

علامہ ابوالوفاء علی بن محمد بن عقیل الحنبلیؒ کا ارشاد ہے:

**وھو حی فی قبرہ یصلی.** (الروضۃ البھیہ، ص: ۱۴)

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔

امام بدرالدین بعلی الحنبلیؒ جنہوں نے شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کے فتاویٰ کا اختصار کیا ہے، لکھتے ہیں:

**والانبیاء احیاء فی قبورھم وقد یصلون.** (مختصر الفتاوی، ص: ۱۷۰)

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور بسا اوقات نماز بھی پڑھتے ہیں۔ یعنی تکلیفی زندگی تو رہی نہیں بلکہ وہ حضرات نماز تلذذ کے طور پر پڑھتے ہیں اس لئے پابندی لازم نہیں اور وقد یصلون کہہ کر اسی حقیقت کو آشکارا کر دیا گیا ہے، کیوں کہ قد مضارع پر داخل ہو کر اکثر تقلیل کا فائدہ دیتا ہے۔ (رضی، ج:۲، ص:۲۸۸، متن متین، ص: ۲۸۱)

علامہ عزیزیؒ حدیث "**ما من احد یسلم علی الا رد اللہ علی روحی**" کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں: **الا رد اللہ علی روحی، ای رد علی نطقی لانہ روحی دائما وروحہ لاتفارقہ لان الانبیاء احیاء فی قبورھم.** (السراج المنیر، ج: ۳، ص: ۲۷۸)

اور روح سے مراد نطق ہے کیوں کہ آپ دوامی طور پر زندہ ہیں۔

آپ کی روح مبارکہ آپ سے الگ نہیں ہوتی کیوں کہ حضراتِ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

حضرت ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں:

**فمحصل الجواب ان الانبياء احياء في قبورهم.**

(مرقاة، ج: ٢، ص: ٢٠٩)

پس جواب کا حاصل یہ ہے کہ حضرات انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

اور علامہ احمد بن محمد الخفاجی المصری الحنفیؒ حدیث شریف سے مسئلہ حیات الانبیاء کا استنباط کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

**وفيه دليل على انه صلى الله تعالى عليه وسلم حي حياة مستمرة.** (نسيم الرياض، ج: ٣، ص: ٤٩٩)

اس حدیث میں اس امر کی دلیل ہے کہ پیغمبر علیہ السلام دوامی طور پر زندہ ہیں۔

مندرجہ بالا عبارات میں آپ نے دیکھ لیا کہ جمہور محدثین بیک زبان آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات حسی جسمانی، دائمی کے قائل ہیں۔

## حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جمہور متکلمین کی آراء کی روشنی میں:

علامہ تاج الدین سبکیؒ متکلمین اشاعرہ کا عقیدہ بیان کرتے ہوئے رقم طراز ہیں:

**ومن عقائد ان الانبياء عليهم السلام احياء في قبورهم.** (طبقات، ج: ٦، ص: ٢٦٦)

ہمارے عقیدے میں یہ بات داخل ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

امام ابو القاسم عبد الکریم بن ہوازن القیشری اشاعرہ کا عقیدہ بیان کرتے ہوئے

لکھتے ہیں:

**وعندهم محمد صلواة الله عليه حي في قبره.**

(الرسائل القشيريه، ص: ۱۰)

**اشاعرہ کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر میں زندہ ہیں۔**

ان عبارات میں صاف تصریح ہے کہ اہل السنّت والجماعت کے امام ابوالحسن الاشعریؒ کے نزدیک مسلم عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبرِ اطہر میں زندہ ہیں، ہاں یہ اصل بھی پیش نظر رہنی چاہیئے کہ جب علمِ کلام میں لفظ اشاعرہ بولا جائے تو کلام کے دونوں مکتبہ فکر اشعری اور ماتریدی مراد ہوتے ہیں اب مطلب صاف ہے کہ اہل السنّت والجماعت کے دونوں طبقے اشعری اور ماتردیدی کا مجموعی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر اطہر میں زندہ ہیں

چنانچہ امام منصور طاہر الشافعی البغدادیؒ فرماتے ہیں:

**قال المتكلمون المحققون من اصحابنا ان نبينا صلى الله تعالى عليه وسلم حي بعد وفاته يسر بطاعات امته.** (وفاء الوفاء، ج: ۲، ص: ۴۰۶)

**ہمارے اصحاب کے متکلمین محققین یہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی وفات کے بعد زندہ ہیں اور آپ اپنی امت کے طاعات سے خوش ہوتے ہیں۔**

اصحابنا: سے متکلمین کی جماعت مراد ہو یا شوافع کی، بہرصورت ان میں محققین کا مسلک اور تحقیق یہی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وفات کے بعد اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں۔

## فقہائے اسلام اور مسئلہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

فقیہ وقت علامہ حسن بن عمار علی الشرنبلالی الحنفیؒ لکھتے ہیں:

**ولما هو مقرر عند المحققين انه صلى الله تعالى عليه وسلم حي يرزق متمتع بجميع الملاذ و العبادات غير انه حجب عن ابصار القاصرين عن شريف المقامات.** (نور الايضاح، ص: ۱۷۷)

محققین کے نزدیک یہ بات طے شدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں۔ آپ کو رزق دیا جاتا ہے اور آپ تمام لذتوں اور عبادتوں سے متمتع ہیں مگر ان نگاہوں سے اوجھل ہیں جو ان ارفع مقامات تک رسائی سے قاصر ہیں۔

اس عبارت میں محققین کا مسلک یہ بتایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندہ ہیں اور رزق وعبادات سے متمتع ہیں۔ لیکن یہ رزق دنیوی اور حسی نہیں بلکہ عالمِ غیب اور دوسرے جہان کا ہے۔

علامہ ابن عابدین الشامیؒ فرماتے ہیں:

**ان الانبياء احياء في قبورهم كما ورد في الحديث.**

(رسائل ابن عابدين، ج: ۲، ص: ۲۰۳)

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں جیسا کہ حدیث شریف میں آرہا ہے۔

علامہ ابن عابدین شامیؒ جو متاخرین حنفیہ میں معتمد الکل ہیں، کس طرح صراحت کے ساتھ حدیث شریف سے استدلال کر کے حیات الانبیاء کا نظریہ پیش کرر ہے ہیں۔

## علمائے دیوبند اور عقیدہ حیات الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام:

جیسا کہ پہلے عرض کیا جاچکا ہے کہ تمام اہل السنّت والجماعت کا قرآن وحدیث کی

**ولشيخنا شمس الاسلام والدين محمد قاسم العلوم على المستفيدين قدس الله سره العزيز فى هذا المبحث رسالة مستقلة دقيقة المأخذ بديعة المسلك لم ير مثلها، قد طبعت وشاعت فى الناس واسمها "آب حيات" أى ماء الحيوٰة.**

(المهند على المفند ٤٤، ٤٣ مکتبه الاتحاد)

ترجمہ: پانچواں سوال: کیا فرماتے ہیں جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر میں حیات کے متعلق کہ کوئی خاص حیات آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حاصل ہے یا عام مسلمانوں کی طرح برزخی حیات ہے؟

جواب: ہمارے نزدیک اور ہمارے مشائخ کے نزدیک حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات دنیا کی سی ہے بلا مکلّف ہونے کے، اور یہ حیات مخصوص ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور تمام انبیاء علیہم السلام اور شہداء کے ساتھ، برزخی نہیں ہے، جو حاصل ہے تمام مسلمانوں، بلکہ سب آدمیوں کو، چناں چہ علامہ سیوطیؒ نے اپنے رسالہ **"أنباء الاذكياء بحيوة الأنبياء"** میں بتصریح لکھا ہے، چناں چہ فرماتے ہیں کہ علامہ تقی الدین سبکیؒ نے فرمایا ہے کہ انبیاء وشہداء کی قبر میں حیات ایسی ہے جیسی دنیا میں تھی، موسیٰ علیہ السلام کا اپنی قبر میں نماز پڑھنا اس کی دلیل ہے، کیوں کہ نماز زندہ جسم کو چاہتی ہے الخ۔ پس اس سے ثابت ہوا کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات دنیوی ہے، اور اس معنیٰ کر برزخی بھی ہے کہ عالم برزخ میں حاصل ہے، اور ہمارے شیخ مولانا محمد قاسم صاحب قدس سرہٗ کا اس مبحث میں ایک مستقل رسالہ بھی ہے، نہایت دقیق اور انوکھے طرز کا بے مثل، جو طبع ہو کر لوگوں میں شائع ہو چکا ہے، اس کا نام "آب حیات" ہے۔

حضرت مولانا مفتی محمد یوسف صاحب لدھیانویؒ ''المهند علی المفند'' میں درج شدہ عقائد کے متعلق کیے گئے ایک سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:

اکابر دیوبند کے کئی دور ہوئے ہیں:

پہلا دور: حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت مولانا محمد یعقوب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اوران کے ہم عصر اکابر کا تھا۔

دوسرا دور: ان اکابر کے شاگردوں کا: جن میں شیخ الہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وغیرہ اکابر شامل ہیں۔

تیسرا دور: ان کے شاگردوں کا: جن میں حضرت مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وغیرہ شامل ہیں۔

چوتھا دور: ان کے شاگردوں کا: جن میں مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، حضرت مولانا محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اوران کے ہم عصر اکابر شامل ہیں۔

اوراب پانچواں دوران کا شاگردوں کا چل رہا ہے۔

''المهند علی المفند'' پر دور ثانی کے تمام اکابر کے دستخط ہیں، یہی عقائد دور اول کے اکابر کے تھے، اوران ہی پر دور ثالث اور دور رابع کے اکابر متفق چلے آئے ہیں۔

اس لئے ''المہند'' میں درج شدہ عقائد پر تمام اکابر دیوبند کا اجماع ہے، کسی دیوبندی کوان سے انحراف کی گنجائش نہیں، اور جوان سے انحراف کرے وہ دیوبندی کہلانے کا مستحق نہیں۔(فتاویٰ بینات، ۱/۵۶۲، ۵۲۷)

اس موضوع پر مستقل کتابیں بھی لکھی گئی ہیں جن میں حضرت مولانا سرفراز خان صاحب صفدر کی کتاب ''تسکین الصدور فی تحقیق أحوال الموتی فی البرزخ والقبور'' اور علامہ ڈاکٹر خالد محمود صاحب زید مجدہم کی کتاب ''مقام حیات'' اور ''المهند

علی المفند" کا تازہ ایڈیشن قابل مطالعہ ہے، اور آخر الذکر دونوں کتابوں میں دیوبندی مکتب فکر کے بعد اکابر کی تصریحات بھی منقول ہیں، ان کا مطالعہ فرمالیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (محمود الفتاوی، ج:۱، ص:۳۵۹ تا ۳۶۳، ط، مکتبہ محمودیہ، محمود نگر گجرات الہند)



## عقیدہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے منکر کو بدعتی نہ کہنے والے کا حکم

﴿سوال﴾:

جو لوگ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسد اطہر کو روضہ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی برزخی حیات کے قائل ہیں لیکن ممات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عام وخاص مجالس میں بیان کرنے سے گریز کرتے ہیں جو شخص ایسے لوگوں کو بدعتی کہنے سے احتراز کرتا ہے اس شخص کے متعلق کیا حکم ہے؟ اس شخص کا بدعتی کہنے کا اقرار کرنا ٹھیک ہے یا نہیں جبکہ اس شخص نے بہت سے اپنے اکابر کو ان کے پیچھے نماز پڑھتے دیکھا۔

۲۔ جو شخص ایسے مماتیوں کو مرتد اور مردود کہتا ہے اس شخص کے متعلق کیا حکم ہے؟

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

اہل سنت والجماعت کا اجماعی عقیدہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں بتعلق روح حیات ہیں، روضہ اُطہر پر صلاۃ وسلام پڑھنے والوں کے صلوٰۃ وسلام کو عضری کانوں کے ساتھ سماعت فرماتے ہیں، اگر مذکورہ شخص کا عقیدہ اس کے موافق ہے تو یہ صحیح العقیدہ سنی مسلمان ہے، اس کو بدعتی کہنا جائز نہیں ہے اور اگر مذکورہ شخص کا عقیدہ اس کے (تحریر کردہ) بیان کے خلاف ہے تو یہ شخص

بدعتی ہوگا البتہ اگر کوئی شخص انہیں کسی عذر شرعی کی وجہ سے برملا بدعتی نہ کہے تو اس کی بھی گنجائش ہے لیکن اس شخص کو مرتد اور مردود کہنا کسی طرح بھی جائز نہیں۔

**"ومما هو مقرر عندا لمحققين انه صلى الله تعالى عليه وسلم حي يرزق ممتع بجميع الملاذ والعبادات غير انه حجب عن ابصار القاصرين عن شريف المقامات".** (مراقی الفلاح مع حاشية الطحطاوی: ٧٤٦)

**"والاحسن ان يقال ان حياته صلى الله تعالى عليه وسلم لا يتعقبها موت بل يستمر حيا والانبياء احياء فى قبورهم"** ......(على هامش البخاری: ١/٥١٧)

**"ينبغى لمن قصد الزيارة النبى صلى الله تعالى عليه وسلم ان يكثر الصلوة عليه فانه يسمعها وتبلغ اليه".**(حاشية الطحطاوی: ٧٤٦)

**"عن ابى هريرةؓ قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من صلى على عند قبرى سمعته ومن صلى على نائيا أبلغته".**(مشكوة: ١/٨٨)

**"واما المبتدع فهو صاحب بدعة ......ثم غلبت على ماهو زيادة فى الدين أو نقصان منه اه وعرفها الشمنى بأنها ماحدث على خلاف الحق المتلقى عن رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم من علم اوعمل أو حال بنوع شبهة واستحسان وجعل دينا قويما وصراطا مستقيما اهـ"** . (البحر الرائق: ١/٦١١) **واللّٰه تعالىٰ اعلم بالصواب.** (ارشاد المفتين، ج: ١، ص: ٣٩٣، ٣٩٤، ط، مكتبة الحسن لاهور)



# عقیدہ حیات الانبیاء علیہم السلام اور صلاۃ وسلام کی وضاحت

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں کہ انبیاء علیہم السلام بالخصوص حضور علیہ السلام اپنی قبور میں زندہ ہیں یا نہیں؟ اور قبر کے آس پاس پڑھا گیا صلوۃ وسلام خود سنتے ہیں یا نہیں؟ اور جو اس کا انکار کرے وہ اہل السنّت دیو بندی ہے یا نہیں؟ اور اس کی امامت کا کیا حکم ہے؟

(۲) عذاب وراحت قبر اہل السنّت والجماعت کے نزدیک ثابت ہے یا نہیں؟ اور اس کا انکار کرنے والا اہل السنّت سے خارج ہے یا نہیں؟

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

**"قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم الانبیاء احیاء فی قبورهم یصلون. رواه ابو یعلی فی مسنده عن انس رضی اللّٰہ عنه".** (مسند ابی یعلیٰ ۱۴۷/۶)

اس حدیث پاک سے معلوم ہوا کہ انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبور شریف میں بتعلق روح حیات ہیں اور نماز پڑھتے ہیں اور یہی اہل السنّت والجماعت اور دیو بندرحمہم اللہ تعالیٰ کا عقیدہ ہے، نیز علامہ سیوطی رحمہ اللہ نے تحریر فرمایا ہے کہ انبیاء کرام کی حیات فی القبر احادیث سے تواتراً ثابت ہے۔ (الحاوی للفتاویٰ)

نیز اکابر کا یہ بھی عقیدہ اجماعی ہے کہ آپ کی قبر شریف کے پاس پڑھا گیا صلوٰۃ وسلام اپنے انہی عنصری کانوں کے ساتھ سماعت فرماتے ہیں، اور جواب دیتے ہیں اور اس میں اہل السنّت والجماعت کا اجماع ہے، کذا فی فتاوی رشیدیہ: ص۱۳۴ (۲۳۲)، نیز اکابر

---

(۲۳۲): فی فتاوی رشیدیه: تیسرے یہ کہ قبر کے پاس جا کر کہے کہ اے فلاں تم میرے واسطے دعاء کرو کہ حق تعالیٰ میرا کام کر دیوے اس میں اختلاف علماء کا ہے مجوز سماع موتی اس کے جواز

دیو بند کی متفقہ دستاویز ''عقائد علماء اہل السنّت دیوبند یعنی المهند علی المفند'' مصنفہ مولانا خلیل احمد سہارنپوری نوراللہ مرقدہٗ کے ص ۳۱ پر بھی یہ مسئلہ مرقوم ہے(۲۳۳)، اس کتاب پر اس وقت کے جید اکابر علماء کے تائیدی دستخط ہیں، بنابریں ان عقائد کا انکار کرنے والا اہل السنّت دیوبندی نہیں، لہٰذا اس کو امام بنانا مکروہ تحریمی ہے(۲۳۴)، اور اس کے پیچھے پڑھی

---

کے مقر ہیں اور مانعین سماع منع کرتے ہیں سو اس کا فیصلہ اب کرنا محال ہے مگر انبیاء علیہم السلام کے سماع میں کسی کو خلاف نہیں اسی وجہ سے انکو مستثنیٰ کیا ہے..الخ۔ (فتاوی رشیدیہ، ج:۱، ص: ۲۲۰، ط، المکتبۃ الحنفیہ)

(۲۳۳): فی المهند علی المفند: عندنا وعند مشائخنا حضرة الرسالة صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی فی قبره الشریف و حیٰوته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم دنیویة من غیر تکلیف وهی مختصة به صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وبجمیع الأنبیاء صلوات اللّٰه علیهم والشهداء لا برزخیة کما هی حاصلة لسائر المؤمنین بل لجمیع الناس کما نص علیه العلامة السیوطی فی رسالته انباء الاذکیاء بحیٰوة الانبیاء حیث قال قال الشیخ تقی الدین السبکی ''حیٰوة الانبیاء والشهداء فی القبر کحیٰوتهم فی الدنیا ویشهد له صلوة موسیٰ علیه السلام فی قبره فان الصلٰوة تستدعی جسداً حیاً'' الی اٰخر ما قال ''فثبت بهذا ان حیٰوته دنیویة برزخیة لکونها فی عالم البرزخ'' ولشیخنا شمس الاسلام والدین محمد قاسم العلوم علی المستفیدین قدس اللّٰه سره العزیز فی هذا المبحث رسالة مستقلة دقیقة الماخذ بدیعة المسلک لم یر مثلها قد طبعت و شاعت فی الناس واسمها ''آب حیات'' ای ماء الحیٰوة. (المهند علی المفند، ص: ۳۶، ۳۷،ط، قدیمی کتب خانه کراچی)

(۲۳۴):فی ملتقی الأبحر: ویکره امامة العبد والأعرابی والأعمی والفاسق.

وفی مجمع الأنهر تحته: (والفاسق) أی الخارج عن طاعة اللّٰه تعالیٰ بارتکاب کبیرة لأنه لا یهم بأمر دینه، وکذا امامة التمام، والمرائی، والمتصنع، وشارب الخمر. (مجمع الأنهر فی شرح ملتقی الأبحر، کتاب الصلاة، ج: ۱، ص: ۱۶۲، ۱۶۳،

گئی نماز واجب الاعادہ ہے۔

(۲) قبر کی راحت اور عذاب حق ہے اور تمام اہل السنّت والجماعت اس کے قائل ہیں کہ روح کا بدن کے ساتھ تعلق ہوتا ہے جس سے مردہ قبر کی راحت اور عذاب محسوس کرتا ہے، چنانچہ علامہ ملا علی القاری حنفی محدث رحمہ اللہ فرمایا تے ہیں۔

**"واعلم ان اهل الحق اتفقوا علی ان الله تعالی يخلق فی الميت نوع حياة فی القبر قدر ما يتالم ويتلذذ".** (شرح فقه الا اكبر: ٨٠)

نیز خلاصہ ایوبی میں ہے۔

**"اعلم والا ان المذاهب فی هذا المقام ثلاثة الاول الميت حيی فی قبره فيعذب وهذا هو مذهب اهل السنة والحق، والثانی انه جماد لايعذب ولا يدرک العذاب وهذا هو مذهب جمهور المعتزلة والروافض والثالث انه جماد يعذب وهذا مذهب الصالحية من المعتزلة ومذهب ابن جرير ومذهب طائفة من الكراهية الخ".** (خلاصة الايوبی علی الخيالی: ١١٨)

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ قبر کا عذاب اور راحت برحق ہے اور میت کے بدن کے ساتھ روح کا تعلق ہوتا ہے اور اس کا انکار کرنے والا اہل السنّت والجماعت سے خارج ہے (۲۳۵) اور وہ معتزلی ہے، لہٰذا اس خراب عقیدے والا امامت کا اہل نہیں ہے، بلکہ

---

ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

(وكذا فی منحة السلوك فی شرح تحفة الملوك، كتاب الصلاة، فصل فی الجماعة، ص: ١٦٨، ١٦٩)

(۲۳۵): حضرت مفتی صاحب نور اللہ مرقدہٗ کا یہ فرمانا "اہل السنّت والجماعت سے خارج ہے"

واجب العزل ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب (ارشاد المفتین، ج:۲، ص: ۲۱۶، ۲۱۷، ط، مکتبۃ الحسن لاہور)



# عقیدہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صلاۃ وسلام کے انکار کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ:

مسلک دیوبند کے نام سے کام کرنے والی دو تنظیمیں (۱) جمعیت اشاعت التوحید والسنۃ (۲) مرکزی اشاعت التوحید والسنۃ، جن کے عقائد درج ذیل ہیں۔

---

اس سے مراد یہ ہے کہ وہ شخص کافر ہے۔

**فی التاتارخانیة: ولو أنكر رؤية الله تعالى بعد الدخول فى الجنة يكفر، وكذلك لو قال: لاأعترف عذاب القبر فهو كافر.** (الفتاوى التاتارخانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل الثالث عشر فيما يتعلق بأمور الآخرة كالقيامة والبعث والميزان والحساب، ج: ۷، ص: ۳۲۷، ۳۲۸، ط، مكتبه زكريا ديوبن الهند)

**وفى الهندية: يكفر بانكار رؤية الله تعالى عزوجل بعد دخول الجنة وبانكار عذاب القبر.** (الفتاوى العالمكيرية، الباب التاسع فى أحكام المرتدين، مطلب موجبات الكفر، ومنها ما يتعلق بيوم القيامة وما فيها، ج: ۲، ص: ۲۷٤)

**وفى البحر الرائق: ويكفر بانكاره رؤية الله عزوجل بعد دخول الجنة وبانكاره عذاب القبر.** (البحر الرائق، كتاب السير، باب أحكام المرتدين، ج: ٥، ص: ۲۰٦، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان/ آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج: ۲، ص: ٤۱۸، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی/ فتاوی دار العلوم وقف دیوبند، ج: ۱، ص: ۲٥۲، ط، حجۃ الاسلام اکیڈی الهند)

(۱) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں بالکل مردہ ہیں، اور روح کا جسم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

(۲) آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضہ اطہر کے پاس پڑھا جانے والا درود شریف آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسے نہیں سنتے اور یہاں سے پڑھا جانے والا درود شریف فرشتوں کے ذریعہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک نہیں پہنچایا جاتا۔

(۳) عام موتیٰ کو ثواب وعقاب معروف قبر میں نہیں ہوتا بلکہ صرف روحوں کو علیین اور سجین میں ہوتا ہے۔

(۱) کیا مذکورہ بالا عقائد اہل السنۃ والجماعۃ علماء دیوبند کے ہیں یا نہیں؟

(۲) کوئی شخص یا جماعت جو ان عقائد کا پرچار کرے کیا وہ اہل السنۃ والجماعۃ دیوبند سے تعلق رکھتے ہیں؟ اور ان کے پیچھے نمازیں پڑھنے کا کیا حکم ہے؟

(۳) کیا ایسے لوگوں کے لیے علماء دیوبند اہل السنۃ والجماعۃ کے نام کا استعمال شرعاً جائز ہے کہ نہیں؟

(۴) علاقے میں اپنے غلط عقائد کا پرچار کر کے لوگوں کو گمراہ کر رہے ہیں، اس کے سدباب کے لیے وہاں کی عوام اور علماء کو کیا طریقہ اختیار کرنا چاہیے؟

ان مذکورہ بالا عقائد کے متعلق لکھیں کہ علماء دیوبند کا ان کے متعلق کیا عقیدہ ہے، تفصیلاً رقم فرمائیں۔

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

(۱) مذکورہ بالا عقائد اہل السنۃ والجماعۃ کے نہیں ہیں کیونکہ اہل السنۃ والجماعۃ دیوبند کے عقائد یہ ہیں۔

**عندنا وعند مشائخنا حضرۃ الرسالۃ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم حی فی قبرہ الشریف و حیوٰتہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم دنیویۃ من غیر تکلیف وھی مختصۃ بہ صلی اللّٰہ**

تعالی علیه وسلم وبجميع الأنبياء صلوات الله عليهم والشهداء لا برزخية كما هي حاصلة لسائر المؤمنين بل لجميع الناس كما نص عليه العلامة السيوطی فی رسالته انباء الاذكياء بحيوٰة الانبياء حيث قال قال الشيخ تقى الدين السبكى "حيوٰة الانبياء والشهداء فى القبر كحيوٰتهم فى الدنيا ويشهد له صلوة موسىٰ عليه السلام فى قبره فان الصلوٰة تستدعى جسداً حياً" الى اٰخر ما قال "فثبت بهذا ان حيوٰته دنيوية برزخية لكونها فى عالم البرزخ" ولشيخنا شمس الاسلام والدين محمد قاسم العلوم على المستفيدين قدس اللّٰه سره العزيز فى هذا المبحث رسالة مستقلة دقيقة الماخذ بديعة المسلك لم ير مثلها قد طبعت و شاعت فى الناس واسمها "آب حيات" اى ماء الحيوٰة. (المهند على المفند: ۳۹۳۸)

ترجمہ: ہمارے نزدیک اور ہمارے مشائخ کے نزدیک حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں اور آپ کی حیاۃ دنیا کی سی ہے بلامکلّف ہونے کے، اور یہ حیاۃ مخصوص ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور تمام انبیاء علیہم السلام اور شہداء کے ساتھ برزخی نہیں ہے جو حاصل ہے تمام مسلمانوں بلکہ سب آدمیوں کو، چنانچہ علامہ سیوطیؒ نے اپنے رسالہ انباء الاذکیاء فی حیاۃ الانبیاء میں بتصریح لکھا ہے چنانچہ فرماتے ہیں کہ علامہ تقی الدین سبکیؒ نے فرمایا انبیاء اور شہداء کی قبر میں حیوۃ ایسے ہی ہے جیسے دنیا میں تھی اور موسیٰ علیہ السلام کا اپنی قبر میں نماز زندہ جسم کو چاہتی ہے الخ پس اس سے ثابت ہوا کہ حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیاۃ دنیاوی ہے اور

اس معنی پر برزخی بھی ہے کہ عالم برزخ میں حاصل ہے اور ہمارے شیخ مولانا محمد قاسم قدس سرہٗ کا اس مبحث میں ایک مستقل رسالہ بھی ہے نہایت دقیق اور انوکھے طرز کا بے مثل جو طبع ہو کر لوگوں میں شائع بھی ہو چکا ہے اور اس کا نام آب حیات ہے۔

اہل السنۃ والجماعۃ کا متفقہ عقیدہ ہے کہ عذاب قبر حق ہے، اور ثواب وعقاب معروف قبر ہی میں ہوتا ہے، اور یہ ثواب وعقاب روح مع الجسد دونوں کو ہوتا ہے، اور اس کے خلاف عقیدہ رکھنے والا اہل السنۃ والجماعۃ علماء دیوبند سے خارج ہے اور مبتدع ہے، فتاویٰ شامی میں ہے۔

**"قال اهل السنة والجماعة، عذاب القبر حق وسوال منكر ونكير حق و ضغطة القبر حق.... فيعذب اللحم متصلا بالروح والروح متصلا بالجسم، فيتالم الروح مع الجسد وان كان خارجا عنه والمؤمن المطيع لايعذب بل له ضغطة يجد هول ذلك وخوفه والعاصي يعذب ويضغط ولكن ينقطع عنه العذاب يوم الجمعة وليلتها ثم لايعود وان مات يومها اوليلتها يكون العذاب ساعة واحدة وضغطة القبر ثم يقطع كذا في المعتقدات للشيخ ابي المعين النسفي الحنفي من حاشية الحموي ملخصا".** (الفتاوى الشامية: ١/٦١٠)

(۲): لہٰذا استفتاء میں مذکورہ عقائد رکھنے والے اور ان عقائد کا پرچار کرنے والے لوگ اہل السنۃ والجماعۃ سے خارج اور مبتدع کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے، تائید وتاکید کے لیے دار العلوم دیوبند کا فتویٰ مع استفتاء ملاحظہ ہو۔

استفتاء نمبر ۱۹۹۸، یہ عقیدہ رکھنا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روح علیین میں ہے اور آپ کا اپنی قبر اور جسد کے ساتھ کوئی تعلق

نہیں ہے لہٰذا آپ کی قبر پر درود وسلام پڑھا جائے تو پڑھنے والے کو ثواب ملتا ہے، لیکن آپ سنتے نہیں ہیں، کیا ایسا عقیدہ صحیح ہے کہ نہیں؟ اور غلط ہونے کی صورت میں بدعت سیئہ ہے کہ نہیں؟ اور ایسے عقیدہ والے کی امامت کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

الجواب: آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے مزار مبارک میں بجسدہ موجود اور حیات ہیں، آپ کے مزار کے پاس کھڑے ہو کر جو سلام کرتا ہے اور درود پڑھتا ہے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود سنتے ہیں اور جواب دیتے ہیں، ہمارے کان نہیں کہ ہم سنیں، آپ اپنے مزار میں حیات ہیں، مزار مبارک کے ساتھ آپ کا خصوصی تعلق بجسدہ وروحہ ہے، جو اس کے خلاف کہتا ہے وہ غلط کہتا ہے وہ بدعتی ہے، خراب عقیدہ والا ہے، اس کے پیچھے نماز مکروہ ہے، یہ عقیدہ صحیح نہیں ہے، حدیث شریف میں آتا ہے۔

**"ان اللّٰہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء"....(الحدیث)**

**"وعن ابی ہریرۃ رضی اللّٰہ تعالی عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم من صلی علی عند قبری سمعتہ ومن صلی علی من بعید اعلمتہ رواہ ابو شیخ وسندہ جید".** (القول البدیع:۱۱٦)

**"عن انس رضی اللّٰہ تعالی عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم الانبیاء (صلوات اللّٰہ تعالی علیہم) احیاء فی قبورہم یصلون، رواہ ابن عدی والبیہقی وغیرہما".** (شفاء السقام:۱۳٤)

دو حدیثیں نقل کر دی ہیں، اس باب میں بکثرت احادیث وارد

ہیں، جن کا انکار نہیں کیا جا سکتا، اور جو انکار کرتا ہے بدعتی اور خارج اہل السنۃ والجماعۃ ہے، غرض پڑھنے والے کو ثواب بھی پہنچتا ہے اور مزار مبارک کے قریب پڑھنے سے آپ سنتے بھی ہیں، اور اپنے مزار مبارک میں بجسدہ موجود ہیں اور حیات بھی ہیں، واللہ اعلم بالصواب (کتبہ السید مہدی حسن، مفتی دار العلوم دیوبند)

(۳) استفتاء میں مذکورہ عقائد چونکہ اہل السنۃ والجماعۃ علماء دیوبند کے نہیں ہیں، اس لیے ان عقائد کے حامل لوگ مبتدع اور خارج اہل السنۃ ہیں، لہٰذا ان لوگوں کے لیے اہل السنۃ والجماعۃ علماء دیوبند کا نام استعمال کرنا دھوکہ دہی کی وجہ سے ناجائز ہے۔

(۴) جن جن علاقوں میں یہ مبتدع لوگ اپنے عقائد کا پرچار کر رہے ہیں وہاں کے علماء کی ذمہ داری ہے کہ عوام کو ان کے عقائد باطلہ سے آگاہ کریں اور صحیح عقائد کی تبلیغ کریں، اور وہاں کی عوام کو بھی اپنے علماء حقہ کا ساتھ دینا چاہیے۔

اس بارے میں بحر العلوم المحدث الکامل الفقیہ الجلیل المحقق النبیل حضرت العلامۃ مولانا السید محمد یوسف البنوری رحمہ اللہ کی تفصیلی تحریر سے کچھ اقتباس نقل کیا جاتا ہے، ملاحظہ ہو۔

شہداء کے لیے بنص قرآن "حیات" حاصل ہے، اور مزید دفع تجوز کے لیے "یرزقون" کا ذکر بھی کیا گیا ہے، جیسے آج کل کا محاورہ بھی ہے "فلان حی یرزق" عام اہل برزخ سے ان کی حیات ممتاز ہے۔

(۲) جب انبیاء کا درجہ عام شہداء سے اعلیٰ وارفع ہے تو بدلالۃ النص یا بالاولیٰ خود قرآن کریم سے ان کی حیات ثابت ہوئی، علیہم الصلوات والتسلیمات، جب مرتبہ اعلی وارفع ہے تو حیات بھی اقویٰ واکمل ہوگی۔

(۳) اسی حیات کی اکملیت کے بارے میں دو حدیثیں آتی ہیں "ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء" اور حدیث

"الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون " اور انہی احادیث کے شواہد کے طور پر دیگر احادیث صحیحہ موجود ہیں۔

(۴) الغرض انبیاء کرام کے لیے حیات، بقاء، اجساد، نقل وحرکت، ادراک وعلم سب چیزیں حاصل ہیں۔

(۵) یہ حیات دنیوی حیات کے مماثل بلکہ اس سے اقویٰ ہے...

بہر حال وہ حیات دنیوی بھی ہے اور حیات برزخی بھی، صرف حیات برزخی نہیں جس میں عام شہداء یا اموات بھی شریک ہوں، بلکہ اقویٰ واکمل ہے، اس لیے حیات دنیوی کے مماثل بلکہ اس سے بھی اقویٰ ہے (بحوالہ تسکین الصدور: ۲۵،۲۴) واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب ۔ (ارشاد المفتین، ج: ۲، ص: ۲۲۳ تا ۲۲۶، ط، مکتبۃ الحسن لاہور)



## حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبرِ مبارک میں جسدِ عنصری کے ساتھ موجود ہیں

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ: ایک شخص جس کا تعلق جماعت اسلامی سے ہے وہ دعوی کرتا ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روضۂ مبارکہ میں اپنے جسد عنصری کے ساتھ موجود نہیں ہیں، حضرات مفتیان کرام سے گزارش ہے کہ اس مسئلہ کی وضاحت قرآن وحدیث کی روشنی میں فرمائیں کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبر مبارک میں جسد عنصری کے ساتھ موجود ہیں یا نہیں؟

﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:

حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام اپنی مبارک قبروں میں جسد عنصری کے ساتھ تشریف فرما ہیں، اللہ تعالیٰ نے مٹی پر یہ بات حرام کردی ہے کہ وہ انبیاء علیہم السلام کے اجساد طیبہ کو ختم کرے اور مٹی میں ملائے، صحیح احادیث شریفہ سے یہ بات ثابت ہے: لہٰذا کسی مسلمان کے لئے اس کے انکار کی اجازت نہیں ہے۔

**عن أوس بن أوس رضی اللہ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم: ان من أفضل أیامکم یوم الجمعة، فیہ خلق آدم وفیہ قبض وفیہ النفخة، وفیہ الصعقة، فأکثروا علی من الصلاۃ فیہ، فان صلاتکم معروضة علی قال: قالوا: یارسول اللہ! وکیف تعرض صلاتنا علیک وقد أرمت؟ قال: یقولون: بلیت، فقال: ان اللہ عزوجل حرم علی الأرض أجساد الأنبیاء.** (سنن أبی داؤد ۱/ ۱۵۰، رقم: ۱۰۴۷، ۱/ ۲۱۴، رقم: ۱۵۳۱، المعجم الکبیر ۱/ ۲۱۶، رقم: ۵۸۹، سنن ابن ماجة ۱/ ۱۱۸، رقم: ۱۶۳۶، ۱۶۳۷، مسند أحمد ۴/ ۸ برقم: ۱۶۲۶۲، سنن النسائی ۱/ ۱۵۵، رقم: ۱۳۷۰، السنن الکبری للنسائی ۱/ ۵۱۹، رقم: ۱۶۶۶) فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

(کتاب النوازل، ج: ۱، ص: ۲۸۲، ط، المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مراد آباد الھند)



## حیات انبیاء کے بارے میں احادیث

﴿سوال﴾:

محترم مفتی صاحب! وہ احادیث لکھیں جن میں انبیاء علیہم السلام کی موت کے بعد والی زندگی کا ذکر اور الفاظ حیات دنیوی کا ہو؟ بڑی مہربانی ہوگی۔

﴿الجواب﴾:

آپ امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ اور امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کے رسائل جو کہ حیات الانبیاء کے متعلق تالیف ہوئے ہیں مطالعہ کریں۔ ان میں وہ روایات بھی مسطور ہیں جن میں ارواح مبارکہ کا اجساد مبارکہ میں عود کا تذکرہ ہے(۲۳۶)۔ وھو الموفق. (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۴۳۳)



(۲۳۶): عن أبی هريرة رضی الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال: ما من احد يسلم على الا رد الله على روحى أرد عليه السلام.أخرجه أبو داؤد فى سننه فى كتاب المناسك (رقم: ۲۰۴۱) وسكت عنه. وكذا أخرجه النووى فى رياض الصالحين وقال: رواه أبوداؤد باسناد صحيح. (رياض الصالحين، كتاب الصلاة على رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم، باب الأمر بالصلاة عليه وفضلها وبعض صيغها، ص: ٥٢٨، ط، زمزم پبلشرز كراچى)

وفى عون المعبود: قال ابن القيم: وقد صح اسناد هذا الحديث وسألت شيخنا ابن تيمية عن سماع يزيد بن عبدالله من أبى هريرةؓ فقال كأنه أدركه وفى سماعه منه نظر انتهى كلامه. وقال النووى فى الأذكار ورياض الصالحين: اسناده صحيح. وقال ابن حجر: رواته ثقات. وقال المنذرى: أبو صخر حميد بن زياد وقد أخرج له مسلم فى صحيحه وقد أنكر عليه شئ من حديثه وضعفه يحيى بن معين مرة ووثقه أخرى انتهى كذا فى غاية المقصود مختصراً. (عون المعبود، كتاب المناسك،

## حیاتِ انبیاءؑ پر خرورِ سلیمان علیہ السلام کی وجہ سے وارد ہونے والے شبہ کا شافی جواب

﴿سوال﴾:

اگر جسد عنصری کو حیات حاصل ہوتی ہے اور اس سے نماز پڑھتے ہیں تو حضرت سلیمان علیہ السلام اپنے جسم کو کیوں نہ سنبھال سکے جب کہ حضرت ثابت بنانی کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا گیا ہے تو حضرت سلیمان علیہ السلام کے جسد پر اس کے برعکس اثر کیوں ظاہر ہوا؟

﴿الجواب﴾:

وقوع موت حضرات انبیاء علیہم السلام اور غیر انبیاء کے بارے میں متفق علیہ ہے جس کے نتیجہ میں اعضاء ظاہر اور حرکت کا تعطل بھی امر اجماعی ہے۔ ورودِ موت سے قبل آنکھ دیکھتی تھی، زبان بولتی تھی، پاؤں چلتے تھے اور دیگر اعضاء بھی حرکت کرتے تھے لیکن ورودِ موت

---

باب زیارة القبور، ج: ٦، ص: ٣٠، ٣١)

**وفی فتح الملک المعبود: (والحدیث): أخرجه أیضاً أحمد والبیهقی بسند صحیح ورواته ثقات.** (فتح الملك المعبود تكملة المنهل العذب المورود شرح سنن الامام أبی داؤد، کتاب المناسك، باب زیارة القبور، ج: ٢، ص: ٢٥٣/ الفتح الربانی لترتیب مسند الامام احمد بن حنبل الشیبانیؒ، کتاب الأذکار والدعوات، باب ماجاء فی فضل الصلاة علی النبی صلی الله تعالی علیه وسلم ومضاعفة أجر فاعلها، ج: ١٤، ص: ٣١٢، دار أحیاء التراث العربی بیروت لبنان)

**وقال العلامة العثمانیؒ: ما سکت عنه ابو داؤد فهو صالح للاحتجاج به...الخ.** (قواعد فی علوم الحدیث، مقدمة اعلاء السنن، ص: ٨٣، ط، ادارة القرآن والعلوم الاسلامیة کراتشی/ نوادر الحدیث للجونفوریؒ، ص: ١١٧)

کے بعد ہمارے مشاہدے کے اعتبار سے یہ سب آثار حیات معطل ہوتے ہیں اور قبر میں بھی یہ ظاہری تعطل حساً مستمر معلوم ہوتا ہے، حقیقت اور واقعہ گو اس کے خلاف ہے لیکن ہمارا مشاہدہ یہی ہے۔ مردہ نہ آنکھیں کھولتا ہے، زبان ہلاتا ہے نہ کروٹ لیتا ہے نہ قبر میں جنت کا باغیچہ نظر آتا ہے نہ سانپ دکھائی دیتے ہیں لیکن مخبر صادق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خبر دی ہے کہ یہ سب کچھ ہوتا ہے تو مقتضائے ایمان ہم صمیم قلب سے یقین کرتے ہیں کہ بے شک یہ سب کچھ ہوتا ہے گو ہمارا مشاہدہ اس کی نفی کرے۔ تو اصل حقائق برزخیہ کے بارے میں یہی ہے کہ وہ ہمارے حواس ومشاہدہ سے بالا ہوں، خواہ یہ حقائق انبیاء علیہم السلام کے متعلق ہوں خواہ عام اموات کے متعلق ہوں۔ ضابطہ اور عادت یہی ہے لیکن کبھی بطور خرق عادت بعض مصالح کی بناء پر ان کا مشاہدہ بھی کرا دیا جاتا ہے مگر ہر وقت نہیں، ہر ایک کے لئے نہیں، اور ہر ایک کے حالات کا نہیں۔ ہاں جب اللہ تعالیٰ چاہیں اور جس کے لئے چاہیں۔ پس اگر ثابت بنانی کا قبر میں کھڑے ہو کر نماز پڑھنا مشاہدہ کرا دیا گیا اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے بارے میں اثرِ حیات کا مشاہدہ نہیں کرایا گیا تو یہ کوئی قابل تعجب بات نہیں۔ اصولاً ایسا ہی ہونا چاہیے تھا کیونکہ ضابطہ اور اصل اخفاء وستر ہی ہے نہ کہ اظہار ومشاہدہ۔ اور اعتراض خلاف ضابطہ پر ہوتا ہے نہ کہ حسب ضابطہ پر۔ اور حکمت اس میں یہ ہیں کہ اگر ورودِ موت کے بعد بھی عود حیات اور اس کے آثار کا عام مشاہدہ ہونے لگے تو احکام غسل وکفن ودفن معطل ہو کر رہ جائیں۔ آخر ایک چلتے پھرتے، دیکھتے سنتے انسان کو کون دفن کر سکتا ہے؟ حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

فلولا ان لاتدفنوا لدعوت اللّٰہ ان یسمعکم من عذاب القبر الذی اسمع منہ اھ۔ (مشکوۃ ص ۳۵ ج ۱)

یعنی احوال برزخ کا مشاہدہ ترک تدفین کا باعث بن جائے گا۔

اگر یہ خلجان ہو کہ باوجود سنبھل نہ سکنے کے جسد عنصری میں خلاف مشاہدہ حیات کیسے مان لیں؟ جواب یہ ہے کہ خرور (گرنا) حیات جسد عنصری کے خلاف ومنافی نہیں ہو سکتا ہے

کہ حیات بھی ہو اور خرور بھی مستحق ہو جائے، بچے، بے ہوش اور مریض میں دونوں امر مجتمع ہیں۔ جسد عنصری من کل الوجوہ زندہ بھی ہے لیکن کھڑا نہیں ہو سکتا لیکن بعض اوقات بیٹھ بھی نہیں سکتا۔ اور کبھی صحت مند جوان آدمی بھی سنبھلنے کا قصد نہ کرے تو گر جانا مستبعد نہیں۔ پس ہو سکتا ہے کہ تکمیل بیت المقدس کے بعد خرور اس طرح ظہور پذیر ہوا ہو۔ (واضح رہے کہ یہ نظیر ہے مثال نہیں) پھر خصوصاً جب ہمارے مشاہدے کے اعتبار سے آثارِ حیات کا تعطل اصل ہے تو گرنے میں کیا استبعاد ہے۔ گرنا ہی چاہئے تھا تا کہ احکام دفن وغیرہ کی تکمیل و تعمیل ہو سکے۔

علاوہ ازیں نہ دیکھنے کے باوجود سانپوں کے قبر میں ہونے کا یقین کرتے ہیں۔ مردہ قبر میں بے حس و حرکت پڑا ہے کوئی جنبش نہیں مگر اس کے چیخنے کا یقین کرتے ہیں۔ تو کوئی وجہ نہیں کہ سنبھل نہ سکنے کے باوجود حیات کا یقین نہ کر سکیں۔

الغرض اعمال برزخیہ وحیات برزخیہ فی الجسد کا وجود ہمارے مشاہدے کو مستلزم نہیں، اور احیاناً مشاہدہ ہو جانا عموم و دوام کو مستلزم نہیں۔ عذاب قبر اور حیات شہداء کے بارے میں شراح نے لکھا ہے۔

**فنحن نراهم على صفة الاموات وهم احياء قال الله تعالى وترى الجبال تحسبها جامدة وهي تمر مر السحاب اهـ الى ان قال ولذلک قال تعالى بل احياء ولكن لاتشعرون فنبه بقوله ذلک خِطاباً باللمؤمنين على انهم لايدر كون هذه الحياة بالمشاهدة والحس.** (شرح الصدور: ص ۸۵)۔

شہداء میں آثار حیات کا مشاہدہ نہ کرنے کے باوجود ہم انہیں حی الجسد کہتے ہیں۔ بغیر سہارا اس کا کھڑا ہونا بھی متعذر ہے مگر یہ اتصاف بالحیوٰۃ سے مانع نہیں۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بنص حدیث زائر کے سلام کا جواب دیتے ہیں (۲۳۷)۔ اور نماز جنازہ کے وقت

(۲۳۷): عن أبي هريرةؓ قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم: من

جب آپ پر صلوۃ وسلام پڑھا جارہا تھا تو لب مبارک کا حرکت کرنا ثابت نہیں۔

الحاصل بعد الوفات انبیاء علیہم السلام کے اجساد مبارک کو حیات حاصل ہوتی ہے لیکن آثار حیات کا مشاہدہ ضروری نہیں۔ بلکہ عام حالات میں اس کا عدم ضروری ہے الّا یہ کہ خلاف عادت کبھی اس کا مشاہدہ کرادیا جائے۔

دوسرا جواب: یہ بھی ہوسکتا ہے کہ جسد عنصری میں آثار حیات کا ظہور بعد الدفن ہوتا ہے اور حضرت سلیمان علیہ السلام کا خرور دفن سے پہلے کا واقعہ ہے۔ قبل از دفن اور بعد از دفن میں فرق وہی ہے جو پہلے ذکر ہوا یعنی یہ کہ قبل از دفن اس کا ظہور ہوجائے تو تکفین وتدفین متعذر رہوجائے گی۔ گو بعض سلف میں قبل از دفن بھی بعض آثار حیات کا فی الجملہ ظہور ہوا ہے۔ امام نووی رحمۃ اللہ علیہ نے نقل کیا ہے کہ ایک محدث عمر بھر نہیں ہنسے جب غسل دیا جارہا تھا تو ہنس پڑے رحمہ اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ۔ علامہ سیوطی علیہ الرحمۃ نے بھی بعض ایسے واقعات نقل کئے ہیں۔ (شرح الصدور: ص۸۶)

۳: اس آیت سے وجود حیات ثابت ہوتا ہے۔ سال بھر تک جسم کا حسب سابق رہنا متعفن نہ ہونا دال بر حیات ہے اور تمام آثار کا ظہور ضروری نہیں۔ بلکہ بظاہر اس کا عدم ضروری ہے۔ جیسا کہ ابھی معلوم ہوا۔

۴: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اس آیت کی ایک دوسری غریب تفسیر بھی منقول ہے جس کی بنا پر بہت سے اشکالات ختم ہوجاتے ہیں وہ یہ کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی وفات بستر پر ہوئی ہے دروازہ اندر سے بند تھا کسی کو موت علم نہ ہوا کیڑے نے

---

**صلی علی عند قبری سمعته، ومن صلی علی نائیا أبلغته. رواه البیهقی فی شعب الایمان. وفی المرقات: قال نقلاً عن الشیخ: ورواه أبو الشیخ وابن حبان فی کتاب ثواب الأعمال بسند جید.** (مرقات المفاتیح شرح مشکاة المصابیح، کتاب الصلاة، باب الصلاة علی النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم وفضلها، ج: ۳، ص: ۱۷، ۱۸، رقم: ۹۳٤، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان)

دہلیز کو کھالیا جب دروازہ گرا تب موت کا علم ہوا (۲۳۸)، خــر ای البــاب. اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ تعمیر بیت المقدس ایک روایت کے مطابق حضرت سلیمان علیہ السلام کی زندگی میں مکمل ہوچکی تھی (۲۳۹)۔ تو تعمیر بیت المقدس کے لئے یہ تدبیر کرنے کی کیا حاجت تھی۔ تفصیل روح المعانی میں ملاحظہ کی جائے۔ (خیر الفتاوی، ج:۱، ص:۱۷٦ تا ۱۷۸، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



(۲۳۸): فـی روح الـمعانی: ومن الغريب ما نقل عن ابن عباسؓ أنه عليه السلام مـات فی متعبده علی فراشه، وقد أغلق الباب علی نفسه فاكلت الارضة المنسأة أی عتبة البـاب فلما خر أی الباب علم موته فان فيه جعل ضمير [خر] للباب واليه ذهب بـعـضهم.....فالظاهر عدم صحة الرواية عن الحبر واللّٰه تعالیٰ اعلم. (روح المعانی، سورة سبأ، الآية: ١٤، ج: ٢٢، ص: ١٢٤، ط، دار احياء التراث العربی بيروت لبنان)

(۲۳۹): فـی روح الـمـعـانـی: قـد روی أن سليمان قد فرغ من بناء المسجد وتـعبد فيه وتجهز بعده للحج شكراً للّٰه تعالی علی ذلک. (روح المعانی، سورة سبأ، الآية: ١٤، ج: ٢٢، ص: ١٢٣، ط، دار احياء التراث العربی بيروت لبنان)

# انبیاء اور شہدا کے حیات میں فرق

﴿سوال﴾:

(۱) انبیاء کرام کی قبر کی زندگی کس طرح ہے۔ اور شہداء اور ان کی زندگی میں کیا فرق ہے؟ (۲) عند القبر انبیاء کے سننے کا کیا معنی ہے۔ اور انک لاتسمع الموتی سے کیا مطلب ہے؟ (۳) عند القبر سننا بھی فوق الاسباب ہے۔ تو پھر دور سے کیوں نہیں سنتے؟ (۴) شہداء کرام کا عند القبر سننا ثابت ہے یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

واضح رہے کہ حیات روحانی اور جسمانی علی حسب اختلاف المراتب ہر مردہ کیلئے ثابت ہے۔ خواہ مسلمان ہو یا کافر۔ بدلیل احادیث ثواب القبر وعذابه۔ البتہ انبیاء علیہم السلام کے ارواح مبارکہ طریان موت کے بعد اجساد مبارکہ کو واپس کئے گئے ہیں ویقال لها الحیوة الدنیویة وهو قول اکثر الاکابر (۲۴۰) ویؤیده حدیث البیهقی فی

(۲۴۰): فی المهند علی المفند: عندنا وعند مشائخنا حضرة الرسالة صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی فی قبره الشریف و حیٰوته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم دنیویة من غیر تکلیف وهی مختصة به صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وبجمیع الأنبیاء صلوات اللّٰه علیهم والشهداء لا برزخیة کما هی حاصلة لسائر المؤمنین بل لجمیع الناس کما نص علیه العلامة السیوطی فی رسالته انباء الاذکیاء بحیٰوة الانبیاء حیث قال قال الشیخ تقی الدین السبکی "حیٰوة الانبیاء والشهداء فی القبر کحیٰوتهم فی الدنیا ویشهد له صلوة موسیٰ علیه السلام فی قبره فان الصلٰوة تستدعی جسداً حیاً" الی اٰخر ما قال "فثبت بهذا ان حیٰوته دنیویة برزخیة لکونها فی عالم البرزخ" ولشیخنا شمس الاسلام والدین محمد قاسم العلوم علی المستفیدین قدس اللّٰه سره العزیز فی هذا المبحث رسالة مستقلة دقیقة الماخذ بدیعة المسلک لم یر مثلها قد طبعت و شاعت فی الناس واسمها "آب حیات" ای ماء الحیٰوة. (المهند

رسالتہ ۔بخلاف شہداء کے کہ ان کے ارواح جنت میں ہیں۔لیکن ان کا اجساد سے ایک خاص تعلق ہے۔ویقال لھا الحیوۃ البرزخیہ ولاریب فی کمال الاولیٰ مع ان جسد النبی خیر من الجنة وغیرھا ۔پس اس حیات کا موت کے ساتھ تصادم نہیں ہے لانھا طاریة بعد الموت ولان موت الانبیاء لیس کموت غیرھم کما ان نومھم لیس کنوم غیرھم ۔اورسماع کا دارمدار نفس حیات پر ہے نہ حیات دنیوی پر۔امر غیر معقول فیقصر علی ما ورد به الخبر وھو السماع من القریب وفناء القبر. فقط واللّٰہ اعلم بالصواب.(فتاوی فریدیه، ج: ۱، ص: ۴۳۹، ۴۴۰)



## حیات الانبیاء کی ہیئت میں اختلاف ہے

﴿سوال﴾:

زید کہتا ہے کہ انبیاء علیہم السلام بعینہ وقت وفات پر بھی بدستور بقید حیات ہوتے ہیں یعنی انقطاع روح نہیں ہوتا جبکہ خالد کہتا ہے کہ دفن کرنے سے قبل روح کا تعلق جسم کے ساتھ نہیں رہتا۔کیونکہ موت حیات کی ضد ہے۔ایک کے واقع ہونے سے انتفائے آخر لازم ہے۔جواب سے نوازیں

﴿جواب﴾:

انبیاء علیہم السلام قبور میں باجسادھم وبارواحھم زندہ ہیں۔یہ امر متفق علیہ ہے۔البتہ اس میں اختلاف ہے کہ اجسام میں حیات ارواح کی طرح ابتداء سے ہے یا تعلق ارواح کی وجہ سے ہے۔والظاھر من الاثار الثانی. وھو الموفق (فتاوی فریدیہ،ج: ۱،ص: ۴۳۰،۴۳۱)



علی المفند، ص: ۳۶،۳۷،ط، قدیمی کتب خانه کراچی)

## حیات الانبیاء کا حیات دنیاوی سے امتیاز

**﴿سوال﴾:**

ایک کتاب میں لکھا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کو اللہ تعالیٰ نے ایک مخصوص اور ممتاز حیات عطاء فرمائی ہے۔ جو شہداء کی حیات سے ممتاز ہے۔ اور شہداء کی حیات اولیاء کی حیات سے ممتاز ہے۔ مگر یہ حیات حیات دنیاوی سے علیحدہ ہے۔ تو کیا یہ کہنا درست ہے۔ یا امتیاز اس میں ہے؟ **بینوا و توجروا**

**﴿جواب﴾:**

یہ کلام درست ہے۔ کیونکہ جو علماء حیات دنیوی کے قائل ہیں۔ وہ بھی ان لوازم سے ان کو متصف نہیں مانتے ہیں **ومثلهم كمثل اهل الجنة. وهو الموفق.** (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۴۳۱، ۴۳۲)



## انبیاء کی خدمت میں ازواج مطہرات کا پیش کیا جانا

**﴿سوال﴾:**

بعض لوگ کہتے ہیں کہ انبیاء علیہ السلام کی قبور مطہرہ میں ازواج مطہرات پیش کی جاتی ہیں، وہ ان کے ساتھ شب باشی فرماتے ہیں، کیا یہ قول صحیح ہے؟ نیز کیا مرنے کے بعد سمع و بصر و ادراک بڑھ جاتا ہے؟ عام لوگوں کا حتیٰ کہ کفار کے بھی سمع بصر و ادراک بڑھ جاتے ہیں، کیا یہ صحیح ہے نہیں؟ نیز "**ولاية النبی أفضل من نبوته**" جو مقولہ ہے، اس کا کیا مطلب ہے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

انبیاء علیہم السلام کی حیات ان کی قبور میں برزخی حیات ہے، جو کہ اس عالم کی حیات

سے قوی ہے(۲۴۱)، جیسے کہ چراغ ہے، اس کی روشنی سارے کمرے میں پھیل رہی ہے، لیکن اس کے اوپر جب طشت ڈھانک دیا جائے، جس سے اس کی روشنی محدود ہو جائے گی، مگر پہلے سے زیادہ قوی ہو جائے گی، جو چیز احادیث سے ثابت ہو، اس کا تو اعتراف کیا جائے گا اور جس چیز کی احادیث میں نفی کردی گئی ہو، اس کا انکار کردیا جائے گا(۲۴۲)۔اور

---

**(۲۴۱): فی المهند علی المفند: عندنا وعند مشائخنا حضرة الرسالة صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی فی قبره الشریف و حیٰوته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم دنیویة من غیر تکلیف وهی مختصة به صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وبجمیع الأنبیاء صلوات اللّٰه علیهم والشهداء لا برزخیة کما هی حاصلة لسائر المؤمنین بل لجمیع الناس کما نص علیه العلامة السیوطی فی رسالته انباء الاذکیاء بحیٰوة الانبیاء حیث قال قال الشیخ تقی الدین السبکی "حیٰوة الانبیاء والشهداء فی القبر کحیٰوتهم فی الدنیا ویشهد له صلوة موسیٰ علیه السلام فی قبره فان الصلٰوة تستدعی جسداً حیاً" الی اٰخر ما قال "فثبت بهذا ان حیٰوته دنیویة برزخیة لکونها فی عالم البرزخ".**
(المهند علی المفند، ص: ٣٦، ٣٧، ط، قدیمی کتب خانه کراچی)

**(۲۴۲): قال اللّٰه تبارک وتعالی: وما اٰتکم الرسول فخذوه وما نهکم عنه فانتهوا.** (سورة الحشر: ۷)

**وعن أبی رافعؓ قال: قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم: لا ألفین أحدکم متکئاً علی أریکته، یأتیه الأمر من أمری مما أمرت به أو نهیت عنه، فیقول: لا أدری، ما وجدنا فی کتاب اللّٰه اتبعناه. رواه أحمد، وأبو داؤد، والترمذی، وابن ماجة، والبیهقی فی دلائل النبوة. وفی المرقات تحت هذا الحدیث: (اتبعناه) یعنی، وما وجدناه فی غیره لانتبعه، أی وهذا الأمر الذی أمر به علیه الصلاة والسلام، أو نهی عنه لم نجده فی کتاب اللّٰه فلانتبعه والمعنی لایجوز الاعراض عن حدیثه علیه الصلاة والسلام، لأن المعرض عن القرآن، قال تعالیٰ: ﴿وما أتاکم الرسول فخذوه وما نهاکم عنه فانتهوا﴾ [الحشر: ۷] وقال تعالی: ﴿وما ینطق عن الهوی ان هو الا وحي یوحي﴾ [النجم: ۳] وأخرج الدارمي عن یحیي بن کثیر قال: کان جبریل ینزل**

جس چیز سے احادیث ساکت ہو اس میں توقف کیا جائے گا، اپنی قیاس اور رائے سے کوئی بات نہیں کہی جائے گی، میں نے یہ کہیں کسی احادیث میں نہیں دیکھا کہ انبیاء علیہم السلام کی قبور مطہرہ میں ازواج مطہرات پیش کی جاتی ہیں اور وہ ان کے ساتھ شب باشی کرتے ہیں۔ کفار کو عذاب کا ادراک واحساس بہت بڑھ جاتا ہے، لذائذ اور نعمتوں سے بالکل محروم ہو جاتے ہیں، کوئی ادراک باقی نہیں رہتا، اس کا مطلب یہ ہے کہ نبی کی دو صفتیں ہیں:

۱۔ نبوت، جس میں مخلوق کی طرف رخ ہوتا ہے، احکام پہنچانے کے لئے۔

۲۔ دوسرا وصف ولایت، اس میں حق تعالیٰ کی طرف رخ ہوتا ہے کمالات حاصل کرنے کے لئے، تو جس حالت میں حق تعالیٰ کی طرف رخ ہو، وہ اعلیٰ ہے اس حالت سے جس میں مخلوق کی طرف رخ ہو۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۲۱، ص:۸۴، ۸۵)



## عقیدہ حیات اور سماع کی وضاحت

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ:

(۱) ایک شخص یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے روضۂ مبارک میں بتعلق روح مع الجسد زندہ ہیں اور روضہ مبارک پر حاضر ہونے والوں کا بنفس نفیس صلوٰۃ وسلام سنتے ہیں اور دور سے فرشتوں کے ذریعے صلوۃ وسلام پہنچانے کا قائل

---

**بالسنة كما ينزل بالقرآن، كذا في الدر. ثم من قال: بأنه عليه الصلاة والسلام كان مجتهداً ينزل اجتهاده منزلة الوحي لأنه لايخطيء واذا أخطأ ينبه عليه بخلاف غيره.**

(مرقات المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، كتاب الايمان، باب الاعتصام بالكتاب والسنة، الفصل الثاني، ج: ١، ص: ٣٦٥، رقم: ١٦٢، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

ہے، اوراس عقیدہ کو بدعت سمجھتا ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دور سے پڑھا جانے والا صلوٰۃ وسلام بھی خود سنتے ہیں، اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ہر جگہ حاضر ناظر ہونے کا عقیدہ بھی نہیں رکھتا۔

(۲) اور یہ شخص روضۂ مبارک پر جاکر ان الفاظ کے ساتھ دعا کا قائل ہے، یارسول اللہ! میں آپ سے شفاعت کی درخواست کرتا ہوں، یارسول اللہ! میرے لیے اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی دعا فرمائیں، وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نہ مختار کل مانتا ہے اور نہ حاجت روا اور نہ مشکل کشا، صرف وسیلہ کے طور پر ان سے عندالقبر دعا وشفاعت کا طالب ہے، اوران سے براہ راست مدد طلب کرنے کو شرک سمجھتا ہے۔ نیز دعا میں اولیاء اور انبیاء کا وسیلہ جائز ہے یا نہیں؟ ان کی حیات میں بھی اوران کی وفات کے بعد بھی مثلاً یوں کہے یا اللہ میں بوسیلہ فلاں بزرگ دعا کی قبولیت چاہتا ہوں۔

(۳) مجوزین سماع موتی کو بدعتی مشرک کہنا اور یہ کہنا کہ ان کے پیچھے نماز نہیں ہوتی اس کا کیا حکم ہے کیا مذکورہ بالا عقائد رکھنے والا شخص علماء دیوبند اہل السنّت والجماعت کے مسلک حقہ پر کاربند ہے یا ان کے مسلک حقہ کا مخالف ہے؟ اور ایسے شخص کی طرف شرک وبدعت کی نسبت کرنا کیسا ہے؟ آیا ایسے شخص کو مسجد کا امام رکھنا اور اس کے پیچھے نماز پڑھنا شرعا جائز ہے یا ناجائز؟

قرآن وسنت کی روشنی میں جواب دیکر عنداللہ اجر جزیل کے مستحق ہوں۔

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

(۱) مذکورہ شخص کا عقیدہ درست ہے اور یہ شخص اہل السنّت والجماعت کے مسلک حقہ پر کاربند ہے، اس کے پیچھے نماز بلاکراہت درست ہے۔

**"عن ابی هريرة رضی الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من صلى على عند قبری سمعته ومن صلى على نائيا ابلغته رواه البيهقی فی شعب**

**الایمان"**.(مشکوۃ المصابیع: ۱/۸۸)

**"عن ابی هریرة رضی اللّٰه تعالی عنه قال سمعت رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم یقول لاتجعلوا بیوتکم قبورا ولا تجعلوا قبری عیدا وصلوا علی فان صلوتکم تبلغنی حیث کنتم رواه النسائی"**.(مشکوۃ المصابیح: ۱/۸۷)

**"یقولون بلیت فقال ان اللّٰه عزوجل حرم علی الارض اجساد الانبیاء"**.(ابو داؤد: ۱/۱۵۸)

**"ان النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم حی فی قبره کما ان الانبیاء احیاء فی قبورهم"**. (بذل المجهود شرح ابی داؤد: ۲/۱۱۷)

(۲) انبیاء کرام اور اولیاء عظام بزرگان دین کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنا شرعاً جائز ہے بلکہ قبولیت دعا کا ذریعہ ہونے کی وجہ سے مستحسن اور افضل بھی ہے ان کی زندگی میں بھی اور ان کی وفات کے بعد بھی۔

**"وکانوا من قبل یستفتحون علی الذین کفروا نزلت فی بنی قریظة والنضیر کانوا یستفتحون علی الاوس والخزرج برسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم قبل مبعثه قاله ابن عباس رضی اللّٰه تعالی عنهما وقتادة والمعنی یطلبون من اللّٰه تعالی ان ینصرهم به علی المشرکین کماروی السدی انهم کانوا اذا اشتد الحرب بینهم وبین المشرکین اخرجوا التوراة ووضعوا ایدیهم علی موضع ذکر النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وقالوا اللّٰهم انا نسئلک بحق نبیک الذی وعدتنا ان تبعثه فی آخر الزمان ان تنصرنا الیوم علی**

عدونا فینصرون". (روح المعانی: ۱/۳۲۰)

"عن عثمان ابن حنیف ان رجلا ضریر البصر اتی النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم فقال ادع اللّٰہ لی ان یعافینی فقال ان شئت اخرت لک وهو خیر وان شئت دعوت فقال ادعه فامره ان یتوضأ فیحسن وضوءه ویصلی رکعتین ویدعوا بهذا الدعاء اللّٰهم انی اسئلک واتوجه الیک بمحمد نبی الرحمة یامحمد انی قد توجهت بک الی ربی فی حاجتی هذه لتقضی اللّٰهم فشفعه فی قال ابو اسحاق هذا حدیث صحیح". (سنن ابن ماجه: ۹۹)

قال فی انجاح الحاجة هذا الحدیث اخرج النسائی والترمذی فی الدعوات مع اختلاف یسیر وقال الترمذی حسن صحیح وصححه البیهقی وزاد فقام وقد ابصروا فی روایة ففعل الرجل فیری ذکر شیخنا عابد السندی فی رسالته والحدیث یدل علی جواز التوسل والاستشفاع بذاته المکرم فی حیوته واما بعد مماته فقد روی الطبرانی فی الکبیر عن عثمان بن حنیف المقدم ان رجلا کان یختلف الی عثمان بن عفان فی حاجة له فکان لایلتفت الیه ولاینظر فی حاجته فلقی ابن حنیف فشکی الیه ذلک فقال له ابن حنیف ائت المیضاة فتوضا ثم ائت المسجد فصل رکعتین ثم قل اللّٰهم انی اسئلک واتوجه الیک بنینا محمد صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم نبی الرحمة یامحمد انی اتوجه الیک الی ربک فتقضی حاجتی وتذکر حاجتک فانطلق الرجل فصنع ماقال

ثم اتی باب عثمان فجا البواب حتی اخذہ بیدہ فادخلہ علی عثمان فاجلسہ معہ علی الطنفسۃ فقال حاجتک فذکر حاجتہ فقضاھا لہ قال ماذکرت حاجتک حتی کان الساعۃ وقال ماکانت لک من حاجۃ فاذکرھا ثم ان الرجل خرج من عندہ فلقی ابن حنیف فقال لہ جزاک اللّٰہ خیر ما کان ینظر فی حاجتی ولا یلتفت الی حتی کلمتہ فی فقال ابن حنیف واللّٰہ ماکلمتہ ولکنی شھدت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم واتاہ ضریر فشکی الیہ فقال لہ النبی صلی اللّٰہ تعالی علی وسلم اوتصبر فقال یارسول اللّٰہ لیس لی قائد وقد شق علی ذھاب بصرہ فقال لہ النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم ایت المیضاۃ وتوضأ ثم صل رکعتین ثم ادع بھذہ الدعوات قال ابن حنیف فواللّٰہ ما تفرقا و لاطال بنا الحدیث حتی دخل علینا الرجل کان لم یکن بہ ضرر قط ورواہ البیھقی من طریقین نحوہ واخرج الطبرانی فی الکبیر والمتوسط بسند فیہ روح بن صلاح وثقہ ابن حبان والحا کم وفیہ ضعف وبقیۃ رجالہ رجال الصحیح وقدکتب شیخنا المذکور رسالۃ مستقلۃ فیھا التفصیل من اراد فلیراجع الیھاو ذکر فیھا حدیث البیھقی وابن ابی شیبۃ عن مالک قال اصاب الناس قحط فی زمان عمرؓ بن الخطاب فجاء رجل الی قبر النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم فقال یارسول اللّٰہ استسق اللّٰہ لامتک فانھم قد ھلکوا فاتاہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم فی منامہ فقال ائت عمر فاقرأہ السلام واخبرہ والقصۃ

مذكورة فى الاستيعاب الابن عبد البر والمسئلة المذكورة قدشغفت فيها الناس فى زماننا وفيها تفصيل حسن ولكن لا يليق بهذا المقام والحديث ماقل وكفى خير مما كثر والهى". (انجاح الحاجة على سنن ابن ماجة: ۹۹، ۹۸)

"وابتغوا اليه الوسيلة، فى تفسير روح المعانى تحت هذه الاية ......وبعد هذا كله انا لاارى باسا فى التوسل الى الله تعالى الله تعالى بجاه النبى صلى الله تعالى عليه وسلم".

(روح المعانى: ۲/۱۲۸) والله تعالىٰ اعلم بالصواب۔ (ارشاد المفتين، ج: ۲، ص: ۲۱۹تا ۲۲۳، ط، مكتبة الحسن لاهور)



## حیات نبی کے منکر کے پیچھے نماز کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ جو شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات مبارکہ کا منکر ہو یا قبر میں سماع درود کا منکر ہو اس کے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے؟

﴿الجواب باسم الملك الوهاب﴾:

جو شخص حضور علیہ الصلوات والتسلیمات کی قبر میں حیات مبارکہ کا منکر ہو وہ مبتدع ہے، کیونکہ حضور علیہ السلام کی قبر میں حیات مبارکہ ثابت ہے لہٰذا ایسے شخص کے پیچھے فرض نماز یا تراویح پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

"حياة الأنبياء والشهداء فى القبر كحياتهم فى الدنيا ويشهد له صلاة موسى فى قبره فان الصلاة تستدعى جسدا

**حیا"**.(الحاوی للفتاویٰ ۵۵۹/۱)

**"ان الانبیاء احیاء فی قبورهم یصلون کما ورد فی الحدیث"**.(رسائل ابن عابدین:۲۰۲/۲)

**"عن ابی هریرة [رضی اللّٰه تعالی عنه]ان رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم قال ما من احد یسلم علی الا رد اللّٰه علی روحی حتی ارد علیه السلام"**.(ابوداؤد: ۲۵۹/۱)

**"وینبغی لمن قصد زیارة النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم ان یکثر الصلاة علیه فانه یسمعها وتبلیغ الیه"**.(حاشیة الطحطاوی علی المراقی الفلاح: ۷۴۶)

**"وکره امامة العبد والاعرابی والفاسق والمبتدع والاعمی وولد الزنا"**. (البحرالرائق: ۶۱۰/۱)

**"وکره امامة الفاسق والمبتدع بارتکابه ما احدث علی خلاف الحق الملتقی عن رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم"**. (حاشیة الطحطاوی علی المراقی الفلاح : ۳۰۲، ۳۰۳)

**"واما الفاسق فقد عللوا کراهة تقدیمه بانه لایهتم لامر دینه وبان فی تقدیمه للامامة تعظیمه وقد وجب علیهم اهانته شرعاو لا یخفی انه اذا کان اعلم من غیره لاتزول العلة فانه لا یؤمن ان یصلی بهم بغیر طهارة فهو کالمبتدع تکره امامته بکل حال بل مشی فی شرح المنیة علی ان کراهة تقدیمه کراهة تحریم"** .(شامی: ۴۱۴/۱)۔ واللّٰہ تعالی اعلم بالصواب۔ (ارشاد المفتین، ج: ۳، ص: ۳۱۵، ۳۱۶، ط، مکتبة

الحسن لاھور)



## حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہ ماننے والے اور روایات درود کو ضعیف کہنے والے کی امامت

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں کہ جو امام مسئلہ حیات النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں اختلاف رکھتا ہے اور درود شریف کی روایات کو ضعیف قرار دے رہے ہیں وہ روایات جن میں آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک صلوٰۃ وسلام کے ایصال کا ذکر فرمایا گیا ہے ایسے امام کو مقرر کرنا ازروئے شرع کیا حکم رکھتا ہے؟ **بینوا توجروا**

﴿الجواب﴾:

بظاہر یہ شخص سلفی اور نجدی معلوم ہوتا ہے پس اگر یہ حقیقت ہو تو ایسے شخص کو باقاعدہ امام مقرر کرنا مکروہ ہے(۲۴۳)، **لکونہ مبتدعا خارجیا شدیداً علی المسلمین**

---

(۲۴۳):**فی مراقی الفلاح: (وکرہ امامۃ العبد).....(والمبتدع) بارتکابہ ما أحدث علی خلاف الحق المتلقی عن رسول اللہ ﷺ: "من علم أو عمل أو مال بنوع شبهة، أو استحسان" وروی محمد عن أبی حنیفة رحمه اللہ تعالیٰ وأبی یوسف أن الصلاۃ خلف أھل الأھواء لاتجوز والصحیح أنھا تصح مع الکراھة خلف من لاتکفرہ بدعته، لقوله ﷺ: "صلوا خلف کل بر وفاجر وصلوا علی کل بر وفاجر وجاھدوا مع کل بر وفاجر". رواہ الدارقطنی کما فی البرھان.** (مراقی الفلاح مع حاشیۃ الطحطاوی، کتاب الصلاۃ فصل فی بیان الأحق بالامامۃ، ص: ۳۰۳، ط، دار الکتب العلمیۃ بیروت لبنان)

(وکذا فی مجمع الأنھر فی شرح ملتقی الأبحر، کتاب الصلاۃ، ج: ۱، ص:

**رحیما علی الکفار مبیحا لقتل اهل الاسلام وتارکا لقتل اهل الاوثان وفق قول الصادق المصدوق ﷺ (رواه البخاری). وهو الموفق.** (فتاوی فریدیه، ج: ۲، ص: ۳۸۱)



## مسئلہ سماعِ موتی وسماعِ درود وسلام عند قبر النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

﴿سوال﴾:

یہاں کچھ لوگ احمد سعید ملتانی کے معتقد ہیں ہم انکو چھیڑتے تو نہیں مگر وہ بحث چلا کر دلائل مانگتے ہیں۔ مسئلہ سماع موتی اور سماع صلوٰۃ وسلام عند قبر النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے احادیث سے دلائل مطلوب ہیں۔ احادیث ضعیف اور مجروح اسناد والی نہ ہوں۔ ایک حدیث جو پیش کی جاتی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو میری قبر پر درود پڑھے وہ میں خود سنتا ہوں۔ اس کی سند میں ایک کذاب رافضی ہے۔ اور یہ حدیث موضوع ہے۔

﴿الجواب﴾:

**عن ابی هریرة رضی اللّٰه تعالی عنه عن النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم قال من صلی علی عند قبری سمعته ومن صلی علی نائیا ابلغته اهـ.** (مشکوٰۃ: ج ۱: ص ۸۷)

اس حدیث کی سند پر کوئی جرح نہیں۔

**قال ابو الشیخ حدثنا عبدالرحمٰن بن احمد الاعرج حدثنا الحسین بن الصباح حدثنا ابومعاویة حدثنا الاعمش**

---

۱۶۲، ۱۶۳، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان/ وکذا فی رد المحتار علی الدر المختار، کتاب الصلاۃ، باب الامامة، ج: ۲، ص: ۲۹۹، ط، دار عالم الکتب ریاض)

**عن بن ابی صالح عن ابی ہریرۃ.** (جلاء الافہام: ص ۲۵)
مندرجہ ذیل ائمہ حدیث واعیان امت نے اس حدیث کے مضمون کو صحیح تسلیم فرمایا ہے۔

۱: خاتم الحفاظ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ۔ ۲: حافظ سخاویؒ۔ ۳: حافظ ابن تیمیہؒ۔ ۴: ملّا علی قاریؒ۔ ۵: قاضی ثناء اللہؒ۔ ۶: علامہ طحطاویؒ۔ ۷: نواب صدیق حسن خان اہل حدیث۔ ۸: علامہ شبیر احمد عثمانیؒ۔ ۹: مولانا رشید احمد گنگوہیؒ۔ ۱۰: مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ۔ ۱۱: حکیم الامت حضرت تھانویؒ۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ: **أخرج ابو الشیخ فی کتاب الثواب بسند جید اھ.** (فتح الباری پ۱۳ ص ۲۷۹)

محدث سخاویؒ: **رواہ ابو الشیخ وسندہ جید.**

ملاعلی قاریؒ: **رواہ ابو الشیخ وابن حبان فی کتاب ثواب الاعمال بسند جید اھ.** (مرقاۃ ج۲: ص ۱۰)

نواب صدیق حسن خانؒ: **اسنادہ جید.** (دلیل الطالب: ص ۸۴۴)

علامہ شبیر احمد عثمانیؒ:۔ **أخرجہ ابو الشیخ فی کتاب الثواب بسند جید ا ہ.** (فتح الملہم، ج۱ص۳۳)

اس سند میں کوئی راوی وضاع اور کذاب نہیں ہے۔ فقط واللہ اعلم۔ (خیر الفتاوی، ج:۱ص:۱۵۵، ۱۵۶، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## سماعِ صلاۃ وسلام عند القبر کے بارے میں حضرت العلامہ محمد شریف صاحب کشمیری مدظلہ کا ارشادِ گرامی

حضرت العلامہ مدظلہ نے ایک کتاب مسمی بہ ''تنبیہ الغافلین علی اقوال الخادعین'' پر تقریظ لکھتے ہوئے یہ لکھا کہ ''سماع صلوۃ وسلام عند القبر کے بارے میں میرا بھی وہی عقیدہ ہے جو اکابر دیوبند کا ہے وغیرہ ذالک'' اس کے بعد ڈیرہ اسماعیل خان کے کسی صاحب نے حضرت والا مدظلہ سے اس مسئلہ پر گفتگو کی۔ تو دوران بحث '' حدیث من صلی علی عند قبری سمعتہ'' کی سند پر بھی تبصرہ ہوا۔ جس کو بعد میں ان صاحب نے بعنوان ''اعلان برأت'' شائع کردیا۔ جس سے بظاہر یہ تأثر ہوتا تھا کہ حضرت والا کے نزدیک یہ حدیث ضعیف ہے۔ اور حضرت والا اس عقیدے سے برأت ظاہر کرتے ہیں۔

حضرت والا کو جب یہ معلوم ہوا، تو آپ نے نزاکت کو محسوس فرماتے ہوئے ایک تحریر عنایت فرمائی۔ جس میں حضرت نے وضاحت وتصریح کے ساتھ اظہار خیال فرمایا ہے اور اس پر جامعہ خیر المدارس اور جامعہ قاسم العلوم ملتان کے مفتیان عظام کے تائیدی دستخط بھی ثبت ہیں۔ فقط [محمد انور مرتب خیر الفتاویٰ]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسالہ ''تنبیہ الغافلین علی اقوال الخادعین'' پر جو تقریظ ہے اور جسے بعنوان فتویٰ من جانب خطباء اہل السنۃ والجماعۃ ڈیرہ اسماعیل خان، شائع کیا گیا۔ وہ عبارت میری ہے اب بھی اس کا قائل ہوں کہ:

''اگر روضۂ اقدس پر صلوۃ وسلام پڑھا جائے تو آپ خود سنتے ہیں۔ بلکہ جمیع اہل السنۃ والجماعۃ اس کے قائل ہیں اور سب اکابر دیوبند کا یہی عقیدہ ہے۔ جو شخص اس عقیدے کو عقائد شرکیہ یا بدعیہ میں شمار کرتا ہے وہ بالکل جاہل اور پرلے درجے کا احمق اور ملحد ہے۔ وہ حقیقتِ شرک سے قطعاً نا آشنا ہے۔ مسلمانوں کو ایسے شخص سے دور رہنا چاہئے''۔

اب میں علیٰ وجہ البصیرت بتائید مفتیان خیر المدارس وقاسم العلوم ملتان مذکورہ بالا عقیدے کی اشاعت کی اجازت دیتا ہوں، جو اس کے خلاف میری طرف منسوب کر کے شائع کیا جائے، اسے غلط سمجھیں، میری طرف منسوب کر کے ’’اعلان برأت‘‘ کے عنوان سے جو تحریر من جانب ’’اشاعۃ التوحید والسنۃ‘‘ شائع کی گئی ہے وہ ایک حدیث ’’**من صلی علی عند قبری سمعته**‘‘ کی ایک سند کے بارے میں فنی بحث تھی۔ لیکن کسی حدیث کی سند کا متکلم فیہ ہونا اس کے مضمون کے بطلان کی دلیل نہیں۔ خود ابن عبدالہادی نے اس حدیث کے مضمون ومعنیٰ کو صحیح قرار دیا ہے۔ (الصارم المنکی، ص:۱۱۳)

اور یہ بھی تسلیم کیا ہے کہ حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبر کے پاس سے سلام خود سنتے ہیں۔ (الصارم المنکی، ص:۲۸۲)

علامہ شوکانیؒ اس حدیث کے بارے میں فرماتے ہیں۔

**ثم حکم ابن عبدالبر مع ذلک بصحته لتلقی العلماء له بالقول اھ.** (نیل الاوطار، ج: ۱، ص: ۲٤)

پھر ابن عبدالبر نے اس بحث کے باوجود یہ فیصلہ دیا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ اس لئے کہ تمام علماء نے اسے قبول کیا ہے۔ فقط واللہ اعلم۔

محمد شریف کشمیری

شیخ الحدیث وصدر مدرس خیر المدارس ملتان

۲۶ / جمادی الاخری: ۱۴۰۱ھ

التحریر صحیح: محمد شریف عفا اللہ عنہ جالندھری مہتمم مدرسہ خیر المدارس ملتان۔

حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر جو شخص صلوۃ وسلام پڑھتا ہے آپؐ اس کا صلوۃ وسلام خود سنتے ہیں۔ سب اکابر دیوبند کا یہی مسلک ہے۔ فقط واللہ اعلم۔

احقر محمد انور عفا اللہ عنہ

نائب مفتی خیر المدارس ملتان، ۲۶، ۶، ۱۴۰۱ھ

بندہ عبدالستار عفا اللہ عنہ، مفتی خیر المدارس ملتان

۲۶/۶/۱۴۰۱ھ

محمد اسحاق عفا اللہ عنہ نائب مفتی قاسم العلوم ملتان

(خیر الفتاویٰ، ج:۱،ص:۱۲۸، ۱۲۹، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## سماعِ موتیٰ کی تفصیل

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں:

۱.....سماع موتیٰ صحیح ہے یا نہیں، مردے زندوں کی پکار کو سنتے ہیں یا نہیں اور اگر سنتے ہیں تو جواب دے سکتے ہیں یا نہیں؟ مسئلہ کی پوری توضیح فرمائیں اور اس کے متعلق قرآنی آیات بھی سامنے رکھیں:

﴿اِنَّکَ لَاتُسْمِعُ الْمَوْتٰی وَلَاتُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَا﴾ (۲۴۴)

دوسری جگہ فرمایا گیا ہے:

﴿اِنَّ اللّٰہَ یُسْمِعُ مَنْ یَّشَاءُ، وَمَا اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَنْ فِی الْقُبُوْرِ اِنْ اَنْتَ اِلَّا نَذِیْرٌ﴾ (۲۴۵).

سماع موتیٰ کے متعلق ایک روایت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق بیان کی جاتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دریافت

(۲۴۴): (سورۃ النمل: ۸۰)

(۲۴۵): (سورۃ الفاطر: ۲۲، ۲۳)

کرنے پر یہ فرمایا: "ما أنتم بأسمع منهم، ولكن لا يجيبون" (۲۴۶). یعنی تم ان سے زیادہ نہیں سنتے مگر وہ جواب نہیں دے سکتے، حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جب اس روایت کو سنا تو فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد یہ نہیں تھا کیونکہ کلام مجید میں اس کے خلاف نص قطعی موجود ہے: ﴿اِنَّکَ لَاتُسۡمِعُ الۡمَوۡتٰی﴾ (۲۴۷) ﴿وَمَا أَنۡتَ بِمُسۡمِعٍ مَنۡ فِی الۡقُبُوۡرِ﴾ (۲۴۸) اے رسول تو نہ مردوں کو اپنی بات سنا سکتا ہے اور نہ قبروں میں مدفون ہونے والوں کو۔

مسئلہ کی تشریح ان دلائل کو سامنے رکھتے ہوئے ایسے دلنشین انداز میں کریں کہ کوئی خدشہ باقی نہ رہے۔

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

یہاں تین چیزیں غور طلب ہیں: ایک: اسماع، دوم: استماع، سوم: سماع۔

اسماع کی نفی صراحۃ کلام اللہ میں مذکور ہے: ﴿اِنَّکَ لَاتُسۡمِعُ الۡمَوۡتٰی﴾ (۲۴۹) ﴿وَمَا أَنۡتَ بِمُسۡمِعٍ مَنۡ فِی الۡقُبُوۡرِ﴾ (۲۵۰) یعنی حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ عیہ وسلم بذات خود مردوں کو نہیں سنا سکتے تا بدیگراں چہ رسد۔

استماع کا حاصل یہ ہیں کہ مردے کان لگا کر کسی کی بات سنیں، جب جسم سے روح جدا ہو جائے تو یہ جسم کا کان نہیں سن سکتا، کیونکہ اصل ادراک کرنے والی چیز روح ہے اور یہ قوت سامعہ اس کے لئے آلۂ ادراک ہے، جب روح نے اس جسم کو اور جسم میں لگے ہوئے

(۲۴۶): (صحيح البخاري، كتاب المغازي، باب قتل أبي جهل، ص: ۸۱۷، رقم: ۳۹۷۶، ط، دار السلام رياض)

(۲۴۷): (سورة النمل: ۸۰)

(۲۴۸): (سورة الفاطر: ۲۲)

(۲۴۹): (سورة النمل: ۸۰)

(۲۵۰): (سورة الفاطر: ۲۲)

آلات کوترک کردیا تو اس کے لئے یہ آلات کار آمد نہیں ہیں، جس طرح میت قوت باصرہ، لامسہ، باطشہ وغیرہ سے کام نہیں لے سکتی، اسی طرح قوت سامعہ سے بھی کام نہیں لے سکتی (۲۵۱)۔ وہذا ظاہر لا یخفی۔

سماع کا حاصل یہ ہے کہ کوئی خارجی آواز اللہ تعالیٰ اپنی قدرت سے میت کو ادراک کرادیں جس میں نہ صاحب صوت کو دخل ہو نہ میت کو، تو یہ بالکل ممکن ہے، حق تعالیٰ کی قدرت سے خارج نہیں، اس کے لئے شواہد کثیرہ موجود ہیں۔ حدیث شریف میں ہے کہ "جب میت کو قبر میں رکھ کر ساتھی لوٹتے ہیں تو "انہ یسمع قرع نعالھم" (۲۵۲). اس میں نہ میت کے کان لگانے اور اختیار کو دخل ہے، نہ اصحاب نعال کے اسماع اور میت تک آواز پہونچانے کو دخل ہے، اس کے باوجود سماع ثابت ہے۔

قبرستان پہونچ کر سلام کرنا مسنون ہے (۲۵۳) اتنی کثیر مٹی کے اندر مدفون میت

---

(۲۵۱): فی کتاب الروح: وقد یقال: نفی اسماع الصم مع نفی اسماع الموتی یدل علی أن المراد عدم أھلیۃ کل منھما للسماع. وأن قلوب ھؤلاء لما کانت میتۃ صماً کان اسماعھا ممتنعاً بمنزلۃ خطاب المیت والأصم. وھذا حق، ولکن لاینفی اسماع الأرواح بعد الموت اسماع توبیخ وتقریح، بواسطۃ تعلقھا بالأبدان فی وقت ما، فھذا غیر الاسماع المنفی. (کتاب الروح، المسألۃ السادسۃ وھی أن الروح ھل تعاد الی المیت فی قبرہ وقت السؤال، أم لا تعاد؟، ص: ۱۲۹، ۱۳۰، دار عالم الفوائد)

(۲۵۲): (صحیح البخاری، کتاب الجنائز، باب المیت یسمع خفق النعال، ص: ۲۶۲، رقم: ۱۳۳۸، ط، دار السلام ریاض)

(۲۵۳): عن عائشۃؓ أنھا قالت: کان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم [کلما کان لیلتھا من رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم] یخرج من آخر اللیل الی البقیع. فیقول: السلام علیکم دار قوم مؤمنین. وأتاکم ما توعدون غداً. مؤجلون. وانا، ان شاء اللّٰہ، بکم لاحقون. اللّٰھم اغفر لأھل بقیع الغرقد. [ولم یقیم

تک اس معمولی آواز کا پہنچا دینا صاحب آواز کے قابو سے باہر ہے، اس کے باوجود سماع ثابت ہے(۲۵۴) الی غیر ذلک من الروایات (۲۵۵)۔

---

قتیبة قوله: وأتاكم]. وفي فتح الملهم تحت هذا الحديث: وفي هذا الحديث دليل لاستحباب زيارة القبور والسلام على أهلها، والدعاء لهم، والترحم عليهم. (موسوعة فتح الملهم بشرح صحيح الامام مسلم، كتاب الجنائز، باب ما يقال عند دخول القبور والدعاء لأهلها، ج: ٦، ص: ٥٤، رقم: ٢٢٥٢، ط، دار احياء التراث العربي بيروت لبنان)

(۲۵۴): في روح المعاني: والحق أن الموتىٰ يسمعون في الجملة......ولا يمنع من ذلك كونه تحت أطباق الثرى. (روح المعاني، سورة الروم، الآية: ٥٢، ج: ٢١، ص: ٥٧، ط، دار أحياء التراث العربي بيروت لبنان)

(۲۵۵): قال الامام ابو عبدالله محمد بن ابى بكر بن ايوب ابن قيم الجوزية رحمه الله تعالىٰ: اما المسألة الأولىٰ: وهي هل تعرف الأموات بزيارة الأحياء وسلامهم عليهم أم لا؟: فقال ابن عبدالبر: ثبت عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم انه قال: مامن مسلم يمر بقبر أخيه، كان يعرفه في الدنيا، فيسلم عليه الا رد الله عليه روحه حتى يرد عليه السلام.

فهٰذا نص في أنه يعرفه بعينه، ويرد عليه السلام.

وقد شرع النبي صلى الله تعالى عليه وسلم لامته، اذا سلموا على أهل القبور، ان يسلموا عليهم سلام من يخاطبونه، فيقول المسلم: السلام عليكم دار قوم مؤمنين. وهذا خطاب لمن يسمع ويعقل، ولولا ذلك لكان هذا الخطاب بمنزلة خطاب المعدوم الجماد.

والسلف مجمعون علىٰ هذا، وقد تواترت الآثار عنهم بأن الميت يعرف بزيادة الحي له ويستبشر به. (كتاب الروح، اما المسالة الاولىٰ وهي هل تعرف الأموات بزيارة الأحياء وسلامهم عليهم ام لا؟ ص: ٥/٦/٧، ط، دار عالم الفوائد، رياض)

وقال الفقيه المفسر العلامة محمد شفيع العثماني نور الله مرقده: وذهبت

عالم برزخ کو عالم مشاہدہ پر قیاس کر کے محض عقلی طور پر کوئی قطعی بات ثابت کرنا بھی مشکل ہے، "لأن قياس الغائب على الشاهد لايجوز كما صرح به الرازى امام المتكلمين فى مواضع لا تحصى". جن روایات سے نفی معلوم ہوتی ہے، وہاں استماع کی نفی ہے، نہ کہ سماع کی۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۱، ص:۵۵۱ تا ۵۵۳/ امداد الفتاوی، ج:۱۱، ص:۵۶۵، ط، زکریا بک ڈپو الہند)



طوائف من أهل العلم الى سماعهم فى الجملة، وقال ابن عبدالبر: ان الأكثرين على ذلک وهو اختيار ابن جرير الطبرى، وكذا ذكر ابن قتيبة وغيره. واحتجوا بما مر من روايات الصحيحين فى سماعهم (كذا فى الروح). وقال ابن كثير: والصحيح عند العلماء رواية عبدالله بن عمر رضى الله عنهما - يعنى المذكور آنفاً - لما لها من الشواهد على صحتها من وجوه كثيرة. من أشتهر ذلک ما رواه ابن عبدالبر مصحماً له عن ابن عباس رضى الله عنهما مرفوعاً: ما من أحد يمر بقبر أخيه المسلم كان يعرفه فى الدنيا فيسلم عليه الا رد الله عليه روحه حتى يرد عليه السلام. وثبت عنه صلى الله عليه وسلم لأمته اذا أسلموا على أهل القبور أن يسلموا عليهم سلام من يخاطبونه، فيقول المسلم: السلام عليكم دار قوم مؤمنين، وهذا خطاب لمن يسمع ويعقل، ولولا هذا الخطاب لكانوا بمنزلة خطاب المعدوم والجماد. والسلف مجمعون على هذا، وقد تواترت الآثار عنهم بأن الميت يعرف بزيارة الحى، ويستبشر.

ثم سرد ابن كثير روايات كثيرة على ذلک. وفى شرح الصدور للسيوطى واحياء العلوم للغزالى، ومختصر تذكرة القرطبى للشعرانى أكثر وأكثر من ذلک، كلها تدل على أن الميت يعرف بزيارة الحى ويسمع سلامه ويرد عليه ويستبشر ويأنس به.

قال العبدالضعيف: والذى ذكر فى الروح من طوائف أهل العلم، وذكر ابن

# رسالہ ثبوت سماع موتی پر تنقید

﴿سوال﴾:

تنقید رسالہ در ثبوت سماع موتی مصنفہ مولوی کرامت مصنفہ مولوی کرامت اللہ خان صاحب کے برائے تقریظ فرستادہ بودند۔

مولانا دام مجدہم، السلام علیکم ورحمۃ اللہ، رسالہ مجملاً دیکھا، چونکہ اس ناکارہ کی رائے میں اس کی اشاعت میں کوئی دینی نفع نہیں معلوم ہوا، بلکہ احتمال قریب مضار کثیرہ کا ہے؛ لہٰذا اس کی ہر قسم کی خدمت سے معافی کا طالب ہو کر خدمت میں واپس بھیجتا ہوں، ونیز اس عدم سماع کو معتزلہ کا مذہب قرار دینا بھی میرے نزدیک صحیح نہیں ہے، وہ عدم سماع اور ہے اور نیز سماع موتی کو مسئلہ اجماعیہ کہنا بھی صحیح نہیں؟ یقیناً صحابہ اس مسئلہ میں مختلف تھے (۲۵۶) ونیز روایات ادراک کو وانس میت سے اس متنازع فیہ پر استدلال کرنا بھی میرے نزدیک صحیح نہیں اسی طرح وجود ارواح فی القبور ادراک الم وسرور سے مدعا کو کوئی مس نہیں اور تقریر تطبیق کی مثبتین سماع کی طرف ایک اچھی توجیہ ہے؛ لیکن اس سے اختلاف کے وجود کا انکار کرنا صحیح

---

**عبدالبر أن الأكثرين على ذلك ــ يعني سماعهم في الجملة ــ هو الحق الحقيق بالقبول، واليه يرشد صيغة القرآن وشأن النزول، وبه تتوافق الروايات من الصحابة والرسول ﷺ، وهو مختار مشايخنا دامت بركاتهم ما هبت الدبور والقبول.** (احكام القرآن، ج:۳،ص: ۱۶۵، ۱۶۶،ط، ادارة القرآن والعلوم الاسلامية)

(۲۵۶): **قال الفقيه المفسر العلامة محمد شفيع العثماني رحمه الله تعالىٰ: واعلم أن مسألة سماع الموتى وعدمه من المسائل التي وقع الخلاف فيه بين الصحابة رضوان الله عليهم أجمعين. فهذا عبدالله ابن عمر رضي الله عنهما يثبت السماع للموتى، وهذه أم المؤمنين عائشة الصديقة رضي الله عنها تنفيه. والى كل مالت طائفة من علماء الصحابة والتابعين.** (احكام القرآن للتهانوی،ج:۳،ص: ۱۶۳،ط، ادارة القرآن العلوم الاسلامية كراتشي)

نہیں، البتہ جانب ثانی میں بھی مسئلہ کلام میت سے عدم سماع کو امامؒ کا مذہب ٹھہرانا یہ بھی صحیح نہیں، یہ مسئلہ نہ عقائد ضروریہ سے ہے نہ کسی عمل دین کا موقوف علیہ ہے نہ مجتہد کی نص کا، اس میں تتبع ضروری ہے۔ نہ کسی ایک جانب کا جزم ضروری ہے، اس میں **اشتغال مالا یعنی** کا اہتمام ہے، چونکہ بندہ کا عندیہ دریافت فرمایا ہے؛ اس لئے مجملاً اس قدر لکھ دیا اور اس بحث میں پڑنے کو میں خود اچھا نہیں سمجھتا؛ اس لئے تفصیل کی حاجت نہ سمجھی اور دوقدح سے تو خود نفرت قدیم ہے، پھر اگر کسی وجہ سے اس کا لکھنا ہی تھا تو کم از کم اس کے ساتھ ساتھ جو مفاسد اس میں محتمل تھے ان کا انسداد بھی ضروری تھا، مثلاً یہ لکھنا تھا کہ مقصود اس سے مذہب راجح عندنا کی ترجیح ہے اس سے کوئی اختلافی مسئلہ کو اجماعی نہ سمجھ جاوے کہ تعدّی حدود ہے اور مثلاً یہ لکھنا تھا کہ اس سے کوئی اولیاء اللہ کے نداء واستغاثہ کو جائز نہ سمجھ جاوے، ان کو حاضر ناظر نہ جان لے، ان سے مرادیں نہ مانگنے لگے، اس سے آگے نہ بڑھے، کہ ان کی قبر پر کھڑا ہو کر کسی امر میں دعا کرنے کو کہہ دے، ان کی نذر نہ مانے۔ فقط واللہ اعلم۔ (امداد الفتاوی، ج:۱۲، ص:۵۷، ۶۷، ط، زکریا بک ڈپو الہند)



## ائمہ مذہب سے نفی سماعِ موتیٰ صراحۃً منقول نہیں

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام دریں مسئلہ کہ امام صاحب وصاحبین تینوں امام اپنی تحقیق میں عند القبر سماع موتیٰ کے قائل ہیں یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

مذکورہ ائمہ ثلاثہؒ سے صراحۃً نفیِ سماع نقل صحیح سے باوجود کثرت تتبع کے نظر سے نہیں گزری حضرت العلامہ محمد انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے بھی قریب قریب ایسے ہی منقول ہے۔ **سیما اذا لم ینقل عن احد من ائمتنا رحمہ اللہ تعالی اھ۔**

فقط واللہ اعلم بالصواب۔ (خیر الفتاوی، ج:۱،ص:۱۴۰،ط،مکتبہ امدادیہ ملتان)



## سماعِ موتیٰ عادت ہے یا کرامت؟

﴿سوال﴾:

سماع موتیٰ عادت ہے یا کرامت؟

﴿الجواب﴾:

اکابر کی بعض عبارات سے ایہام ہوتا ہے کہ جن مواضع میں سماع موتی ثابت ہے یہ بطور خرق عادت ہے۔ لیکن تحقیق یہ ہے کہ نفس سماع موتی گو خرق عادت ہے (کیونکہ مردے میں حیات بظاہر معدوم ہے۔ ثانیاً قبر میں بقاء حیات غیر معقول۔ ثالثاً مشاہدے کے خلاف ہے۔ رابعاً بوجہ حجابات کثیفہ کے آواز کا پہنچنا متعذر ہے) لیکن ان مواضع مخصوصہ میں حق جل شانہٗ نے اسے عادت بنا دیا ہے۔ جعلِ خداوندی کے بعد اب یہ عادت ہے بطور معجزہ یا کرامت نہیں کہ مردہ ولی اللہ کا کلام سنے اور عوام کا نہ سنے سماع ان مواضع میں مطرد ہے۔

**لقوله عليه السلام ما من احد يمر بقبر أخيه المؤمن يعرفه فى الدنيا فيسلم عليه الا عرفه و رد عليه السلام اخرجه البيهقى فى الشعب(۲۵۷)**۔ (كذا فى فتح الملهم، ص: ۵۰۸)

---

(۲۵۷):قال الامام ابو عبدالله محمد بن ابى بكر بن ايوب ابن قيم الجوزية رحمه الله تعالىٰ:اما المسألة الأولىٰ: وهى هل تعرف الأموات بزيارة الأحياء وسلامهم عليهم أم لا؟: فقال ابن عبدالبر: ثبت عن النبى ﷺ انه قال: مامن مسلم يمر بقبر أخيه، كان يعرفه فى الدنيا، فيسلم عليه الا رد الله عليه روحه حتى يرد عليه السلام.

(۲) وروی الحافظ ابو نعیم فاذا حمل علی النعش فانه یسمع کلام من تکلم بخیر او تکلم بشر اھـ.

فهٰذا نص فی أنه یعرفه بعینه، ویرد علیه السلام.

وقد شرع النبی ﷺ لامته، اذا سلموا علی أهل القبور، ان یسلموا علیهم سلام من یخاطبونه، فیقول المسلم: السلام علیکم دار قوم مؤمنین. وهذا خطاب لمن یسمع ویعقل، ولولا ذلک لکان هذا الخطاب بمنزلة خطاب المعدوم الجماد.

والسلف مجمعون علیٰ هذا، وقد تواترت الآثار عنهم بأن المیت یعرف بزیادة الحی له ویستبشربه. (کتاب الروح، اما المسالة الاولیٰ وهی هل تعرف الأموات بزیارة الأحیاء وسلامهم علیهم ام لا؟ ص: ۷/۶/۵،ط، دار عالم الفوائد،ریاض)

وقال الفقیه المفسر العلامة محمد شفیع العثمانی نور اللّٰه مرقده: وذهبت طوائف من أهل العلم الی سماعهم فی الجملة، وقال ابن عبدالبر: ان الأکثرین علی ذلک وهو اختیار ابن جریر الطبری، وکذا ذکر ابن قتیبة وغیره. واحتجوا بمامر من روایات الصحیحین فی سماعهم (کذا فی الروح). وقال ابن کثیر: والصحیح عند العلماء روایة عبداللّٰه بن عمر رضی اللّٰه عنهما ـ یعنی المذکور آنفاً ـ لما لها من الشواهد علی صحتها من وجوه کثیرة. من أشتهر ذلک مارواه ابن عبدالبر مصحجاً له عن ابن عباس رضی اللّٰه عنهما مرفوعاً: ما من أحد یمر بقبر أخیه المسلم کان یعرفه فی الدنیا فیسلم علیه الا رد اللّٰه علیه روحه حتی یرد علیه السلام. وثبت عنه صلی ﷺ لأمته اذا أسلموا علی أهل القبور أن یسلموا علیهم سلام من یخاطبونه، فیقول المسلم: السلام علیکم دار قوم مؤمنین، وهذا خطاب لمن یسمع ویعقل، ولولا هذا الخطاب لکانوا بمنزلة خطاب المعدوم والجماد. والسلف مجمعون علی هذا، وقد تواترت الآثار عنهم بأن المیت یعرف بزیارة الحی، ویستبشر.

ثم سرد ابن کثیر روایات کثیرة علی ذلک. وفی شرح الصدور للسیوطی واحیاء العلوم للغزالی، ومختصر تذکرة القرطبی للشعرانی أکثر وأکثر من ذلک،

اوراس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ جن مواضع میں سماع ثابت ہے اگر اس سماع کو بطور عادت نہ مانا جائے تو ان مواضع کی تخصیص لغو ٹھہرے گی۔ کیونکہ بطور خرق عادت وکرامت تو ان مواضع کے علاوہ بھی حق جل شانہ سنوانے پر قادر ہیں۔ وجہ تخصیص اگر ہے تو یہی ہے کہ ایک قسم میں سماع کو مطرد بنادیا گیا ہے اور دوسرے میں نہیں۔ شمولِ قدرت کے لحاظ سے دونوں قسمیں برابر ہیں۔

**قال ابن القيم الاحاديث والأثار تدل على ان الزائر متى جاء علم به المزار وسمع كلامه وانس به ورد سلامه عليه وهذا عام فى حق الشهداء وغيرهم وانه لاتوقيت فى ذالک اهـ فقط والله اعلم بالصواب.** (خير الفتاوى، ج: ۱،

---

**كلها تدل على أن الميت يعرف بزيارة الحي ويسمع سلامه ويرد عليه ويستبشر ويأنس به.**

**قال العبدالضعيف: والذى ذكر فى الروح من طوائف أهل العلم، وذكر ابن عبدالبر أن الأكثرين على ذلك ـ يعنى سماعهم فى الجملة ـ هو الحق الحقيق بالقبول، واليه يرشد صيغة القرآن وشأن النزول، وبه تتوافق الروايات من الصحابة والرسول صلى الله تعالىٰ عليه وسلم، وهو مختار مشايخنا دامت بركاتهم ما هبت الدبور والقبول.** (احكام القرآن، ج:۳،ص: ۱٦٥، ۱٦٦،ط، ادارة القرآن والعلوم الاسلامية)

**وفى المرقات: وأخرج ابن عبدالبر فى الاستذكار والتمهيد عن ابن عباس رضى الله عنهما قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ما من أحد يمر بقبر أخيه المؤمن، كان يعرفه فى الدنيا فيسلم عليه ألا عرفه ورد عليه السلام صححه عبدالحق.** (مرقات المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، كتاب الجنائز، باب زيارة القبور، الفصل الثالث، ج: ٤، ص: ۲۲۱، دار الكتب العلمية بيروت لبنان/ روح المعانى، ج: ۲۱، ص: ٥٥، ٥٦، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

ص: ۱۷۸، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



# سماع موتیٰ کے بارے میں چند سوالات

﴿سوال﴾:

۱.... آیات قرآنیہ واحادیث صحیحہ سے عدم سماع اموات ثابت ہے یا نہیں؟

۲.... صحابہ کرام کا مسلک دربارۂ سماع اموات کیا تھا؟

۳.... امام اعظم، امام ابو یوسف امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ کے ارشادات عالیہ دربارہ سماع اموات کیا ہیں؟

۴.... اگر حنفیہ کا مسلک عدم سماع اموات ہے تو احادیث صحیحہ کے موافق ہے یا مخالف؟

۵.... مسئلہ سماع اموات میں روایات کتب فقہ متعارض کیوں ہیں، مثلاً باب الیمین فی الضرب سے عدم اور کتاب الجنائز سے ثبوت مستفاد ہوتا ہے یہ کیوں؟ دیکھئے فتح القدیر وغیرہ۔

۶.... قائلین عدم سماع اموات حنفی ہیں کہ شافعی کہ معتزلی؟

۷.... نواب قطب الدین خان رحمہ اللہ تعالیٰ جامع التفاسیر میں، مولانا سعید احمد حاشیہ مائۃ مسائل میں، مولانا اشرف علی بیان القرآن میں، مولوی شکر اللہ العجالۃ میں اور تقسیم المسائل، سراج الایمان، انوار المسلمین وغیرہ بہت سی کتابوں میں بہت سے علماء کرام نے یہ روایت نقل فرمائی ہے:

”وهو هذا رأى امام أبو حنيفة من يأتى القبور لأهل الصلاح، فيسلم ويخاطب ويقول: يا أهل القبور! هل لكم خبر، وهل عندكم من أثر أنى أتيتكم من شهور، وليس سوال

منكم الا الدعاء؟ هل دريتم أم غفلتم نسمع أبو حنيفة يقول مخاطب بهم فقال: هل أجابو الک؟قال: فقال: سحقاًلک وتربت يداک كيف تكلم أجساداً لايستطيعون جواباً ولايملكون شيئاً ولايسمعون صوتاً وقرأ: ﴿وما أنت بمسمع من في القبور﴾ الخ اورحوالہ دیا ہے کتاب غرائب فی تحقیق المذاہب کا۔اب سوال یہ ہے کہ روایت مذکورہ صحیح ہے یا غلط؟

۸......روایت مذکورہ صرف غرائب ہی میں ہے اور بھی کسی مستند معتبر کتاب میں ہے؟

۹......مولوی احمد رضا خان صاحب ''حیات الموات'' میں لکھتے ہیں کہ: ''غرائب ایک فرضی کتاب ہے، اس کا دنیا میں کہیں وجود نہیں'' تو یہ قول ان کا صحیح ہے یا غلط؟ اگر غلط ہے تو غرائب کا پتہ دیجئے۔

۱۰......اگر واقعی دنیا میں کوئی کتاب ہی نہیں تو علماء کرام نے کیوں ایسی فاحش غلطی کی ہے اور یہ روایت کہاں سے اور کس طرح نقل فرمائی؟ مدلل مفصل جواب مرحمت فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔ تلک عشرة كاملة .

﴿الجواب حامداً ومصلياً﴾:

۱......ہر دو قسم کی دلیلیں موجود ہیں (۲۵۸)۔

---

(۲۵۸): چنانچہ نفی سماع کے دلائل یہ ہیں:

قال الله تبارک وتعالى: ﴿انک لاتسمع الموتٰى ولاتسمع الصم الدعاء اذا ولوا مدبرين﴾. [سورة النمل: ۸۰]

وقال تعالى: ﴿فانک لاتسمع الموتٰى ولاتسمع الصم الدعاء اذا ولوا مدبرين﴾. [سورة الروم: ۵۲]

وقال تعالى: ﴿ان اللّٰه يسمع من يشاء وما أنت بمسمع من في القبور﴾.

۲....کوئی اجماعی چیز نہیں بلکہ اختلافی ہے، صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے دونوں قول

[سورة الفاطر: ٢٢]

اور ثبوت سماع کے دلائل یہ ہیں: **حدثنا علی بن عبدالله: حدثنا يعقوب بن ابراهيم: حدثني أبي، عن صالح: حدثني نافع أن ابن عمر رضي الله عنهما أخبره قال: اطلع النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم على أهل القليب فقال: وجدتم ما وعد ربكم حقا؟ فقيل له: أتدعوا أمواتا فقال: ما أنتم بأسمع منهم ولكن لايجيبون.**

**حدثنا عياش بن الوليد: حدثنا عبدالأعلى: حدثنا سعيد، عن قتادة، عن أنس بن مالک رضي الله تعالىٰ عنه: أنه حدثهم أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال: ان العبد اذا وضع في قبره وتولى عنه أصحابه، وانه ليسمع قرع نعالهم، أتاه ملكان فيقعدانه فيقولان: ما كنت تقول في هذا الرجل لمحمد صلى الله تعالى عليه وسلم؟ فأما المؤمن فيقول: أشهد أنه عبدالله ورسوله. فيقال له: انظر الى مقعدک من النار قد أبدلک الله به مقعداً من الجنة. فيراهما جميعا. قال قتادة: وذكر لنا أنه يفسح له في قبره. ثم رجع الى حديث أنس قال: وأما المنافق والكافر فيقال له: ما كنت تقول في هذا الرجل؟ فيقول: لا أدري، كنت أقول ما يقوله الناس. فيقال: لادريت ولاتليت، ويضرب بمطارق من حديد ضربة فيصيح صيحة يسمعها من يليه غير الثقلين.** (صحيح البخاري، كتاب الجنائز، باب ماجاء في عذاب القبر، ص: ٢٧٠، ٢٧١، ط، دار السلام رياض)

**عن أبي طلحة أن نبي الله صلى الله تعالى عليه وسلم أمر يوم بدر بأربعة وعشرين رجلا من صناديد قريش فقذفوا في طوى من أطواء بدر خبيث ومخبث، وكان اذا ظهر على قوم أقام بالعرصة ثلاث ليال، فلما كان ببدر اليوم الثالث أمر براحلته فشد عليها رحلها ثم مشى وتبعه أصحابه وقالوا: ما نرى ينطلق الا لبعض حاجته حتى قام على شفة الركي فجعل يناديهم بأسمائهم وأسماء آبائهم: يا فلان بن فلان، ويافلان بن فلان، أيسركم أنكم أطعتم الله ورسوله؟ فانا قد وجدنا ما وعدنا ربنا حقا، فهل وجدتم ما وعد ربكم حقا؟ قال: فقال عمرؓ: يا رسول الله[صلى الله**

ہیں(۲۵۹)۔

۳....اگران حضرات سے کوئی واضح اور قطعی نص منقول ہوتی تو آپ کو اختلاف کا شکایت نہ ہوتی۔

۴.....اس کا جواب اوپر کے جوابات سے ظاہر ہے۔

۵....فتح القدیر وغیرہ میں اس کی وجہ بھی موجود ہے۔ (جوکہ جواب نمبر:ا میں تحریر ہے)

۶....یہ بھی فتح القدیر وغیرہ میں لکھا ہے۔

۷....نواب قطب الدین صاحب کا تو انتقال ہوگیا، مولانا اشرف علی صاحب تھانہ بھون ضلع مظفرنگر میں تشریف رکھتے ہیں، اس سے دریافت کیجئے۔ بقیہ حضرات کو میں جانتا نہیں۔

۸....میں نے نہیں دیکھی۔

۹.....میں نے ''حیات الموات'' نہیں دیکھی، ان کو استقراء تام حاصل ہوگا جس

---

تعالی علیه وسلم]، ما تکلم من اجساد لا أرواج لها، فقال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم: والذی نفس محمد بیده ما أنتم بأسمع لما أقول منهم. قال قتادة: أحیاهم اللّٰه حتی أسمعهم قوله توبیخا وتصغیراً ونقمة وحسرة وندماً. (صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب قتل أبی جهل، ص: ۸۱۶، ۸۱۷، رقم: ۳۹۷۶، ط، دار السلام ریاض)

(۲۵۹):قال الفقیه المفسر العلامة محمد شفیع العثمانی رحمه اللّٰه تعالیٰ: واعلم أن مسألة سماع الموتی وعدمه من المسائل التی وقع الخلاف فیه بین الصحابة رضوان اللّٰه علیهم أجمعین. فهذا عبداللّٰه ابن عمر رضی اللّٰه عنهما یثبت السماع للموتی، وهذه أم المؤمنین عائشة الصدیقة رضی اللّٰه عنها تنفیه. والی کل مالت طائفة من علماء الصحابة والتابعین. (احکام القرآن للتهانوی، ج:۳،ص: ۱۶۳،ط، ادارة القرآن العلوم الاسلامیة کراتشی)

سے وہ سلب کرر ہے ہیں۔

۱۰.....ایسی بات وہ کہے جس کو تمام دنیا کا احاطہ اور علم حاصل ہو، فتاوی عالمگیریہ جو کہ پانچ سو علماء کی تصنیف ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے والد حضرت شاہ عبدالرحیم صاحب کی زیر نگرانی تصنیف ہوئی، اس میں کم از کم بھی ایک ہزار مسائل کتاب الغرائب کے حوالہ سے نقل کئے گئے ہیں، اللہ اعلم کہ کہاں سے نقل کئے ہیں۔ مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ تعالیٰ بھی اپنی تصانیف میں غرائب کا حوالہ دیتے ہیں۔ یہ روایت جنہوں نے نقل کی ہے صحت اور فاحش غلطی کا جواب ان سے ہی دریافت کیجئے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۱، ص:۵۶۲ تا ۵۶۵)



## مسئلہ عذاب قبر روح اور بدن دونوں کو ہوتا ہے اور مسئلہ حیاتِ انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام ہر ایک کے دس دس دلائل

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ایک شخص عام موتی کا ثواب وعذاب قبر میں جسد پر نہیں مانتا بلکہ صرف روح پر تسلیم کرتا ہے۔ اسی طرح آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جسد مبارک کو روضۂ اطہر میں بے حس وشعور خیال کرتا ہے اور کہتا ہے کہ اگر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ پاک پر صلوۃ وسلام کو پڑھا جائے تو اس کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہیں سنتے، کیا ایسے عقیدے والا شخص اہل السنۃ والجماعۃ سے خارج ہے؟ ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھنا درست ہے یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ راحت وعذاب قبر روح اور بدن دونوں کو ہوتا

ہے۔ ائمہ اربعہ اس پر متفق ہیں۔ معتزلہ اور روافض کا عقیدہ ہے کہ راحت وعذاب قبر فقط روح پر ہے۔ فتح الباری ص ۱۸۵، ج ۳ میں ہے:

**ذهب ابن حزم وابن بصيرة الى ان السوال يقع على الروح فقط وخالفهم الجمهور فقالوا تعاد الروح الى الجسد او بعضه كما ثبت فى الحديث ولو كان على الروح فقط لم يكن للبدن بذالك اختصاص اهـ(۲۶۰).**

امام نوویؒ شرح صحیح مسلم ص۳۸۶، ج ۲ میں فرماتے ہیں:

**ثم المعذب عند اهل السنة الجسد بعينه او بعضه بعد اعادة الروح اليه او الى جزء منه(۲۶۱).**

ملا علی قاریؒ مرقات ص ۲۵، ج ۲ میں فرماتے ہیں:

**فتعاد روحه فى جسده ظاهر الحديث ان عود الروح الى جميع اجزاء بدنه فلا التفات الى قول البعض بان العود انما يكون الى البدن.**

ابن تیمیہ حرانی حنبلیؒ شرح حدیث النزول ص:۸۸ پر فرماتے ہیں:

**سائر الاحاديث الصحيحة المتواترة تدل على عود الروح الى البدن.**

ابن قیم جوزی حنبلیؒ کتاب الروح ص:۵۱ پر فرماتے ہیں:

---

(۲۶۰):(فتح البارى بشرح صحيح البخارى، كتاب الجنائز، باب ماجاء فى عذاب القبر، ج: ۳، ص: ۲۷۷)

(۲۶۱):(المنهاج المعروف بشرح النووى على صحيح مسلم، كتاب التوبة، باب عرض مقعد الميت من الجنة والنار عليه واثبات عذاب القبر والتعوذ منه، ج: ۲، ص: ۳۸۶، ط، مكتبه عثمانيه كانسى روڈ كوئٹه)

**بـل العذاب والنعيم على النفس والبدن جميعاً باتفاق اهل السنة والجماعة(۲۶۲).**

*تفسیر روح المعانی ص ۵۱ ج ۲۱ میں ہے:*

**والـجـمهـور عـلـى عـود الروح الى الجسد او بعضه وقـت الـسـوال لايـحـس بـه اهل الدنيا الى ان قال اجرى اللّٰه سبـحـانه عادته بتمكنها من السمع وخلقه لها عند زيارة القبر الى ان قال وهذا الوجه هوالذى يترجح عندى(۲۶۳).**

*شرح فقہ اکبر ص ۱۲۲ میں ہے:*

**اعـادة الـروح الـى الـعبـد فـى قبره حق اعلم ان اهل الـحق اتفقوا على ان اللّٰه تعالى يخلق فى الميت نوع حياة فى القبر قدر ما يتالم او يتلذذ(۲۶۴).**

*نبراس ص:۳۲۲ میں ہے:*

**ان الاحـاديـث الـصـحيحة ناطقة بان الروح يعاد الى الجسد عند السوال(۲۶۵).**

*ابوبکر جصاص رازی حنفیؒ احکام القرآن ص:۱۰۸، ج:۱ مصری میں فرماتے ہیں:*

---

(۲۶۲):(كتـاب الـروح، المسألة السادسة: أن الروح هل تعاد الى الميت فى قبره وقت السؤال، أولا تعاد؟، ص: ۱۴۶، ط، دار عالم الفوائد)

(۲۶۳):(روح الـمـعانى، سورة الروم، الآية:۵۳، ج: ۲۱، ص: ۵۷، ۵۸، ط، دار احياء التراث العربى بيروت لبنان)

(۲۶۴):(شـرح الـفـقه الأكبر، بحث فى أن عذاب القبر حق وبيان أن الروح تعاد للميت، ص: ۸۹، ط، دار الكتب العربية الكبرىٰ)

(۲۶۵):(النبراس شرح شرح العقائد، عذاب القبر وثوابه، ۲۰۹)

**فاذا جاز ان یکون المؤمنون قد احیوا فی قبورھم قبل یوم القیامة وھم منعمون فیھا جاز ان یحی الکفار فی قبورھم فیعذبوا.**

علامہ صدر الدین علی بن محمد ازدی حنفیؒ شرح عقیدۃ الطحاوی ص: ۳۳۰ طبع مکہ مکرمہ میں رقمطراز ہیں:

**وکذالک عذاب القبر یکون للنفس والبدن جمیعاً. باتفاق اھل السنة والجماعة.**

شامی ص:۲۰۱، ج:۳ میں ہے:

**ولایرد تعذیب المیت فی قبرہ لانه توضع فیه الحیاة عند العامة بقدر الحس بالالم(۲۶۶).**

**[تلک عشرة کاملة]**

اسی طرح آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات جسمانی پر جمیع صحابہ کبار رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین، ائمہ اربعہ، جمیع حضرات محدثین ومفسرین وجمیع علماء امت کا اتفاق ہے، یہ بھی اہل سنت والجماعت کا اجماعی عقیدہ ہے۔

فتح الباری ص:۳۵۲ میں ہے:

**وقد جمع البیھقی کتابا لطیفاً فی حیاة الأنبیاء فی قبورھم واورد فیه حدیث أنسؓ الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون. اخرجه من طریق عیسیٰ بن کثیر وھو من رجال الصحیح عن المسلم بن سعید وقد وثقه احمد وابن حبان**

---

(۲۶۶):(ردالمحتار علی الدرالمختار، کتاب الأیمان، باب الیمین فی الضرب والقتل وغیر ذلك، مطلب: ترد الحیاة الی المیت بقدر ما یخص بالألم، ج: ۵، ص: ۶۵۷، ط، دار عالم الکتب ریاض)

عن الحجاج الاسود وهو ابی زیاد البصری. وقد وثقه احمد وابن معین عن ثابت عنه(۲۶۷). آگے بہت سے شواہد نقل فرمائے ہیں۔

عینی ص۱۸۵، ج۱۶ میں لکھتے ہیں:

قال الانبیاء لایموتون فی قبورهم بل هم احیاء وان سائر الخلق فانهم یموتون فی القبور ثم یحیون یوم القیامة ومذهب اهل السنة والجماعة فی القبر حیاتاً وموتاً لابد من ذوق الموتتین لکل احد غیر الانبیاء(۲۶۸).

ملاعلی قاریؒ مرقاۃ ص۲۶۳، ج۵ میں فرماتے ہیں:

فدل علی ان الانبیاء احیاء حقیقة ویریدون ان یتقربوا الی اللّٰه فی عالم البرزخ من غیر تکلفهم کما انهم یتقربون الی اللّٰه بالصلوة فی قبورهم.

تفسیر ابن کثیر ص۲۰۷، ج۴ میں علامہ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں۔

قال العلماء یکره رفع الصوت عند قبره صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم کما کان یکره فی حیاته صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم لانه موجود حیّا فی قبره دائما(۲۶۹).

(۲۶۷):(فتح الباری بشرح صحیح البخاری، کتاب الأنبیاء، باب قول اللّٰه عزوجل ﴿واذکر فی الکتاب مریم اذا انتبذت من أهلها﴾ ج: ۶، ص: ۵۶۱، ۵۶۲)

(۲۶۸): (عمدة القاری، کتاب فضائل الصحابة، باب قول النبی صلی اللّٰه تعالی علیه و سلم: "لو کنت متخذا خلیلا"،ج: ۱۶، ص: ۲۵۷، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان)

(۲۶۹): (تفسیر ابن کثیر، سورة الحجرات، الآیة: ۲، ج: ۷، ص: ۳۶۸، ط،

روح المعانی ص۳۲، ج۲۲ میں ہے۔

**فحصل من مجموع هذا الكلام والاحاديث ان النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم حیّ بجسده روحه وانه یتصرف ویسر حیث یشاء فی اقطار الارض وهو بهیأته التی کان علیها قبل وفاته لم یتبدل منه شئ(۲۷۰).**

جلال الدین سیوطیؒ انباء الاذکیاء ص۲ میں لکھتے ہیں۔

**حیاة النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم فی قبره هو وسائر الانبیاء معلومة عندنا علما قطعا لما قام عندنا من الادلة فی ذلک وتواترت به الاخبار الدّالة علی ذلک.**

اوجز المسالک ص۲۸۲، ج۶ (۲۷۱) میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب سہارنپوری دامت برکاتہم فرماتے ہیں۔

**قلت اولانهم احیاء فی قبورهم فالاموال باق علی ملکهم.**

آگے علامہ مناویؒ کا قول بھی یہی نقل فرمایا ہے پھر یہ لکھا ہے:

**فقال ابن عابدین فی رسائله واما عدم موت المورث بناء علی ان الانبیاء احیاء فی قبورهم.**

---

دارطیبة)

(۲۷۰): (روح المعانی، سورة الاحزاب، الآیة: ٤٠، ج: ٢٢، ص: ٣٦، ط، داراحیاء التراث العربی بیروت لبنان)

(۲۷۱): (اوجز المسالك الی موطا مالك، کتاب الکلام، باب ماجاء فی ترکة النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم، الحکمة فی عدم توریث الأنبیاء، ج: ١٧، ص: ٥٤٢، ٥٤٣، ط، دار القلم دمشق)

پھر آگے حضرت گنگوہیؒ کا عقیدہ بھی یہی نقل فرمایا ہے۔ بحوالہ الکوکب الدری۔

علامہ سخاویؒ القول البدیع ص ۱۲۵ میں رقمطراز ہیں:

**نحن تصدق بانه صلى الله تعالى عليه وسلم حي يرزق في قبره وان جسده الشريف لا تاكله الارض والاجماع على هذا.**

شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ اشعۃ اللمعات ص ۶۱۳ ج ا، اور مدارج النبوت ص ۴۴۷، ج ۲ میں فرماتے ہیں:

حیات جسمانی انبیاء صلوات اللہ علیہم اجمعین متفق است علماء امت وہیچ کس رادرآں اختلاف نیست۔

تلک عشرۃ کاملہ

یہ دس دس حوالہ جات نقل کر دیئے بہت سا ذخیرہ احادیث وتفاسیر میں موجود ہے۔ ان دلائل کی رو سے جو شخص بھی عذاب وراحت فقط روح پر مانتا ہو اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیات جسمانی کا قائل نہ ہو وہ اہلسنت والجماعت سے خارج ہے۔ بدعتی اور گمراہ ہے ایسے شخص کو امام بنانا اور اس کے پیچھے نماز پڑھنا درست نہیں۔

فقط واللہ اعلم
محمد منظور الحق عفی عنہ
۵ ذی قعدہ، ۱۳۹۸ھ

الجواب صحیح
علی محمد عفی عنہ
مہتمم دارالعلوم عیدگاہ کبیرہ والا

روح مبارک کا جسد اطہر کے ساتھ تعلق اہل سنت میں متفق علیہ ہے اس تعلق کی کیفیت میں اہل سنت کے اقوال مختلف ہیں لہٰذا کیفیت کی تعیین میں اختلاف کی گنجائش ہے۔ فقط

عبدالقادر عفی عنہ
مدرس دارالعلوم کبیر والا

الجواب صحیح
محمد شریف کشمیری

شیخ الحدیث خیر المدارس ملتان ۱۳۹۸/۱۱/۵ھ

حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر شریف میں زندگی جسد مبارک کے ساتھ ثابت ہے اور اس کا منکر اہل السنۃ والجماعۃ سے نہیں ہے۔

بندہ عبدالستار عفا اللہ عنہ، مفتی خیر المدارس ملتان: ۱۳۹۸/۱۱/۵ھ

جواب درست ہے اللہ تعالیٰ اس احقاق حق کی سعی کو منظور فرمادیں۔

العبد الفقیر محمد انور عفا اللہ عنہ

نائب مفتی خیر المدارس ملتان: ۱۱۹۸/۱۱/۵ھ

(خیر الفتاوی، ج:۱،ص:۱۸۱ تا ۱۸۴، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی سے حیات قبر کا انکار ثابت نہیں ہوتا

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک مقرر نے بعد خطاب درمیان دعا اس قسم کے کلمات ادا کئے: ''اے اللہ! تو نے اپنے نبی کو اپنے پاس بلالیا، تیرے وعدہ کے مطابق تیرے نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی، اگر تیرے نبی زندہ ہوتے تو ہم ان کو وسیلہ بنا کر تجھ سے دعا کرتے؛ لیکن جب وہ نہ رہے تو ہم براہ راست تجھ ہی سے دعا کرتے ہیں'' مقرر مذکور نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زندگی کا انکار کیا ہے، جو آپ کو بعد وصال حاصل ہے، جب کہ کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ نبی کی زندگی بعد وفات امر اجماعی ہے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ مقرر مذکور پر شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے؟ ایسا عقیدہ رکھنے والا خارج از اسلام ہے یا نہیں؟ نیز ایسے مقرر کی تقریر سننا یا تقریر کے لئے مدعو کرنا کیسا ہے؟ کتب معتبرہ سے ایسا تفصیلی جواب عنایت فرمائیں کہ حق عیاں ہوجائے۔

﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:

مقرر مذکور نے اثنائے دعا اس طرح کے جو کلمات ادا کئے ہیں کہ ''نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی، اگر تیرے نبی زندہ ہوتے تو ہم ان کو وسیلہ بناتے'' بظاہر اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ مقرر نے دنیا سے وصال فرما جانے کو مراد لیا ہے، حیات قبر کا انکار نہیں کیا ہے۔ اور دنیا سے گذر جانے اور چلنے جانے کے لئے خود قرآن واحادیث میں آپ کے لئے لفظ موت کا استعمال کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا: ''اِنَّکَ مَیِّتٌ وَّاِنَّھُمْ مَیِّتُوْنَ'' [الزمر: ۳۰] اس آیت کریمہ میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرمایا گیا ہے کہ آپ بھی مرنے والے ہیں اور آپ کے دشمن واحباب بھی مرنے والے ہیں۔ اور اس آیت میں ضمناً یہ بھی بتلایا گیا کہ افضل الخلائق اور سید المرسلین ہونے کے باوجود حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی موت سے مستثنیٰ نہیں ہیں، تاکہ آپ کی وفات کے بعد لوگوں میں اختلاف پیدا نہ ہو۔ (مستفاد: معارف القرآن، سورۃ الزمر: ۳۰، مکتبہ اشرفی دیوبند ۵۵۶/۷)

''انک میت وانهم میتون'' وهو خطاب للنبی صلی اللّٰه تعالی علی وسلم أخبره بموته وموتهم -الی- الرابع: لئلا یختلفوا فی موته کما اختلف الأمم فی غیره. (تفسیر قرطبی، مکتبه دارالکتب العلمیة، بیروت، المجلد الثامن من الجزء ۱۵/۱۶۵)

لہٰذا مذکورہ مقرر کے الفاظ مفسرین کی تفسیر کے مخالف نہیں ہیں۔ اور قبر کی زندگی کا بھی انکار ثابت نہیں ہوتا ہے؛ اس لئے مقرر مذکور پر کوئی سخت احکام نافذ نہیں کئے جائیں گے۔ اور بعد الوفات وسیلہ کو ناممکن سمجھنا مقرر کی ناواقفیت پر مبنی ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وسیلہ بنا کر دعا کرنا سلف سے ثابت ہے۔

ویجوز التوسل الی اللّٰه تعالی والاستغاثة بالأنبیاء

**والصالحين بعد موتهم.** (بريقة ۱/۲۷۰، بحواله تسكين الصدور، مطبع لاهور: ٤٣٥)

**عن ابى أمامة بن سهل بن حنيف، عن عمه عثمان بن حنيف، أن رجلا كان يختلف الى عثمان بن عفان [رضى الله تعالى عنه] فى حاجة، وكان عثمان لا يلتفت اليه ولا ينظر فى حاجته، فلقى ابن حنيف، فشكى ذلك اليه، فقال عثمان بن حنيف: ايت الميضاة، فتوضأ، ثم ائت المسجد فصلّ فيه ركعتين، ثم قل: اللّٰهم انى اسئلك أتوجه اليك بنبينا محمد نبى الرحمة يا محمد انى أتوجه بك الى ربى فتقضى لى فى حاجتى.** (المعجم الكبير، داراحياء التراث العربى ۳۱/۹، رقم: ۸۳۱۱)

**قال أبوبكر: علمنى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم هذا الدعاء: فقال: قل: اللّٰهم انى أسئلك بمحمد نبيك وبابراهيم خليلك. الحديث** (جمع الفوائد ۲/۲٦٤)

اور احادیث مبارکہ میں خود حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق لفظ ''موت'' استعمال کیا ہے۔

**ان أبا بكر قبل النبى صلى الله تعالىٰ عليه وسلم بعد ما مات.** (وحديث آخر) **عن عائشةؓ قالت: كنت مستندة النبى صلى الله تعالى عليه وسلم الى صدرى، أو قالت: الى حجرى، فدعا بطست ليبول فيه، ثم بال، فمات صلى الله تعالى عليه وسلم.** (شمائل ترمذى، النسخة الهندية ۲٦) فقط والله سبحانه وتعالى اعلم۔ (فتاوى قاسميه، ج: ۲، ص:

۱۴۳ تا ۱۴۵، ط، مکتبه اشرفیه دیوبند)



## انبیاء علیہم السلام کی ارواح کا براہ راست جسم کے ساتھ تعلق ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ جس طرح شہداء کے بارے میں آتا ہے کہ وہ زندہ ہیں اور اللہ کے نزدیک رزق بھی کھاتے ہیں اور خوش رہتے ہیں اسی طرح انبیاء کرام کی بھی اللہ تعالیٰ کے نزدیک اعلیٰ زندگی سمجھتے ہیں اور اگر آپ کے جسم کی بابت اور روح کا تعلق جسم کے ساتھ پوچھتے ہیں تو ہمارا جواب یہ ہے کہ "ان اللّٰه یسمع من یشاء" کی طرح ہم مانتے ہیں، یعنی ہم جسم کا تعلق روح سے براہ راست نہیں مانتے، یہ عقیدہ جو شخص رکھے کیا وہ امام بن سکتا ہے؟

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

صورت مذکورہ میں مذکورہ شخص مماتی لگتا ہے کیونکہ جو شخص یہ عقیدہ رکھے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ نہیں اور جسم مبارک کے ساتھ روح کا براہ راست تعلق نہیں تو یہ شخص اہل سنت والجماعت کے عقیدہ سے ہٹا ہوا ہے، کیونکہ اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسی طرح دیگر تمام انبیاء کرام علیہم الصلوٰت والتسلیمات قبروں میں اجساد عنصریہ کے ساتھ حیات ہیں اور یہ حیات برزخی حیات دنیوی سے کم نہیں اور تلذذاً نماز اور دیگر عبادات میں مشغول ہیں، یہ حیات برزخی اگرچہ ہم کو محسوس نہیں ہوتی لیکن بلاشبہ یہ حیات حسی اور جسمانی ہے، اس لیے کہ روحانی اور معنوی حیات تو عام مؤمنین بلکہ کفار کی ارواح کو بھی حاصل ہے، اہل سنت والجماعت کا یہ عقیدہ اصول شریعت وسنت سے ثابت ہے، لہٰذا عقیدہ حیات النبی کا انکار کرنے والا مبتدع ہے، ایسے شخص کی اقتداء میں نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

"وعن ابی هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من صلى على عند قبری سمعته ومن صلى على نائيا ابلغته رواه البيهقی فی شعب الايمان". (مشکوٰۃ المصابیح: ۱/۸۸)

"وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ". (البقرة)

"والحق عندی عدم اختصاصها بهم بل حياة الانبياء اقوى منهم واشد ظهورا آثارها فی الخارج حتى لايجوز النكاح بازواج النبی صلى الله تعالى عليه وسلم بعد وفاته بخلاف الشهيد". (.....) والله تعالى اعلم بالصواب ۔(ارشاد المفتين، ج: ۱، ص: ۱٤۱، ط، مكتبة الحسن لاهور)



## کیا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مٹی میں مل گئے ہیں "العیاذ باللہ"

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: زید کا کہنا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مر کے مٹی میں مل گئے، آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب تحریر کریں۔

**﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:**

آقائے نامدار علیہ الصلاۃ والسلام وفات پا کر قبر اطہر میں تشریف لے گئے، جیسے عام لوگ قبر میں جا کر مٹی بن جاتے ہیں، آقائے نامدار، تاجدار مدینہ علیہ الصلاۃ والسلام کا حال ایسا نہیں ہے؛ بلکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبر میں جا کر صحیح وسالم زندہ ہیں۔ اور آپ کا جسد

اطہر مٹی پر حرام ہے، اگر زید مٹی میں ملنے سے یہ مراد لیتا ہے کہ قبر میں تشریف فرما ہیں، تو صحیح ہے۔ اور اگر یہ مراد لیتا ہے کہ عام لوگوں کی طرح مٹی میں مل گئے ہیں، تو یہ غلط ہے۔

**عن أنس بن مالك قال رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم: الأنبياء أحياء في قبورهم يصلون.** (مسند أبو يعلى موصلی، دارالكتب العلمية بيروت ۳/۲۱۶، رقم: ۳۴۲۵، مسند البزار، مكتبه العلوم والحكم ۱۳/۶۳، رقم: ۶۳۹۱، ۱۳/۲۹۹، رقم ۶۸۸۸، حياة الأنبياء للبيهقى /۳، مجمع الزوائد ۸/۲۱۱)

**ان اللّٰه حرم على الأرض أن تأكل أجساد الأنبياء.**

(زاد المعاد ۱/۳۶۵، نسائی شریف، كتاب الجمعة، اكثار الصلاة على النبى صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم يوم الجمعة، النسخة الهندية ۱/ ۳۰۴، دارالسلام، رقم: ۱۳۷۵، ابن ماجة شريف، فرض الجمعة، باب فى فضل الجمعة، النسخة الهندية ۱/۷۶، دارالسلام، رقم: ۱۰۸۵، ۱۶۳۶، ۱۶۳۷ أبو داؤد شريف، كتاب الصلاة، باب تفريع أبواب الجمعة، النسخة الهندية ۱/ ۱۵۰، دارالسلام، رقم: ۱۰۴۷، سنن دارمى، دارالمغنى ۲/۹۸۱، رقم: ۱۶۱۳، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۸/۴۱۱، رقم: ۳۴۸۵، صحيح ابن خزيمة، المكتب الاسلامى ۲/۸۳۹، رقم: ۱۷۳۳، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ۱/ ۴۰۵، رقم: ۱۰۲۹، ۸۶۸۱) فقط واللّٰه سبحانه وتعالىٰ اعلم۔ (فتاوی قاسمیه، ج: ۲، ص: ۱۴۵، ۱۴۶، ط، مكتبه اشرفيه ديوبند)



## کیا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مٹی میں مل گئے؟ (استغفر اللہ)

**﴿سوال﴾:**

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اگر مٹی ہی میں مل گئے تو قرآن سے ثابت کیجئے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وفات کے بعد قبر شریف میں دفن کیا گیا ہے اور جو مٹی جسم اطہر کے ساتھ متصل ہے اس کا مرتبہ خانہ کعبہ اور عرشِ اعظم سے بھی زیادہ ہے، جیسا کہ براہین قاطعہ میں بصراحت مذکور ہے حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جسم مبارک قبر شریف میں بالکل محفوظ ہے، مٹی اس میں کوئی تغیر نہیں کرسکتی جیسا کہ فتاویٰ رشیدیہ میں ہے(۲۷۲)۔فقط واللہ اعلم بالصواب۔ (فتاویٰ محمودیہ، ج:۱،ص:۵۳۷)



---

**(۲۷۲): فی الشامية: قال فی اللباب: والخلاف فيما عدا موضع القبر المقدس، فما ضم أعضائه الشريفة فهو أفضل بقاع الأرض بالاجماع اهـ. قال شارحه: وكذا أی الخلاف فی غير البيت: فان الكعبة أفضل من المدينة ما عدا الضريح الأقدس، وكذا الضريح أفضل من المسجد الحرام.**

**وقد نقل القاضی عياض وغيره الاجماع على تفضيله حتى على الكعبة، وأن الخلاف فيما عداه. ونقل عن ابن عقيل الحنبلی أن تلك البقعة أفضل من العرش، وقد وافقه السادة البكريون على ذلك. وقد صرح التاج الفاكهی بتفضيل الأرض على السموات لحلوله صلی اللّٰه تعالى عليه وسلم بها، وحكاه بعضهم على الأكثرين لخلق الأنبياء منها ودفنهم فيها. وقال النووی: الجمهور على تفضيل السماء على الأرض، فينبغی أن يستثنی منها مواضع ضم أعضاء الأنبياء للجمع بين أقوال العلماء.** (ردالمحتار على الدرالمختار، كتاب الحج، باب الهدی، مطلب فی تفضيل قبره المكرم صلى الله تعالى عليه وسلم، ج: ٤، ص: ٥٣، ط، دار عالم الكتب

# مٹی کس کے جسم کو نہیں کھاتی؟

﴿سوال﴾:

انبیاء علیہم السلام اور اولیاء کرام وعلماء دین شہداء وحفاظ قرآن، عامل بالقرآن اور جو منصب محبت پر فائق ہیں اور وہ جسم جس نے کبھی (اللہ) عزوجل کی معصیت نہ کی اور وہ جو اپنے اوقات درود شریف میں مستغرق رکھتے ہیں، ان کے بدن کو مٹی نہیں کھا سکتی۔ (سائل محمد قاسم عرف میاں)

---

ریاض)

فی فتاوی رشیدیہ: سوال: تقویۃ الایمان کے صفحہ ۶۱ مطبوعہ فاروقی میں حدیث نقل فرماتے ہیں ابوداؤد نے ذکر کیا کہ قیس بن سعد نے نقل کیا کہ گیا میں ایک شہر میں جس کا نام حیرہ ہے سو دیکھا میں نے وہاں کے لوگوں کو سجدہ کرتے تھے اپنے راجہ کو سو کہا میں نے البتہ پیغمبر خدا زیادہ لائق ہیں کہ سجدہ کیا جائے ان کو پھیر آیا میں پیغمبر خدا کے پاس پھر کہا میں نے کہ گیا تھا میں حیرہ میں تو دیکھا میں نے ان لوگوں کو سجدہ کرتے ہیں وہ اپنے راجہ کو سو تم بہت زیادہ لائق ہو کہ سجدہ کریں ہم تم کو سو فرمایا مجھ کو بھلا خیال تو کر جو تو گزرے میری قبر پر کیا سجدہ کرے گا تو اس کو کہا میں نے نہیں فرمایا تو مت کر۔ ف یعنی میں بھی مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں۔ تو کیا سجدہ کے لائق ہوں الخ تو یہاں پر یہ شبہ واقع ہوتا ہے کہ مٹی میں ملنے سے کیا مراد ہے اور مخالفین یہاں پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ مولانا صاحب کے نزدیک انبیاء کا جسد زمین میں مل جانا ثابت ہوتا ہے اس کا کیا جواب ہے مفصل ارقام فرمایئے؟

جواب: مٹی میں ملنے کے دو معنی ہیں ایک یہ کہ مٹی ہو کر مٹی زمین کے ساتھ خلط ہو جاوے جیسا سب اشیاء زمین میں پڑ کر خاک زمین ہی بن جاتی ہیں۔ دوسرے مٹی سے ملاقی و متصل ہو جانا یعنی مٹی سے مل جانا تو یہاں مراد دوسرے معنی ہیں اور جسد انبیاء علیہم السلام کا خاک نہ ہونے کے مولانا مرحوم بھی قائل ہیں۔ چونکہ مردہ کو چاروں طرف سے مٹی احاطہ کر لیتی ہے اور نیچے مردہ کی مٹی سے جسد۔ مع کفن ملاحق ہوتا ہے یہ مٹی میں ملنا۔ اور مٹی سے ملنا کہلاتا ہے کچھ اعتراض نہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی رشیدیہ، ص: ۲۵۲، ۲۵۳، ط، دار الاشاعت کراچی)

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے شرح الصدور، ص:۱۳۲ اور شیخ عبدالوہاب شعرانی نے مختصر تذکرہ قرطبی، ص:۳۸ میں انبیاء علیہم السلام کے ساتھ کچھ اور بھی حضرات کو شمار کیا ہے جن کے اجسام قبر میں محفوظ رہتے ہیں اور مٹی ان کو نہیں کھاتی، مختصراً چند روایات نقل کی جاتی ہیں:

**"ان اللّٰہ حرم علی الأرض أن تأکل أجساد الأنبیاء".**
**"انما لم تأکل الأرض أجساد الشہداء لکونہم أحیاءً عند ربہم یرزقون". " المؤذن المحتسب لاتأکلہ الأرض". أیضاً " اذا مات حامل القرآن أوحی اللّٰہ الی الأرض أن لا تاکل لحمہ، فتقول الأرض: أی رب کیف اکل لحمہ وکلامک فی جوفہ. الأرض لاتسلط علی جسد الذی لم یعمل خطیئۃً". فقط واللّٰہ سبحانہ تعالی اعلم.** (فتاوی محمودیہ، ج: ۱، ص: ۵۳۷، ۵۳۸)



## جسمِ شہید کی حرمت الارض کی تشریح، بیان القرآن کی ایک عبارت

﴿سوال﴾:

بیان القرآن میں ایک جگہ یہ عبارت ہے:

"حدیث میں: "**حرمت جسم شہید علی الأرض**" وارد ہے غیر ارض سے غیر متاثر ہونا وارد نہیں، چنانچہ دوسرے اجسام مرکبہ مثل اسلحہ، ادویہ، اغذیہ وخلاطہ واجسام بسیطہ مثل آب وآتش وباد کی تاثیر انبیاء علیہم السلام کی حیات قبل الممات سے اقویٰ نہیں اور بعض حصہ ارض میں بعض حصہ غیر ارضیہ بھی شامل ہو جاتی ہے جس طرح دوسرے عناصر میں

بھی مخالف عناصر شامل ہو جاتے ہیں، سوا گران اجزائے غیر ارضیہ سے ان کے اجسام متأثر ہو جائیں تو اس سے ان احادیث پر اشکال نہیں ہوتا جن میں حرمت اجسام علی الارض وارد ہے اور ایک جواب یہ ہے کہ امتیاز اجسادِ شہداء کے لئے یہ بھی کافی ہے کہ دوسرے اموات سے زیادہ مدت تک ان کے اجساد خاک سے متأثر نہ ہوں، گو کسی وقت میں ہو جائے اور احادیث سے بھی امر مقصود کہا جائے کہ ان محفوظیت اجساد کی خارق عادت ہے اور خرق عادت کی دونوں صورتیں ہیں: حفظ مؤبد اور حفظ طویل، اور چونکہ برزخ حواس سے مدرک نہیں ہوتا اس لئے "لاتشعرون" فرمایا گیا (ص:۸۸، جلد:۱، پارہ:۲)۔

امید ہے کہ آپ اپنی زبان میں وضاحت فرما کر مشکور فرمائیں گے مولانا کے الفاظ بہت ہی دقیق ہیں۔

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

بعض روایات میں آیا ہے کہ شہید کا جسم محفوظ رہتا ہے، مٹی اس کو متأثر نہیں کرتی، گلتا سڑتا نہیں، شہید کو ایک خاص قسم کی حیات حاصل ہے، اس پر اشکال وارد ہوتا ہے کہ تلوار سے اگر اس کے ٹکڑے کر دیئے جائیں تو وہ کٹ جاتا ہے آگ اور پانی سے بھی متأثر ہوتا ہے، جس چیز میں مٹی اور دوسری چیز مخلوط ہو اس سے متأثر ہوتا ہے، یہ متأثر ہونا حدیث کے خلاف ہے جس میں اس کے محفوظ رہنے کو فرمایا گیا ہے، کیونکہ ان چیزوں سے انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے اجسام بھی متأثر ہوتے ہیں اور شہید کی حیات انبیاء علیہم السلام کی حیات سے قوی نہیں، اس اشکال کے دو جواب دیئے ہیں: اول یہ کہ برزخ کے حالات حواس سے مدرک نہیں ہوتے اور قیاس سے ان کو ثابت نہیں کیا جا سکتا (۲۷۳)، پس اگر دفن سے پہلے شہید کا

---

(۲۷۳): فی روح المعانی: ﴿ولکن لاتشعرون﴾ أی: لاتحسون ولاتدرکون ما حالهم بالمشاعر، لأنها من أحوال البرزخ التی لایطلع علیها، ولا طریق للعلم بها الا بالوحی. (روح المعانی، سورة البقرة، الآیة: ۱۵۴، ج: ۲، ص: ۲۰، ط، دار أحیاء التراث العربی بیروت لبنان)

جسم تلوار وغیرہ سے کٹ جائے، آگ سے جل جائے تو اس پر قیاس کر کے یہ سمجھنا صحیح نہیں کہ دفن کے بعد وہ مٹی سے بھی متاثر ہو کر گل سڑ جائے، محفوظ نہیں رہے گا۔

دوسرا یہ کہ اگر وہ گل سڑ بھی جائے تو ہوسکتا ہے کہ مٹی کے ساتھ وہاں دوسرے اجزاء مثلاً پانی مخلوط ہو اس پانی سے گل سڑ گیا ہو، نہ کہ محض مٹی سے، حدیث شریف میں اتنا ہی ہے: ''ارض اس کے جسم کو نہیں کھاتی''، یہ نہیں کہ پانی بھی اس کو نہیں گلاتا۔ ایک احتمال یہ بھی ہے کہ مقصود یہ ہو (کہ) مٹی دیر تک نہیں کھاتی، نہ یہ کہ کبھی نہیں کھاتی، بس عام موتی کے اعتبار سے اگر شہید کا جسم کچھ دیر تک بطور خرق عادت محفوظ رہا تب بھی حدیث شریف کا مضمون صادق آ گیا۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۱، ص:۵۴۱ تا ۵۴۳)



## حیاتِ شہداء اور وفات

﴿سوال﴾:

میرے ایک دوست ہیں جو مولانا خوشحال صاحب کے پکے مرید ہیں، ان کے ساتھ اکثر مختلف مسائل باہمی پر گفتگو ہوتی رہتی ہے، میرا اور ان کا معمول یہ ہے کہ ہم عشاء کی نماز پڑھ کر ایک بزرگ ابراہیم علی شاہ پیر کچہری بھوپہ اسٹینڈ پر مزار شریف پر فاتحہ پڑھنے کے لئے جاتے ہیں، ان کا معمول ہے کہ وہ اگر بتی جلاتے ہیں اور ان کی قبر پر جو گولک لگی ہوئی ہے اس میں پیسے ڈالتے ہیں اور مزار پر جو شیرینی اکثر لوگ چڑھاتے ہیں اس کو کھالیتے ہیں۔

ہمارا اور اس کا اس مسئلہ پر اختلاف ہے، میں کہتا ہوں جو شیرینی چڑھاوے کی ہے اس کا کھانا حرام ہے اس لئے آپ نہ کھائیں، وہ کہتے ہیں، ہم تو ان کو زندہ مانتے ہیں یہ مردہ نہیں ہیں، میں کہتا ہوں کہ قرآن میں ہے کہ سوائے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور سب مردہ ہیں، وہ کہتے ہیں کہ قرآن میں آیا ہے کہ اولیاء اللہ اور شہید سب زندہ ہیں اور تم

نے قرآن پاک سے اعراض کیا ہے تم کو سخت سزا ملنی چاہئے۔ دریافت طلب یہ ہے کہ:

ا:... نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علاوہ کوئی اور بزرگ ولی اپنی قبر میں زندہ ہے یا نہیں؟

۲:... ایک صاحب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بھی زندہ نہیں کہتے، وہ بھی انتقال کر گئے: ﴿كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ﴾ (۲۷۴).

**﴿الجواب حامداً ومصلياً﴾:**

ا:... زندگی تو اوروں کے لئے بھی ثابت ہے مگر سب کی زندگی یکساں نہیں، بڑا فرق ہے، نبی کے بعد ان کی بیوی سے نکاح جائز نہیں نیز نبی کی میراث تقسیم نہیں ہوتی اولیاء اللہ اور شہداء کا یہ حال نہیں (۲۷۵)۔

---

(۲۷۴): (سورة آل عمران: ۱۸۵)

(۲۷۵): **في تفسير المظهری: فذهب جماعة من العلماء الى أن هذه الحياة مختص بالشهداء والحق عندی عدم اختصاصها بهم بل حياة الأنبياء أقوىٰ منهم وأشد ظهوراً آثارها فی حتی لايجوز النكاح بأزواج النبی صلی الله تعالی عليه وسلم بعد وفاته بخلاف الشهيد، والصديقون أيضاً علی درجة من الشهدا اهـ.** (تفسير المظهری، سورة البقرة، الآية: ١٥٤، ج: ١، ص: ١٧٠، ط، دار احياء التراث العربی بيروت لبنان)

**وفی تفسير القرطبی: يروی رجلاً من المنافقين قال حين تزوج رسول الله صلی الله تعالی عليه وسلم أم سلمة بعد أبی سلمةؓ، حفصة بعد خنيس بن حذافة: ما بال محمد يتزوج نسائنا! فوالله لو قد مات لأجلنا السهام علی نسائه، فنزلت الآية فی هذا، فحرم الله نكاح أزواجه من بعده، وجعل لهن حكم الأمهات. وهذا من خصائصه تمييزاً لشرفه وتنبيهاً علی مرتبته صلی الله تعالی عليه وسلم. قال الشافعی رحمه الله [تعالی]: وأزواجه صلی الله تعالی عليه وسلم اللاتی مات عنهن لايحل لأحد نكاحهن، ومن استحل ذلک كان كافرا، لقوله تعالیٰ: ﴿وما كان لكم أن**

۲:...ایک قسم کی وفات جو کہ شان اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مناسب واقع ہوئی ہے: ﴿إِنَّكَ مَيِّتٌ وَإِنَّهُمْ مَيِّتُونَ﴾ (۲۷۶) الایۃ اس کے باوجود حیات نہایت اعلیٰ قسم کی حاصل ہے، ''آب حیات'' اور 'شفاء السقام'' وغیرہ میں تفصیل مذکور ہے (۲۷۷)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۱،ص:۵۴۴تا۵۴۶)



---

تؤذوا رسول اللّٰه ولا أن تنكحوا أزواجه من بعده أبداً﴾. (الجامع لأحكام القرآن، سورة الاحزاب، الآية:١٥٤، ج: ١٧، ص: ٢١٠، ط، مؤسسة الرسالة بيروت لبنان)

وفي الأوجز: قلت: أو لأنهم أحياء في قبورهم، فالأموال باق على ملكهم. (اوجز المسالك الى موطأ مالك، كتاب الكلام، باب ماجاء في تركة النبي صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم، الحكمة في عدم توريث الأنبياء، ج: ١٧، ص: ٥٤٢، ط، دار القلم دمشق)

(۲۷۶): (سورة الزمر: ٣٠)

(۲۷۷): في المهند على المفند: عندنا وعند مشائخنا حضرة الرسالة صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم حي في قبره الشريف و حيٰوته صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم دنيوية من غير تكليف وهي مختصة به صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم وبجميع الأنبياء صلوات اللّٰه عليهم والشهداء لا برزخية كما هي حاصلة لسائر المؤمنين بل لجميع الناس كما نص عليه العلامة السيوطي في رسالته انباء الاذكياء بحيٰوة الانبياء حيث قال قال الشيخ تقي الدين السبكي "حيٰوة الانبياء والشهداء في القبر كحيٰوتهم في الدنيا ويشهد له صلوة موسىٰ عليه السلام في قبره فان الصلٰوة تستدعي جسداً حياً" الى اخر ما قال "فثبت بهذا ان حيٰوته دنيوية برزخية لكونها في عالم البرزخ". (المهند على المفند، ص: ٣٦، ٣٧،ط، قديمي كتب خانه كراچي/ شفاء السقام في زيارة خير الأنام صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم، الباب التاسع في حياة الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ص: ٣٩٠تا ٤٠٩، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

# ردقادیانیت کابیان

## قومی اسمبلی کا تاریخ فیصلہ

## سفارشات اور آئین میں ترمیم کا بل

تحریر ــــــــــ مولانا سمیع الحق، مدیر ماہنامہ الحق

الحق اپنی نویں منزل کے اختتام پر یعنی ستمبر میں قادیانی مسائل کے آئینی حل کی شکل میں دنیا بھر کے مسلمانوں کے ساتھ فتح وشادمانی اور قرب ووصالِ حق کی ایک ایسی نعمت سے سرشار ہوا جس کا شکریہ کسی بھی ناتواں مخلوق کے بس میں نہیں اور نہ ہی اس نعمت کی حلاوت ومسرت کبھی زائل ہوسکتی ہے، ان شاء اللہ العزیز اس راہ میں ''الحق'' کی ناچیز کوشش بھی رائیگان نہیں گئی ہوں گی۔ دسویں سال کے آغاز میں اس نعمت کے شکریہ کے طور پر ہم آقائے نامدار رحمۃ للعالمین خاتم النبیین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں تاج وتختِ ختمِ نبوت اور ناموسِ ختم المرسلین کے آئینی تحفظ کی تقریب میں ایک حقیر سا نذرانہ عقیدت پیش کررہے ہیں اور وہ قادیانی مسئلہ مشاہیر علم وفضل اور زعماء ملک وملت کے جذبات وتاثرات کا حسین گلدستہ ہے، اور امید پر کہ کیا عجب ان گلہائے عقیدت کو پیش کرنے والے اور اس کے مرتبین ادارہ الحق اور تمام قارئین الحق کے لیے قیامت کے دن شافع محشر کی شفاعت وخوشنودی کا ذریعہ بن جائے اور یہی بضاعۃ مزجاۃ بارگاہ ایزدی سے پروانہ نجات نصیب ہونے کا وسیلہ بن جائے کہ یہی امید ہی زادِراہ اور سرمایہ آخرت ہے، بہرحال ''الحق'' کا یہ خصوصی حصہ بارگاہِ ختم المرسلین میں اس التجاء کے ساتھ پیش ہے کہ

**''وجئنا ببضاعة مزجاة فاوف لنا الكيل وتصدق علينا ان الله يحب المتصدقين''.**

خراجِ عقیدت کے اس بابرکت ہدیہ میں کوئی بخل کیے بغیر ہم نے بلا لحاظِ مشرب

ومسلک ملک وملت اور علم وفضل سے تعلق رکھنے والے مختلف مکاتبِ فکر کے زعماء، علماء، اور اہل قلم اور اربابِ فکر کو اظہارِ خیال کی دعوت دی، نہ حزب اقتدار اور اختلاف میں تفریق کی نہ اپنوں اور غیروں میں کہ ہر ایک رحمتِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رحمت کریمانہ کا امیدوار اور طلبگار رہے، اور تقریباً سب نے ہی مسئلہ ختم نبوت میں حتی المقدور حصہ لیا، ہمیں خوشی ہے اور ہم خلوصِ دل سے ان تمام حضرات کے شکر گزار ہیں جنہوں نے گوناگوں مشاغل اور عوارض کے باوجود ہمیں اپنے احساسات اور تجاویز سے نوازا۔

قادیانی اقلیت کے آئینی فیصلہ پر اس مضمون میں صرف جذبات مسرت نہیں بلکہ اندیشے بھی ہیں، ذمہ داریوں کا احساس بھی دلایا، خطرات کی نشاندہی بھی کی گئی ہے، اور اس پہلو پر بھی مختلف حضرات نے سیر حاصل روشنی ڈالی ہے کہ آئینی فتح کے بعد ہم اپنی ذمہ داریوں سے سبکدوش نہیں ہوئے بلکہ اس مسئلے کے ذیلی تقاضے اور بڑھ گئے ہیں جو فوری طور پر حل طلب ہیں، اس ضمن میں حکومت کی ذمہ داریوں مسلمانوں، علماء بالخصوص مجلس عمل کے غور وفکر کیلئے اتنے مسائل کی نشاندہی ہوگئی ہے جس پر مزید کچھ اضافہ کیے بغیر ہم ملت مسلمہ کے تمام طبقات حکومت، عوام اور دنیا بھر کے مسلمانوں سے اپیل کرتے ہیں کہ وہ ان نکات پر فوری غور وفکر کر کے انہیں عمل شکل دینے کیلئے کوئی لائحہ عمل تجویز کریں ورنہ کہیں خدانخواستہ ایسا نہ ہو کہ اس فتح مبین سے حاصل ہونے والے شاندار نتائج ہماری غفلتوں کی وجہ سے شکست سے زیادہ خطرناک صورت سے نہ بدل جائیں۔

سمیع الحق۔ ستمبر۱۹۷۴ء/۱۳۹۴ھ۔

۞ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین نہ ماننے والا یا نبوت کا دعویٰ کرنے والے یا مدعی نبوت کو نبی یا مصلح ماننے والا مسلمان نہیں۔

۞ قادیانیوں کے دونوں گروپوں (لاہوری وقادیانی) کو آئندہ انتخابی فہرستوں یا رجسٹریشن فارم میں غیر مسلم لکھا جائے گا۔

۞ کوئی شخص ختم نبوت کے عقیدے کے خلاف پرچار نہیں کر سکے گا، خلاف ورزی

قابلِ تعزیر جرم ہوگی۔



۷؍ستمبر ۱۹۷۴ء ہماری تاریخ کا نہایت تابناک اور تاریخی دن تھا جب اسلامی جمہوریہ پاکستان کی پارلیمنٹ کے دونوں ایوانوں نے اس دن اپنے اپنے الگ الگ اجلاسوں میں آئین میں ترمیم کا ایک تاریخی بل اتفاق رائے سے منظور کرلیا جس کے تحت پاکستان میں قادیانیوں کے دونوں گروپوں (لاہوری اور قادیانی) کو غیر مسلم اقلیت قرار دیدیا گیا ہے، آئین کی دفعات (۱۰۶) اور (۲۶۰) میں ترمیم کرکے یہ قرار دیا گیا ہے کہ ایسا کوئی شخص جو حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے پر ایمان نہ رکھتا ہو یا خود کو کسی بھی صورت میں نبی یا مصلح ہونے کا دعویٰ کرتا ہو یا ایسے کسی بھی کاذب کو نبی مانتا ہو تو وہ مسلمان نہیں ہوگا، نیز یہ بھی قرار دیا گیا کہ قادیانی اور لاہوری احمدی فرقے کے تمام ارکان کو آئینی قانونی طور پر پاکستان میں بسنے والے دیگر غیر مسلموں کی مانند سمجھا جائے گا اور عیسائیوں ہندوؤں، سکھوں بدھوں، پارسیوں اور شیڈول کاسٹس کی طرح ان کے لیے بھی اسمبلیوں میں اضافی نشستیں ہوا کریں گی۔

آئین میں یہ ترمیم قومی اسمبلی کے پورے ایوان پر مشتمل کمیٹی کی سفارشات کو قبول کرتے ہوئے کی گئی، یہ سفارشات قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی نے ایک متفقہ قرار داد کی صورت میں منظور کیں، ان کے تحت امتِ مسلمہ کے نظریہ ختمِ نبوت کو جو آئینی تحفظ دیا گیا ہے اس کی خلاف ورزی کرنے والے کو سزا بھی دی جاسکے گی۔ قانون سازی کے ذریعے تعزیراتِ پاکستان کی دفعہ ۲۹۵ الف کے بعد ۲۹۵ ب کا اضافہ کیا جائے گا، جس کے تحت حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے کے عقیدے کے منافی کسی بھی قسم کا پرچار قابل تعزیر جرم ہوگا، سفارشات کے تحت آئندہ انتخابی فہرستوں میں قادیانیوں کا اندراج بھی غیر مسلموں کے زمرے میں ہوا کرے گا۔

## آئین پاکستان کی متعلقہ دفعات میں ترمیم کی صورت:

قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا جو فیصلہ کیا ہے اس کی روشنی میں آئینِ پاکستان کی متعلقہ دفعات کی ترمیم کے بعد یہ صورت ہوگی:

**آرٹیکل ۲۶۰:**..... جو شخص خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی بھی انداز میں نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا کسی ایسے مدعی نبوت یا مذہبی مصلح پر ایمان لاتا ہے وہ ازروئے آئین وقانون مسلمان نہیں ہے۔

**آرٹیکل ۱۰۶ کلاز ۳:**..... آرٹیکل ۱۰۶ کی کلاز ۳ میں مذکور طبقوں کے لفظ کے بعد قادیانی یا لاہوری گروپ کے اشخاص جو خود کو ''احمدی'' کہلاتے ہیں، کے جملے کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

**اضافہ کے بعد کلاز ۳ کی صورت یہ ہوگی:**..... صوبائی اسمبلیوں میں بلوچستان، پنجاب، شمال مغربی سرحدی صوبہ اور سندھ کی کلاز نمبر ۱ میں دی گئی نشستوں کے علاوہ ان اسمبلیوں میں عیسائیوں، ہندوؤں، سکھوں، بدھوں، پارسیوں اور قادیانیوں یا شیڈول کاسٹس کے لیے اضافی نشستیں ہوں گی۔

**آئین میں دوسری ترمیم کے بل کا متن:**..... یہ قرین مصلحت ہے کہ بعد ازیں درج اغراض کے لیے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں مزید ترمیم کی جائے لہٰذا بذریعہ ہذا حسب ذیل قانون وضع کیا جاتا ہے۔

**مختصر عنوان اور آغاز نفاذ:**..... (۱) یہ ایکٹ آئین (ترمیم دوم) ایکٹ ۱۹۷۴ء کہلائے گا، (۲) یہ فی الفور نافذ العمل ہوگا۔

**آئین کی دفعہ ۱۰۶ میں ترمیم:**..... اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین جسے بعد ازیں آئین کہا جائے گا، دفعہ ۱۰۶ کی شق ۳ میں لفظ ''اشخاص'' کے بعد الفاظ اور قوسین اور قادیانی جماعت یا لاہوری جماعت کے اشخاص (جو اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں) درج کیے جائیں گے۔

**آئین کی دفعہ ۲۶۰ میں ترمیم:**..... آئین کی دفعہ ۲۶۰ میں شق ۲ کے بعد حسب ذیل نئی شق درج کی جائے گی:۔

(۳): جو شخص حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جو کہ آخری نبی ہیں، کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی بھی مفہوم میں یا کسی بھی قسم کا نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مُدعی کو نبی یا دینی مُصلح تسلیم کرتا ہے، وہ آئین یا قانون کی اغراض کے لیے مسلمان نہیں ہے۔

**بیان واغراض:**..... جیسا کہ تمام ایوان کی خصوصی کمیٹی کی سفارش کے مطابق قومی اسمبلی میں طے پایا ہے کہ اس بل کا مقصد اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں اس طرح ترمیم کرنا ہے تا کہ ہر وہ شخص جو حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مُدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے اُسے غیر مسلم قرار دیا جائے۔

(عبدالحفیظ پیرزادہ وزیرانچارج)

**تاریخی قرارداد کا متن:**

قومی اسمبلی کے پورے ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی نے متفقہ طور پر جو قرارداد طے کی ہے اور جس کی سفارشات کو قومی اسمبلی نے منظور کیا ہے وہ یہ ہے:

۞ قومی اسمبلی کے کُل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی متفقہ طور پر طے کرتی ہے کہ حسبِ ذیل سفارشات قومی اسمبلی کو غور اور منظوری کے لیے بھیجی جائیں۔

۞ کُل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی اپنی راہنما کمیٹی اور ذیل کمیٹی کی مدد سے اس کے سامنے پیش یا قومی اسمبلی کی طرف سے اس کو بھیجی گئی قراردادوں پر غور کرنے اور دستاویزات کا مطالعہ کرنے اور گواہوں بشمول سربراہان انجمن احمدیہ ربوہ وانجمن احمدیہ اشاعت اسلام لاہور کی شہادتوں اور جرح پر غور کرنے کے بعد متفقہ طور پر قومی اسمبلی کو حسب ذیل سفارشات پیش کرتی ہے:۔

کرنے کی شکل میں دیا، اور جب تک اس ملعون کو جہنم رسید نہ کیا اس وقت تک خدا کی رحمت ومغفرت کے امیدوار نہ بن سکے۔

تعجب ہے کہ بعض لوگ قادیانیوں کے بارہ میں مسلمانوں کے مطالبہ اقلیت پر بھی چین بچین ہوجاتے ہیں، حالانکہ یہاں مسئلہ کفر واسلام کا نہیں اسلام اور ارتداد کا تھا اور پوری اسلامی تاریخ میں ایسے لوگوں کی سزا قتل سے کم ہرگز نہ تھی اسے مسلمانوں کی رواداری کہیے یا مجبوریاں کہ وہ قادیانیوں کے بارہ میں انہیں ''اقلیت قرار دینے'' کا کم تر درجہ مطالبہ کرتے ہیں۔

تو آیئے! ہم اس اقلیت کے مطالبہ کا ایک سرسری جائزلیں۔ جہاں تک اقلیت کا مسئلہ ہے۔

## دین ودنیا کے ہر شعبے میں علیحدہ امت ہونے کا اعلان:

قادیانیوں کا بحیثیت ایک ایک الگ اور متوازی امت ہونے کے یہ نہ صرف ایک بدیہی حقیقت ہے بلکہ خود مرزائیت اپنی تمام تر تعلیمات واعمال میں نہ صرف ایک متوازی امت ہونے کا اعتراف کرتی ہے بلکہ اپنے پیروؤں کو عبادات، معاملات، معاشرت دین ودنیا ہر شعبہ زندگی میں اس علیحدہ جداگانہ تشخص کی تلقین وتاکید کرتی چلی آرہی ہے۔ اور اس دائرہ سے باہر تمام غیر مرزائی مسلمانوں کو ایک علیحدہ امت اور الگ گروہ کہنے اور سمجھنے کے ہزاروں شواہد ہمارے پاس موجود ہیں۔ مرزا غلام احمد نے کہا ہے کہ ''ہر وہ شخص جس کو میری دعوت پہنچی اور اس نے مجھے قبول نہ کیا، وہ مسلمان نہیں ہے''۔ [تشحیذ الاذہان جلد ٦، ص: ١٣٥] اور کہا کہ میری بیعت میں توقف کرنے والا بھی کافر ہے [قادیانی قول وفعل الیاس برنی ص ١٧] ان کے خلفیہ نے ایک قدم آگے بڑھ کر یہاں تک اعلان کیا کہ مرزا کی دعوت قبول نہ کرنے والے خواہ انہوں نے مرزا کا نام تک بھی نہ سنا ہو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں [ص ١٧] ان کا انکار موجب غضبِ الٰہی اور کفر ہے [١٥] ایسے لوگ خدا اور رسول کے نافرمان اور جہنمی ہیں [١٦] اپنے نہ ماننے والوں کو مرزا کیسے ''پاکیزہ'' القاب سے

نواز کر کہتا ہے: کل مؤمن یتقبلنی الا ذریة البغایا. میرے مخالف جنگلوں سے سؤر ہوگئے ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئیں [نجم الہدی ص ۵۳] ہماری فتح کا قائل نہ ہونے والا ولد الزنا ہے حلال زادہ نہیں۔

مرزا کے خلیفہ اور فرزند محمود احمد نے قادیانیت کے نمائندہ کی حیثیت سے گورداسپور کی عدالت میں کہا: کسی ایک نبی کا انکار بھی کفر ہے [اس لئے] غیر احمدی کافر ہیں [الفضل ۲۶/جون ۱۹۲۲ء] قادیانیت کے عالمی ترجمان ظفر اللہ خان کا محمد علی جناح صاحب کے نماز جنازہ کا انکار کس کو معلوم نہیں، اور جب پوچھا گیا تو ظفر اللہ نے کہا کہ مجھے کافر حکومت کا مسلمان ملازم سمجھئے یا مسلمان حکومت کا کافر ملازم۔ مسٹر جناح سے بہت پہلے اسی ظفر اللہ نے اپنے ایک اور محسن سر فضل حسین کے جنازہ سے بھی یہی سلوک کیا اور وہ دور ہندو سکھوں کے ساتھ الگ کھڑے رہے [قادیانی قول وفعل ۲۴] یہی نہیں بلکہ جب بھی مرزائیوں کے موقف کی ترجمانی کی ضرورت ہوئی، ظفر اللہ نے عدالت میں بھی اس مؤقف کی تائید کی کہ وہ غیر احمدیوں کو کافر کہتے ہیں۔ [ص ۱۹]

ابھی پچھلے سال ایم ایم احمد نے اپنے اوپر قاتلانہ حملہ کے مقدمہ میں مرزائیوں کے اسی مؤقف کو بڑی ڈھٹائی سے دہرایا اور جنازہ کے مسئلہ میں ظفر اللہ کے مؤقف کی بھی تصویب کی، مسلمانوں کے بارہ میں مرزائیوں کا یہ موقف اتنا کھلا اور واضح ہے کہ ۱۹۵۳ء کی منیر انکوائری نے بھی ہزار بددیانتی اور جانبدارانہ رویہ کے باوجود اپنی رپورٹ میں لکھا ہے کہ ہم نے اس بارہ میں احمدیوں کے بے شمار اعلانات دیکھے ہیں اور ہمارے لئے اس کی کوئی تعبیر سوائے اس کے ممکن نہیں کہ مرزا کے نہ ماننے والے ان کے نزدیک دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ [رپورٹ، ص ۲۱۲]

یہ تو مسلمانوں کے بارہ میں ان کا اصولی طرزِ عمل ہوا کہ وہ اپنے آپ کو مسلمانوں سے ایک الگ اور جداگانہ امت سمجھنے لگے آگے اس اصولی موقف کو قائم رکھنے کے لئے دین ودنیا کوئی گوشہ ایسا نہ تھا جس میں مرزائیوں نے مسلمانوں سے الگ تشخص قائم رکھنے کی

تلقین نہ کی ہو۔

## عبادات:

کہا گیا کہ مسلمانوں کے لئے دعائے مغفرت ممنوع ہے اس لئے کہ کفار کو دعائے مغفرت جائز نہیں۔ [قادیانی قول وفعل ص ۲۲] غیر احمدی کو جنازہ ہرگز جائز نہیں [ص ۲۳] ایسے لوگوں کے معصوم بچوں کا جنازہ بھی جائز نہیں۔ [ص:۲۹] مرزا نے اپنے ایک بیٹے کا محض اس لئے جنازہ نہ پڑھا کہ وہ غیر احمدی [مسلمان] تھا [ص:۲۳] کسی غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنا تو کیا کسی احمدی نے ایسا کیا تو اس کا جنازہ بھی جائز نہیں۔ [ص:۲۴]

## معاشرتی معاملات:

یہ تو عبادات کا حکم تھا، معاشرتی معاملات کو دیکھئے، مرزا کو قطعی حکم ہے کہ کوئی احمدی، کسی غیر احمدی کو لڑکی نہ دے۔ [ص ۲۶] البتہ ان کی لڑکیوں کو بیاہ سکتا ہے جس طرح یہودی اور عیسائی کو [ص ۲۷] خود خلیفہ مرزا کے الفاظ میں دینی تعلیمات نماز وغیرہ دنیوی تعلقات رشتہ ناطہ وغیرہ کے بعد اب رہ کیا گیا ہے کہ ہمارے لئے ان کے ساتھ قائم رکھنا جائز ہو، سلام کہنا بھی جائز نہیں۔ [ص ۲۸ بحوالہ کلمۃ الفضل] مرزا ساری عمر نہ غیر احمدیوں کی کسی انجمن کے ممبر ہوئے نہ ان کو اپنا ممبر بنایا نہ ان کو چندہ دیا۔ [ص: ۲۸] مرزائیوں سے اختلاف کو فروعی قرار دینے والے بے حمیت ''مسلمانوں'' کے منہ پر خود مرزائیوں نے اپنا غلط تھپڑ اس طرح مارا ہے کہ وہ برملا کہتے ہیں: ''یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفاتِ مسیح یا اور چند مسائل میں ہے۔ اللہ کی ذات، رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، قرآن، نماز، روزہ، حج، زکوۃ، غرض کہ آپ نے تفصیل سے بتایا کہ ایک ایک جز میں ہمیں ان سے اختلاف ہے''۔ [خطبہ مرزا بشیر الدین۔ الفضل ۳/ جولائی ۱۹۳۱ء]

## اسلامی اصطلاحات اور شعائر کا استعمال:

مرزائی اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں مگر مرزا نے خود اس دعوے کی قلعی اس طرح کھول دی ہے کہ ان [مسلمانوں] کا اسلام اور ہے اور ہمارا اور ہے۔ [ایضا ۳۱/ دسمبر

۱۹۱۴ء]

مسلمانوں سے دین اور معاشرت، ہر لحاظ سے علیحدگی کی تلقین کے بعد اپنی جداگانہ تشخص کن کن طریقوں سے بحیثیت ایک الگ امت کے قائم کی گئی اس کی تفصیل دیکھئے:

۱: اپنے پیروؤں کو ''میری امت'' سے تعبیر کیا گیا۔ ۲: رفقاء کو صحابہ کرام کا نام دیا۔ ۳: بیویوں کو امہات المؤمنین اور سیدہ النساء کی اصطلاح سے نوازا۔ ۴: مرزا کے مدفن کو گنبد خضراء کے مماثل ٹھہرایا۔ ۵: قادیان کو مکہ اور مدینہ کے برابر ٹھہرایا۔ ۶: قادیان کے سفر کو ظلی حج کا لقب دیا۔ ۷: سنہ ہجری کے علاوہ نئی تقوم کی بنیاد ڈالی۔ الغرض کسی دین اور امت کے لوازمات اور مناسبات کو ایک ایک کر کے اختیار کرنے کی سعی کی گئی، اپنے مقابل امت محمدیہ کو سیاسی سطح پر جس طرح برصغیر اور پوری دنیا میں مٹانے کی کوششیں کی گئیں اور کی جارہی ہیں وہ آج کی فرصت کا موضوع نہیں، کبھی آئندہ اس پر مفصل گفتگو ہوگی ان شاء اللہ۔ اس سب کچھ کے ہوتے ہوئے جب بھی مسلمانوں کی طرف سے آواز اٹھی کہ انہیں اقلیت قرار دیا جائے تو سارے مسلمانوں کو کافر اور جہنمی کہنے والوں کی ''رگِ اسلامیت'' پھڑک اٹھتی ہے اور واویلا مچ جاتا ہے کہ اس طرح وہ اسلامی لبادہ میں مارِ آستین بن کر مسلمانوں کے اندر رہتے ہوئے سیاسی، اقتصادی، معاشرتی، اور سماجی مفادات سے محروم ہوجائیں گے اور بدقسمتی سے اس انگریز کی پیدا کردہ ''امت'' کو انگریز ہی کی دیسی ذریت کی شکل میں سرپرست بھی مل جاتے ہیں۔

## مسلمان اور کلمہ گو ہونے کی حقیقت:

اب کے مرزائیوں نے جو نیا سلسلہ شروع کیا ہے وہ اپنے ایمان اور اسلام اور مسلمان ہونے کا پروپیگنڈہ ہے۔ گھر گھر ایسے پمفلٹ اور رسائل پہنچائے جارہے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں۔ غیر احمدیوں کو مسلمان سمجھتے ہیں، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین جانتے ہیں، کلمہ گو ہیں، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ کے قائل ہیں۔ اس طرح بہت سی باتوں کے ذریعہ سادہ لوح مسلمانوں کو فریب دہی کی کوشش کی جاتی ہے۔ یہاں ہم ایسے دعوؤں کا بھی

سرسری جائزہ ضروری سمجھتے ہیں۔

۱: وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہزار بار خاتم النبیین کہیں مگر اس سے ان کی مراد امت کا متفقہ مفہوم آخری نبی نہیں ہوتا بلکہ ایسا نبی جس کی مہر [خاتم] امت کو نبی بنادے مرزا محمود احمد دوسرے خلیفہ نے عدالت میں بیان دیا کہ لغت میں خاتم النبیین کے معنی آخری نبی کسی جگہ نہیں لکھے۔ [عدالت گورداسپور میں بیان۔ شائع کردہ انجمن احمدیہ لاہور ص ۲۰۱]

۲: مرزا کی اکثر ایسی عبارتیں ان کتابچوں میں پیش کی جارہی ہیں جو ان کے دعویٰ نبوت ۱۹۰۱ء سے قبل لکھی گئی ہیں جبکہ اس زمانہ میں خود مرزا نبوت کے دعویداروں کو کاذب، کافر، بدبخت، دشمنِ قرآن، بے شرم اور کیا کیا کچھ قرار دیتے تھے۔ [ملاحظہ ہو آسمانی فیصلہ: ۲۵، تبلیغ رسالت جلد ۲، ص: ۲۳ وغیرہ] مگر جب ''نبوت'' کا دورہ پڑ گیا تو نہ صرف نبی بلکہ حقیقی نبی [حقیقت النبوۃ ص ۱۷۴] رسول [دافع البلاء ص ۱۰، ۱۱] مہدی اور محمد [الفضل ۲۶ جنوری ۱۹۱۶ء] تمام انبیاء سے افضل [درثمین] بن گئے۔

۳: مرزائی اپنے آپ کو کلمہ گو کہتے ہیں کہ ہمارا کلمہ شہادت ایک ہی ہے۔ اس کی حقیقت بھی سنئے۔ مرزائیوں کے نزدیک اس کلمہ سے مراد مرزا کی نبوت کی تصدیق اور مرزا کی ذات ہوتی ہے وہ اگر کلمہ گو ہیں تو مرزا ہی کے نہ کہ محمد عربی علیہ السلام کے، اس لئے کہ مرزا کہتا ہے کہ ''محمد الرسول اللہ سے مراد میں ہوں اور محمد الرسول اللہ خدا نے مجھے کہا ہے۔ [الفضل ۱۵/ جولائی ۱۹۱۵ء] احمد سے مراد مرزا ہیں۔ [الفضل ۱۹ اگست ۱۹۱۸ء] قرآن میں آپ ہی کی بشارت کا ذکر ہے۔ اب [خاکم بدہن] محمد الرسول اللہ کو بھی مرزا کے اتباع کے بغیر چارہ نہ تھا۔ [پیغام صلح جلد ۲ ص ۳۴] اس وحی اللہ میں میرا نام محمد رکھا گیا ہے اور رسول بھی۔ [تبلیغِ رسالت جلد ۲ ص ۱۴] اس لئے مرزائیوں نے خود تسلیم کیا ہے کہ ہمیں نئے کلمے کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود رسولِ کریم سے الگ کوئی چیز نہیں وہ [مرزا] خود محمد الرسول اللہ ہے۔ اس لئے ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت نہیں اگر محمد الرسول اللہ کی جگہ اور آتا تو ضرورت ہوتی۔ [کلمۃ الفصل رسالہ ریویو آف ریلیجنز جلد ۱۴ ص ۱۵۸]

۴: وہ اپنی موجودہ تحریرات میں مسلمانوں کو مسلمان کہتے ہیں جبکہ مذکورہ بالا حوالوں سے آپ کو اس کے خلاف معلوم ہو چکا تو لیجئے اس تقیہ اور دجل و تلبیس کی حقیقت بھی خود مرزائیوں سے سنئے۔ مرزا بشیر الدین محمود نے خود یہ الجھن دور کر دی ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان سے موسوم کرتے ہیں تو محض اس لئے کہ وہ مسلمان کے نام سے پکارے جاتے ہیں اس لفظ کے بغیر پتہ نہیں چل سکتا مگر خدا کے نزدیک مسلمان نہیں، نئے سرے سے مسلمان کرنا ہوگا۔[مرزا بشیر احمد ص ۲۱]

۵: وہ اگر کہتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں تو مرزا کی اصطلاح میں ''ان کا [مسلمانوں] کا اسلام اور ہے اور ہمارا اور''۔

۶: امتیں انبیاء سے بنتی ہیں:

اگر ایک شخص ہزار بار کلمہ کو کہلائے کلمہ شہادت کو شبا بہ روز درد بنا دے مگر دین کے کسی قطعی عقیدہ یا ضروریات دین میں سے کسی ایک بات کا منکر ہو تو تمام امت کے نزدیک بالاجماع کافر ہو جاتا ہے۔ یہی طرزِ عمل مرزا محمود احمد نے قادیانی یعنی مسلمانوں کے بارہ میں اختیار کیا ان سے پوچھا گیا کہ کیا یہ لوگ کلمہ گو نہیں کہ آپ انہیں کافر کہتے ہیں، مرزا نے جواب دیا بے شک وہ کلمہ گو ہیں مگر مسلم کے لئے توحید، تمام انبیاءؑ، ملائکہ، کتب سماوی پر ایمان لانا ضروری ہے اور جو ان میں سے ایک کا منکر ہو جائے تو کافر ہو جاتا ہے۔ اسی طرح غیر احمدی مرزا کی نبوت سے منکر ہو کر کفار میں شامل ہوئے۔[الفضل جلد ۲ جون ۱۹۲۳ء]

خود مرزا نے ایک دفعہ کھل کر جواب دیا کہ صوم وصلوۃ کا پابند شخص بھی اگر کسی ایک حکم کو نہ مانے تو کافر ہو جاتا ہے۔ اگر زنا یا چوری کو جائز کہہ دے تو کافر ہو جاتا ہے۔[البدر ۲۶/ جون ۱۹۱۳ء]

پس ٹھیک یہی مؤقف مسلمانوں کا مرزائیوں کے بارہ میں ہے اگر کوئی شخص اسلام قرآن، حدیث، ارکان اسلام، شعائر اسلام نبی کریم ﷺ کی مدح وتوصیف سے دفتر کے دفتر بھر دے مگر وہ حضور خاتم النبیین ﷺ کے بعد کسی بھی شخص کو کسی قسم کا نبی تسلیم کرتا ہے بلکہ اسے کافر

اور ملعون نہیں سمجھتا تو وہ اسلام کے قطعی فیصلہ کی رو سے کافر اور بدتر ہوگا۔ اس لئے کہ امتیں انبیاء سے بنتی ہے۔ عیسائی حضرت موسیٰؑ کی نبوت تورات اور تمام احکام کو تسلیم کرتے ہوئے یہودیوں کے نزدیک اس لئے نئی امت ٹھہرئے کہ حضرت عیسیٰؑ کی نبوت تسلیم کرلی۔ مسلمان حضرت موسیٰؑ حضرت عیسیٰؑ ان کی کتابوں ان کے دین اور ان کی سچی تعلیمات کی ہزار دل وجان سے تصدیق کرتے ہیں۔ مگر وہ عیسائی اور یہودی نہیں بلکہ محمدی اس لئے کہلاتے ہیں کہ وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت پر ایمان لائے جنہوں نے تسلیم نہ کیا وہ عیسائی اور یہودی رہے اس طرح مرزائی حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور اسلام کی تمام تعلیمات کو تسلیم کرتے ہوئے بھی مرزا غلام احمد سے ادنیٰ رابطہ اور تعلق قائم رکھنے پر بھی اسلامی اور محمدی امت ہی سے خود بخود نکل جاتے ہیں۔

”پس اگر آج یہ مطالبہ ہوتا ہے کہ انہیں مسلمانوں سے ایک الگ اور جداگانہ اقلیت قرار دے دیا جائے تو یہ دونوں جماعتوں [مسلمانوں اور مرزائیوں] کے معتقدات کا لازمی نتیجہ ہے۔ مگر مرزائی مسلمانوں کے اندر رہ کر سیاسی، معاشی اور معاشرتی مفادات کی خاطر نفاق کا لبادہ اوڑھے ہوئے ہیں کہ اس طرح دینی پردے میں وہ ملتِ مسلمہ کے اتحاد پر ضربِ کاری بھی لگا سکیں گے اور مفادات بھی حاصل ہوتے رہیں گے“۔

مگر حالات جو بھی ہوں پورے پاکستان اور پورے عالمِ اسلام کے فدایانِ محمد عربی اور پوری امتِ اسلامی کا یہی مطالبہ رہے گا، جسے آج سے کافی عرصہ قبل مفکرِ اسلام علامہ اقبالؒ نے انگریزی حکومت کو خطاب کرتے ہوئے ان الفاظ میں پیش کیا تھا کہ:

> ”ہمیں قادیانیوں کی حکمتِ عملی اور دنیائے اسلام سے متعلق ان کے رویہ کو فراموش نہیں کرنا چاہیے۔ جب قادیانی مذہبی اور معاشرتی معاملات میں علیحدگی کی پالیسی اختیار کرتے ہیں۔ تو پھر سیاسی طور پر مسلمانوں میں شامل ہونے کے لئے کیوں مضطرب ہیں؟ ملتِ اسلامیہ کو اس مطالبے کا پورا پورا حق حاصل ہے کہ قادیانیوں کو علیحدہ کردیا جائے۔ اگر

حکومت نے یہ مطالبہ تسلیم نہ کیا تو مسلمانوں کو شک گزرے گا کہ حکومت اس نئے مذہب کی علیحدگی میں دیر کررہی ہے۔ کیونکہ ابھی قادیانی اس قابل نہیں کہ چوتھی جماعت کی حیثیت سے برائے نام اکثریت کو ضرب پہنچاسکیں"۔
[اسٹیمین کے خط ۱۰/جون ۱۹۳۵ء]

علامہ اقبالؒ نے حکومتِ وقت کے طرزِ عمل کو جھنجھوڑتے ہوئے مزید فرمایا:

"اگر حکومت کے لئے یہ گروہ مفید ہے، تو وہ اس کی خدمات کا صلہ دینے کی پوری طرح مجاز ہے۔ لیکن اس ملت کے لئے اسے نظر انداز کرنا مشکل ہے جس کا اجتماعی وجود اس کے باعث خطرہ میں ہے"۔

الغرض آج بھی مسلمانوں کا یہی مطالبہ ہے کہ مرزا قادیان کے جملہ متبعین کو ہندو، سکھ، عیسائیوں کی طرح غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔ انہیں تمام کلیدی مناصب سے ہٹادیا جائے ان کی تبلیغی سرگرمیوں پر پابندی لگائی جائے اور حضور علیہ السلام کے بعد کسی نوع کا دعویٰ نبوت اور کسی ایسے مدعی کی تصدیق وتائید کی سزا مرتد کی سزا سے ہرگز کم نہ ہو۔ [ج ۸ ش ۹ جمادی الاول ۱۳۹۳ھ جون ۱۹۷۳ء]



# قادیانیت اور مکہ معظّمہ کی اجماعی قرارداد

## حضرت مولانا سمیع الحق صاحب

قادیانیت کے بارہ میں حال ہی میں مکہ معظّمہ سے عالمی اسلامی تنظیموں کی متفقہ قرار داد کی شکل میں جو آواز اٹھی ہے۔ وہ قادیانیت کے بارہ میں گویا پورے عالمِ اسلام کے متفقہ اور تازہ اجماع کی حیثیت رکھتی ہے۔ مأخذ شریعت قرآن وسنت اور اجماعِ امت کی رو سے کبھی بھی قادیانیوں کا کافر مرتد اور خارج از اسلام ہونا کوئی متنازعہ بات نہیں رہی اور اس اجماع کا ظہور آراء سے ہوتا ہے مگر حال ہی میں ۱۴ ربیع الاول سے لے کر ۵ دن تک مسلسل جاری رہنے والی تمام دنیا کی اسلامی تنظیموں کی کانفرنس کی متفقہ قرارداد سے اس فرقۂ خبیثہ کے بارہ میں گویا پورے عالمِ اسلام کی اجتماعی طور پر بھی اجماع کی ایک صورت ظاہر ہوگئی۔

اس کانفرنس کی یہ قرار داد ملتِ مسلمہ کے لئے جتنی اہم ہے بدقسمتی سے خاص حالات کی وجہ سے ہمارے ملک میں اسے اتنا ہی نظر انداز کیا گیا تاکہ کعبۃ اللہ کی چوکھٹ سے وابستہ اسلامیانِ پاکستان اس خبر سے باخبر نہ ہوسکیں۔ ہمیں سعودی عرب کے پریس سے اس قرارداد اور کانفرنس کی تفصیلات کا علم ہوا ہم اس قرارداد کا اصل متن اور اس کا ترجمہ شائع کرتے ہوئے حکومتِ پاکستان اور عالمِ اسلامی کے مسلمانوں اور حکومتوں سے گزارش کرتے ہیں کہ اس قرارداد کے مندرجات پر لبیک کہتے ہوئے ملتِ مسلمہ کو اور عالمِ اسلام کو فرقۂ خبیثہ مرزائیت اور اس کی سازشوں سے بچانے کی اجتماعی تدابیر کیجائیں یہ آواز صفا کی چوٹیوں سے بلند ہوئی۔ اور ہم اس کے ایک ایک حرف سے متفق ہی نہیں بلکہ اسے اپنے دلوں کی دھڑکن سمجھتے ہیں۔ اور ناموسِ ختم نبوت کے پاسبان تمام مندوبین رابطہ عالمِ اسلام، شرکاء کانفرنس کو اور بالخصوص خادم الحرمین والشریفین ملک فیصل کو نہایت خلوص سے خراجِ تحسین پیش کرتے ہیں۔

ربیع الاول ۹۴ھ بمطابق ۱۸ اپریل ۱۹۷۴ء کی شام کو مکہ مکرمہ کی مقدس فضاؤں اور

بیت اللہ الحرام کے سایہ میں دنیا بھر کے ایک سو چوالیس [۱۴۴] علمی اور اسلامی تنظیموں کی کانفرنس شروع ہوئی۔ یہ مراکش سے لے کر انڈونیشیا تک مسلمانوں کا ایک نمائندہ اجتماع تھا جس میں اسلامی جماعتوں اور تنظیموں کے سربراہوں، نمائندوں، علم وفضل کے لحاظ سے دنیائے اسلام کے مشاہیر علماء، ادباء، صحافی اور اہلِ قلم وارباب فکر نے متفقہ طور پر عالمِ اسلام کے دیگر مسائل کے علاوہ علمی اور دینی لحاظ سے الحاد وارتداد کی تحریکوں اور فتنوں کو بھی موضوعِ بحث بنایا۔ قادیانیت، صیہونیت، بہائیت، فری میسن اور اس کی ملحقہ تنظیمیں، عیسائی مشنریاں، کمیونزم، دہریت، مغربیت، اور الحاد وغیرہ کے انسداد پر غور ہوا۔ ان غیر اسلامی اور باطل فتنوں میں سرفہرست قادیانیت کا مسئلہ تھا، جواب بحمد اللہ عربوں کے لئے بھی لمحۂ فکر یہ بنتا جا رہا ہے اور سعودی عرب کے شاہ فیصل اور رابطہ عالمِ اسلامی کے مساعی اس سلسلہ میں خاص طور سے قابل تحسین ہیں۔

باطل مذاہب کے بارہ میں قراردادیں مرتب کرنے والی کمیٹی کے چیئرمین علامہ محمود ......نے قرارداد پیش کرنے سے قبل قادیانی فتنہ کا مفصل تعارف کرایا۔ اس کے تأسیس کے سامراجی محرکات اور غیر اسلامی افکار وآراء اور عالم اسلام اور ملتِ مسلمہ کے خلاف مرزائیوں کے سیاسی کردار، سازشوں اور منصوبوں کو طشت ازبام کیا۔ قادیانی ازم جو یقیناً ملتِ مسلمہ کے اتحاد کے لئے پوری دنیا میں ایک ضرب کاری بنی ہوئی ہے کا پس منظر بیان کرنے کے بعد قرارداد نہایت جوش وخروش سے منظور کی گئی۔ قرارداد میں اسلامی حکومتوں سے یہ مطالبہ بھی کیا گیا تھا۔ کہ نہ صرف یہ کہ مرزائیوں سے ہر قسم کے عدم تعاون کا برتاؤ کیا جائے، بلکہ انہیں کسی بھی اہم کلیدی منصب پر فائز ہونے کی اجازت نہ دی جائے۔

دنیا بھر سے آئے ہوئے مسلمان مندوبین میں سے یہ تیرہ بختی اور شقاوت صرف پاکستان کے ایک مندوب ٹی، ایچ ہاشمی کے حصہ میں آئی جس نے قرارداد کے اس حصہ سے غیر جانبداری اختیار کر کے حق وباطل کے اس معرکہ میں ایک عالمی سٹیج پر پاکستان کے لئے ذلت ورسوائی کا سامان فراہم کیا ہم پاکستان کو رسوا کرنے والے اس شخص کی نہ صرف مذمت

کرتے ہیں بلکہ اس کے اس شرمناک رویہ پر لعنت بھیجے بغیر نہیں رہ سکتے اور ساتھ ہی ایسے لوگوں کو کسی بین الاسلامی اجتماع کا مندوب منتخب کرنے پر ذمہ دارانِ حکومت سے احتجاج کرتے ہوئے یہ پوچھے بغیر نہیں رہ سکتے کہ اس طرح مٹھی بھر قادیانیوں اور یہودیوں کو خوش کرکے پورے عالمِ اسلام کے شبہات اور خدشات مول لینا اور دنیائے عرب کے اسلامی جذبات اخوت کو مجروح کردینا کہاں کی دانشمندی ہے؟

بہر حال ٹی، ایچ ہاشمی قسم کے دینی حمیت سے عاری صرف ایک شخص کے غیر جانبدار رہنے سے قرار داد کی اہمیت اور اجماعی حیثیت اور بھی کر سامنے آگئی ہے کہ علماء کی کتابوں، اہلِ قلم کے مضامین، خطباء کے خطبوں، اہل تحقیق کی تصانیف، مفتیوں کے فتووں، عدالت کے ججوں، اور بعض اسمبلیوں کی قراردادوں کے بعد اب مرکزِ اسلام ام القریٰ مکہ معظّمہ میں ہونے والی اور دنیا بھر کے اسلامی فکر ونظر کی نمائندگی کرنے والی کانفرنس کی نگاہوں میں بھی قادیانیت قطعی کفر، دجل وتلبیس، اسلام اور عالمِ اسلام کے خلاف یہودیوں اور سامراجیوں کی کٹھ پتلی ایک اسلام دشمن تحریک ہے۔ دیکھئے اب اس اجماع کے بارہ میں مرزائیوں کے کذاب علہمین کیا کہتے ہیں؟ مگر اس سے قطع نظر اسلامیانِ عالم اور اس کے ذمہ دار افراد کو بیت اللہ سے اٹھنے والی یہ آواز جھنجھوڑ رہی ہے کہ تاجدارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عصمتِ خلعتِ ختم نبوت کو تار تار کرنے کی سعی ناکام کرنے والے ذلیل ہاتھ کب تک دنیائے اسلام کی غیرت کو للکارتے رہیں گے۔

اس تاریخی قرارداد [جس کا عربی متن آگے آرہا ہے] میں قادیانیت کو عالمِ اسلام کے لئے سب سے مضر اور بدترین خطرہ قرار دیا گیا ہے اور جسے کانفرنس کے ایجنڈا میں پہلے نمبر پر جگہ دی گئی ہے اس کا ترجمہ یہ ہے۔

## قرارداد

قادیانیت ایک باطل فرقہ ہے۔ جو اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اپنے اغراضِ خبیثہ کی تکمیل

میں مصروف ہے اسلام کے قطعی اصولوں سے اس کی مخالفت ان باتوں سے واضح ہے:

الف: اس کے بانی کا دعویٰ نبوت کرنا۔

ب: قرآنی آیات میں تحریف۔

ج: جہاد کے باطل ہونے کے فتوے دینا۔

قادیانیت کی داغ بیل برطانوی سامراج نے رکھی اور اس نے اسے پروان چڑھایا وہ سامراج کی سرپرستی میں سرگرم عمل ہے۔ قادیانی اسلام دشمن قوتوں کا ساتھ دے کر مسلمانوں کے مفادات سے غداری کرتے ہیں۔ اور ان طاقتوں کی مدد سے اسلام کے بنیادی عقائد میں تحریف وتبدیل اور بیخ کنی کے لئے کئی ہتھکنڈے استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً:

الف: دنیا میں مساجد کے نام پر اسلام دشمن طاقتوں کی کفالت سے ارتداد کے اڈے قائم کرنا۔

ب: مدارس، سکولوں، یتیم خانوں اور امدادی کیمپوں کے نام پر غیر مسلم قوتوں کی مدد سے ان کے مقاصد کی تکمیل۔

ج: دنیا کی مختلف زبانوں میں قرآنِ کریم کے تحریف شدہ نسخوں کی اشاعت وغیرہ۔

ان خطرات کے پیش نظر کانفرنس میں متفقہ طور پر طے پایا گیا کہ:

(۱): دنیا بھر کے ہر اسلامی تنظیم اور جماعتوں کا فریضہ ہے کہ وہ قادیانیت اور اس کی ہر قسم کی اسلام دشمن سرگرمیوں کی ان کے معابد، مراکز، یتیم خانوں وغیرہ میں کڑی نگرانی کریں اور ان کے تمام درپردہ سیاسی سرگرمیوں سے بچنے کے لئے عالمِ اسلام کے سامنے انہیں پوری طرح بے نقاب کیا جائے۔ نیز

(۲): اس گروہ کے کافر اور خارج از اسلام ہونے کا اعلان کیا جائے اور یہ کہ اس وجہ سے انہیں مقاماتِ مقدسہ حرمین وغیرہ میں داخلہ کی اجازت نہیں دی جاسکے گی۔

(۳): مسلمان ان لوگوں سے کسی قسم کا معاملہ نہیں کریں گے، اقتصادی،

معاشرتی، اجتماعی، عائلی وغیرہ ہر میدان میں ان کا بائیکاٹ کیا جائے گا۔ ان سے شادی بیاہ کے ناطے نہیں کئے جائیں گے۔ نہ مسلمانوں کے مقبروں میں انہیں دفنایا جائے گا۔ الغرض ہر طرح ان کے ساتھ کافروں جیسا سلوک کیا جائے گا۔

(۴): کانفرنس تمام اسلامی ملکوں سے مطالبہ کرتی ہے کہ وہ قادیانیوں کی ہر قسم کی سرگرمیوں پر پابندی لگائیں ان کے تمام وسائل اور ذرائع کو ضبط کیا جائے۔ اور کسی قادیانی کو کسی اسلامی ملک میں کسی قسم کا بھی ذمہ دارانہ عہدہ نہ دیا جائے۔

(۵): قرآن مجید میں قادیانیوں کی تحریفات سے لوگوں کو خبردار کیا جائے اور ان کے تمام تراجم قرآن کا شمار اور نشاندہی کر کے لوگوں کو ان سے متنبہ کیا جائے اور ان تراجم کی ترویج کا انسداد کیا جائے۔

ہم اس اہم قرارداد پر ایک بار پھر جلالۃ الملک فیصل المعظم، رابطہ عالمِ اسلامی مکہ مکرمۃ اور کانفرنس کے تمام شرکاء اور مندوبین کو خراج تحسین پیش کرتے ہیں اور عالمِ اسلام بالخصوص اپنی حکومت سے اپیل کرتے ہیں کہ وہ اس قرارداد کو یہاں کے چند "ملاؤں کی بڑ" قرار دینے کی بجائے اس کی اہمیت، دوررسی اور گہرائی پر غور کرتے ہوئے سب سے پہلے اس آواز پر لبیک کہے۔ [۲رمئی ج ۹ ش ۶، ۷ مئی ۱۹۷۴ء ربیع الثانی ۱۳۹۴ھ]



## ”رابطہ عالم اسلامی کی قرارداد کا عربی متن“

### نداء من مكة المكرمة تنادى المسلمين:

نـحـلة هـدامة تـجعل من اسم الاسلام شعائر الستراغرا منها الخبيثة ابرز مخالفاتها للاسلام:

[الف]: ادعاء زعيمها النبوة.

[ب]: تحريف النصوص القرآنية.

[ج]: ابطالهم للجهاد.

القاديانية ربيبة الاستعمار البريطانى ولاتظهر الافى ظل هما بيتهٔ.... تـخـوٰن الـقـاديـانية قـضـايـا الامة الاسـلامية وتقف مواليـه للاستعمـار والـصيهـونية تتعـاون الـقادينة مع القوى المناهضة للاسلام وتتخذها هذه القوى واجهة لتحطيم العقيدة الاسلامية وتحريفها وذٰلک بما ياتى.

الف: انشـاء مسـاجـد تـحـولها القوى المعادية ويتم فيها التبشير بالفكر القاديانى المنحرف.

ب: فتـح مـدارس ومـعاهد وملاجئ للايتام وفيها جميعا تمارس القاديانية نشاطها التخريبى القوى المعادية للاسلام.

ج: تـقوم القاديانية بنشر ترجمات معرفه لمعانى القرآن الكريم الـلـغات العالمية واللهجات الحلية بامكانية القوى المعادية ولايقاف هذا النشاط التخريبى للاسلام يقترح ما ياتى.

ا: تـقـوم كـل هيـئة اسـلامية بـحـصـر النشـاط القـاديـانى فى مسـاجـدهـم ومـدارسهـم ومـلاجـئهـم وكـل الامـكنة التى يمارسون فيها نشـاطهـم الهـدام فـى مـنـطقتها وكشف القاديانيين والتحريف بهم للعالم

الاسلامی تمادیا للوقوع فی حبائلهم .

۲: اعلان کفر هذه الطائفة وخروجها علی الاسلام وهی هذا تمنع من دخول الاراضی المقدسة.

۳: عدم التعامل معهم ومقاطعتهم اقتصادیاً واجتماعیاً ونکاحیا وعدم التزوج منهم دفنهم فی مقابر المسلمین ومعاملتهم ککفار.

۴: مطالبة الحکومت الاسلامیة بمصادرة کل نشاط هذه الجماعات وتسلیمهٔ للمسلمین الحققین وعدم توظیف اے قادیانی او السماح له بحزاوله ای عمل.

۵: نشر مصورات لکل التحریفات القادیانیة فی القرآن الکریم مع حصر التزجمات القادیانیة لمعانی القرآن والتنبیه علیها. [الندوة مکة المکرمة ۸/ اپریل ۱۹۷۴ء]. (فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ٤٢٤ تا ٥١٩، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه خٹك)



# قومی اسمبلی اور آئین میں مسلمان کی تعریف

## مسلمان کی تعریف

مملکتِ خداداد پاکستان کی قومی اسمبلی میں جب عبوری آئین بنانے کے لیے کام ہورہا تھا تو ایوان کے اندر باہر علماء کرام اور دینی جماعتوں کے قائدین نے حکومت سے پُرزور مطالبہ کیا کہ آئین پاکستان میں جہاں صدر مملکت کے لیے مسلمان ہونا لازمی قرار دیا گیا ہے وہاں مسلمان کی تعریف بھی لازمی درج ہونی چاہیے۔لیکن حکمران طبقہ نے علماء کرام کے اس جائز مطالبہ کو مسترد کردیا جس پر مرزائی، پرویزی اور دیگر لادین عناصر بہت خوش تھے،حضرت مولانا سمیع الحق صاحب دامت برکاتہم نے اس موضوع پر بھی قلم اٹھایا اور

''آئینِ پاکستان میں مسلمان کی تعریف رمسلم اور غیر مسلم کا تشخص کیوں ضروری ہے''؟ کے نام سے ایک مضمون ماہنامہ الحق میں شائع کیا، مضمون کی اہمیت اور جامعیت کے پیشِ نظر ''فتاوی حقانیہ'' میں شامل کیا جارہا ہے۔[ مرتب ]

قومی اسمبلی میں عبوری آئین پر بحث کے دوران علماء کے مختلف مکاتبِ فکر نے متفق ہوکر پورے شد ومد کے ساتھ مطالبہ کیا کہ آئین میں جہاں ملک کی صدارت اور دیگر کلیدی آسامیوں کے لئے مسلمان کا ہونا لازمی قرار دیا جائے وہاں مسلم کی تعریف بھی ہونی چاہیے کیونکہ کسی چیز کی ماہیت اس کی جامع اور مانع تعریف ہی سے واضح ہوسکتی ہے۔ مسلمان قوم کی ایک مستقل تشخص ہے جو اسے دوسری اقوام اور ملل سے ممتاز کرتی ہے۔ یہی انفرادی اور امتیازی تشخص ہی دوقومی نظریہ کی بنیاد تشکیلِ پاکستان کا ذریعہ بنا ہے۔ اور آج بھی کوئی اسلامی مملکت اور مسلم قوم اپنے وجود کوصرف اس صورت میں برقرار رکھ سکتی ہے کہ وہ ایک واضح اور غیر مبہم مفہوم کے ذریعہ مارِ آستین اسلام نما ملحدوں اور کافروں سے اپنی ملت کی حفاظت کرسکے۔ برصغیر پاک وہند کی مختلف الاقوام حیثیت پھر موجودہ حالات میں پاکستان کی نزاکتیں اس مطالبہ کوایک جائز اور معقول مطالبہ قرار دیتی ہیں۔ مگر حزب اقتدار نے جس زور شور سے اس مطالبہ کومسترد کرنا چاہا اس کی کوئی مناسب وجہ بجز ''مرزائیت نوازی'' اور الحاد پروری کے اور سمجھ میں نہیں آرہی تھی۔ بالآخر وہی ہوا کہ چور کوداڑھی کا تنکا نظر آنے لگا۔ اور مرزائیوں نے کسی حد تک منکرینِ حدیث پرویزیوں نے حکومت کے اختیار کردہ موقف پر خوشی اور مسرت کا طوفان اٹھایا۔ آج ان لوگوں کے پریس پر سطحی نظر ڈال کر بھی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

لیکن اس مطالبہ پر مرزائی جتنے بھی بیخ پا ہوں اور پرویزی یا منکرِ خدا اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیمونسٹ جتنی ناگواری ظاہر کریں گے اتنی ہی اس مطالبہ کی معقولیت اور گہرائی ودوررسی ظاہر ہوتی چلی جائے گی۔ جس سے اسمبلی کے حزبِ اقتدار نے محترم وزیر اطلاعات کی قیادت میں علماء کے باہمی اختلاف کی آڑ میں فرار اختیار کرنا چاہا، مگر علماء کی متفقہ پیش

کردہ تعریف نے آئین کمیٹی کے لئے یہ راستہ بھی مسدود کردیا ہے۔

تعجب تو مرزائی گروہ پر ہے جو ایسے مطالبات کو مسلمانوں میں تفرقہ انگیزی سمجھ رہا ہے جب کہ اس گروہ کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی نے اسلام کے قلعہ اتحاد ختم نبوت میں شگاف ڈالنے کی لگاتار سعی کی اور مسلمانوں میں اختلاف وانتشار اور نفاق کا بیج ڈالنے کے لئے ایک مستقل مذہب کھڑا کردیا۔ اسلام اور کفر کے درمیان خطِ امتیاز کھینچنے پر یہ لوگ چلا رہے ہیں۔ جبکہ ان کے پیرومرشد متنبی کذاب قادیانی نے اپنے نہ ماننے والوں کو قطعی کافر، مرتد، جہنمی اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا، خواہ کسی نے اس کا نام تک بھی نہ سنا ہو مگر وہ "اولئک ھم الکافرون حقاً" کا مصداق بنا جو اپنے نہ ماننے والے تمام عالمِ اسلام سے معاشرتی اور ازدواجی تعلقات قائم کرانا حرام سمجھتا ہو، اور جو لوگ اس "جرم انکار" بانی پاکستان مسٹر جناح کو بھی مستحقِ جنازہ ودعاء نہ سمجھتے ہوں، جو گروہ اپنے دائرہ میں اپنے پیروؤں کے لئے ایک مستقل دین، مذہب اور انفرادی وامتیازی خصوصیات اور تشخصات کا طلب گار رہا ہو۔ [ملاحظہ ہو مرزا قادیانی اور ان کے خلفاء وغیرہ کی تصانیف رسائل الفضل، آئینہ صداقت، کلمۃ الفصل وغیرہ مرزائی لٹریچر]

ستم بالائے ستم مرزائیوں کے لاہوری ٹولے پر ہے جو آج اس واویلا میں قادیانیوں کا ہمنوا ہے، اگر وہ صرف کلمہ کہنے کو اسلام کا سرٹیفکیٹ سمجھتا ہے تو پھر وہ کس بنیاد پر قادیانیوں کو کافر قرار دیتا ہے اور قادیانی انہیں کیوں دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں۔

اس وقت مرزائیت کا فتنہ جس انداز میں مسلمانوں اور بقایا پاکستان کے لئے خطرہ کا الارم بنا ہوا ہے۔ اس شجرہ خبیثہ کے ہاتھوں مستقبل میں جو خطرات پاکستان کو درپیش آسکتے ہیں ہم اس پر بہت کچھ کہہ سکتے ہیں کہ ہمیں بہت سے درونِ خانہ اسرار ورموز کا علم ہے۔ اگر خدا نے اس بے بس ملک پر خاص نگاہِ کرم نہ فرمائی تو سازشوں کے شکار ہونے کا خطرہ یقین سے بدل سکتا ہے، دفاعی نقطہ نظر سے ہم دن بدن ان لوگوں کے رہینِ منت بنتے جارہے ہیں جو عقیدتاً جہاد کو حرام سمجھتے اور اس ملک کے باشندوں کو قطعی کافر سمجھتے ہیں۔ اقتصادیات میں

ان کے عمل دخل کے نتیجہ میں ملک دو ٹکڑے ہوا، ایم ایم احمد ہی کی وجہ سے دونوں صوبوں کے درمیان نفرت کی خلیج بڑھتی رہی، معاشی لحاظ سے ملک کا دیوالیہ ہوا۔

سیاسی عیاریوں کی یہ حالت کہ ایک طرف استعماری اور سامراجی اغراض کی خاطر ہمیں کاسۂ گدائی لے کر یورپ کی دریوزہ گری پر مجبور کردیا گیا، ملک پر اربوں روپے کا بوجھ لدتا چلا گیا۔ دوسری طرف چینی سفیر بذاتِ خود ربوہ کی یاترا کرنے جارہا ہے، روس کا فرسٹ سیکرٹیری خفیہ طور پر ربوہ جاچکا ہے، خفیہ سے خفیہ مذاکرات ہورہے ہیں، مگر پریس میں نہ تو اس بارہ میں کوئی خبر شائع ہوتی ہے، نہ مرزائی اسے مصلحتاً ظاہر کرنے دیتے ہیں جبکہ چین آزادی اور حریت کا دعویدار ہے اور ربوہ سامراجی اور صیہونی سازشوں کا اڈہ۔ باخبر لوگ اس اجتماعِ ضدین پر محوِ حیرت ہیں۔ کیا یہ سب کچھ زیرِ زمین کسی سازش کی غمازی نہیں کرتا۔ حکومت ان سب باتوں سے باخبر ہوگی مگر نوٹس تو کیا باہمی عہد و پیمان جیسا سلوک ہے کہ دن بدن بڑھتا جارہا ہے، اس کے ارکان مرزائیت کو کفر سے بچانے کے لئے اسمبلی میں ایڑی چوٹی کا زور لگانا چاہتے ہیں، ادھر مرزائی کن کن طریقوں سے اس احسان کا صلہ چکائیں گے؟ اخبارات میں آچکا ہے کہ لائل پور کے انتخاب میں پیپلز پارٹی کے افضل رندھاوا کے حق میں ''بوگس ووٹ'' بھگتانے کے لئے ربوہ سے بھاری تعداد میں عورتیں آئی تھیں [جنگ یکم جون ۱۹۷۲ء] ان عورتوں کو ایک عورت کے مقابلہ میں پی پی پی کے نمائندہ سے دلچسپی تھی تو کیوں؟ یہ سب باتیں قوم کے لئے لمحۂ فکر ہیں۔ اور ملت مسلمہ کے شجرہ طوبیٰ کے لئے یہ اکاش بیل دن بدن خطرۂ ہلاکت بنتا جارہا ہے ایسے حالات میں اگر اسلام اور کفر کے درمیان حدِ فاصل کھینچنے کے لئے آئین میں ''مسلم'' کی واضح حیثیت ظاہر کرانے پر زور دیا جائے تو آئینی کمیٹی اور پورے ایوان کو بجائے مخالفت کے اس ملک کے مفاد میں اس کا خیر مقدم کرنا چاہیے، مرزائیت اور اسلام کے الگ الگ تشخص آج کا مسئلہ نہیں ہمارے نقاد و بصیر مفکر علامہ اقبال رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس وقت بھی ان خطرات کو محسوس کرکے واضح طور پر مسلمان کی تعریف پر زور دیا تھا جب کہ اس کی ہلاکت آفرینی اس حد تک نہیں پہنچی تھی۔ علامہ اقبالؒ

نے لکھا تھا کہ:

''اسلام لازماً ایک دینی جماعت ہے جس کی حدود مقرر ہیں۔ یعنی وحدتِ الوہیت پر ایمان، انبیاءؑ پر ایمان اور رسول کریمؐ کی ختمِ نبوت پر ایمان دراصل یہ آخری یقین ہی وہ حقیقت ہے جو مسلم اور غیر مسلم کے درمیان وجہ امتیاز ہے اور اس امر کے لئے فیصلہ کن ہے کہ کوئی فرد یا گروہ ملتِ اسلامیہ میں شامل ہے یا نہیں۔ [حرف اقبال ص ١٣٦]

اس دجل و تلبیس اور ملت کو اضطرابی کیفیت اور ارتیاب ونفاق کے خطرات سے نکالنے کا علاج بھی علامہ اقبالؒ نے ہی بتلا دیا تھا کہ:

''میرے سامنے قادیانیوں کے لئے صرف دو راہیں ہیں یا وہ بہائیوں کی تقلید کریں یا ختمِ نبوت کی تاویلوں کو چھوڑ کر اس اصول کو پورے مفہوم کے ساتھ قبول کرلیں ان کی جدید تاویلیں محض اس غرض سے ہیں کہ ان کا شمار حلقۂ اسلام میں ہوتا کہ انہیں سیاسی فوائد پہنچ سکیں''۔ [حرف اقبال ص ١٣٧]

یہ مفادات اسی سے وابستہ ہیں کہ مرزائیت اسلام کے لئے دام ہمرنگِ زمین بن کر مارِ آستین بنا رہے۔ پھر کیا وہ اپنے الگ تشخص اور کسی انفرادی امتیاز کو قبول کر سکتے ہیں؟ اس کا جواب دینے میں علامہ اقبالؒ نے کتنی حقیقت بینی کا ثبوت دیا کہ:

''ہمیں قادیانیوں کی حکمتِ عملی اور دنیائے اسلام سے متعلق ان کے رویہ کو فراموش نہیں کرنا چاہیے، بانی تحریک نے ملتِ اسلامیہ کو سڑے ہوئے دودھ سے تشبیہ دی تھی اور اپنی جماعت کو تازہ دودھ سے اور اپنے مقلدین کو ملتِ اسلامیہ سے میل جول رکھنے سے اجتناب کا حکم دیا تھا، علاوہ بریں ان کا بنیادی اصولوں سے انکار اپنی جماعت کا نیا نام مسلمانوں کے قیامِ نماز سے قطع تعلق، نکاح وغیرہ کے معاملات میں مسلمانوں سے

بائیکاٹ اوران سب سے بڑھ کر یہ اعلان کہ تمام دنیائے اسلام کافر ہے، یہ
تمام امور قادیانیوں کی علیحدگی پر دال ہیں۔ بلکہ واقعہ یہ ہے کہ وہ اسلام سے
اس سے کہیں زیادہ دور ہیں جتنے سکھ ہندوؤں سے، کیونکہ سکھ ہندوؤں سے
باہمی شادیاں کرتے ہیں مگر وہ ہندوؤ کے مندروں میں پوجا نہیں کرتے"۔
[حرف اقبال ص ۱۳۷]

اس علیحدگی اور مقاطعہ ومتارکہ کے باوجود مرزائی ہم سے رواداری اور حسنِ ظن کی امید رکھتے ہیں۔ وہ تو ہمیں کافر سمجھیں مگر ادھر سے اسلام کی تعریف کا مطالبہ بھی تفرقہ انگیزی اور شر پسندی ہو، ان دوطرفہ مفادات کی آخر وہ ملتِ مسلمہ سے کس بنیاد پر توقع رکھتی ہے؟ کیا اس وجہ سے کہ اس نے مسلمانوں کی آبروئے دنیا ودین متاعِ اولین وآخرین روحِ کائنات سرورِ عالمین خاتم النبیین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روئے ختمِ نبوت اور خلعتِ ختم المرسلینی پر ڈاکہ ڈالا اور ملتِ اسلامیہ کی غیرت ایمانی کو مجروح کیا۔ کیا کسی ملت کے قلعہ وحدت کو پاش پاش کرنے کی جرأت کا اتنی فراخدلی سے صلہ دیا جاسکتا ہے جس کی مرزائیت ہم سے طلب گار ہے اور کیا حصارِ اسلام میں پے درپے نقب لگانے کے بعد بھی مرزائیت مسلمانوں کی کسی حکومت کی اتنی کرم فرمائیوں کی مستحق ہوسکتی ہے۔ کہنے کو تو بہت کچھ ہے مگر اپنے بعض کرم فرماؤں کی آزردہ دلی کو ملحوظ رکھتے ہوئے آج کی یہ تقریب اقبالؒ ہی کے الفاظ پر ختم کر کے دوسری فرصت پر اٹھانا چاہتے ہیں۔

"میرے خیال میں قادیانی حکومت سے کبھی علیحدگی کا مطالبہ کرنے میں پہل نہیں کریں گے۔ ملت اسلامیہ کو اس مطالبہ کا پورا حق حاصل ہے کہ قادیانیوں کو علیحدہ کردیا جائے اگر حکومت نے یہ مطالبہ تسلیم نہ کیا تو مسلمانوں کو شک گزرے گا کہ حکومت اس نئے مذہب کی علیحدگی میں دیر کررہی ہے، کیونکہ وہ اس قابل نہیں کہ چوتھی جماعت کی حیثیت سے مسلمانوں کی برائے نام اکثریت کو ضرب پہنچا سکے حکومت نے ۱۹۱۹ء میں سکھوں کی طرف سے علیحدگی کے مطالبے کا انتظار نہ کیا اب وہ قادیانیوں سے ایسے مطالبے کا کیوں انتظار

کررہی ہے"۔ [حرف اقبال ص ۱۳۸] [جون ۲ے۱۹ء] (فتاوی حقانیہ، ج:۲، ص: ۳۷۸ تا ۳۸۴، ط، مکتبہ سید احمد شہید اکوڑہ خٹک)



# ختمِ نبوت کے وقت کے تعین کی تحقیق

﴿سوال﴾:

حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین کس وقت سے تسلیم کرنا چاہیے؟ ولادت کے بعد سے یا نبوت ملنے کے بعد سے یا بعد الوفات؟ مقصد یہ ہے کہ وحی کا دروازہ کس وقت سے بند تصور کیا جائے؟

﴿الجواب﴾:

حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابتدائے امر سے ہی خاتم النبیین ہیں، یعنی اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس منصب مبارک کے لیے ازل سے ہی منتخب فرمادیا تھا۔ مشکوۃ میں حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے حضور کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کی کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نبوت کب ملی، ارشاد فرمایا" جبکہ حضرت آدم علیہ السلام کی خلقت بھی نہیں ہوئی تھی"۔ البتہ عالمِ اجساد میں آپ سب انبیاء کے بعد آئے اور جب عمر مبارک چالیس برس ہوئی تو نبوت ملی اور وحی کا نزول شروع ہوا، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نئی شریعت اور نئی کتاب ملی جو تمام انبیاء سابقین کی شریعتوں کے لیے ناسخ بنادی گئی، لہٰذا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی نہیں آئے گا جو آپ کی شریعت کو منسوخ کردے، تاہم نصوصِ قطعیہ سے ثابت ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ آسمانوں پر اٹھائے گئے ہیں اور قیامت کے قریب نزول فرمائیں گے اور شریعتِ محمدی کا احیاء اور اس کی اتباع کریں گے، اور احادیثِ صحیحہ سے یہ بھی ثابت ہے کہ آپ علیہ الصلاۃ والسلام پر وحی بھی آئے گی لیکن یہ وحی شریعتِ مصطفیٰ کو

بدلنے کے لیے نہ ہوگی بلکہ اس وقت کے ضروری امور کے متعلق ہوگی گویا انقطاعِ وحی سے مراد وہ وحی ہے جو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شریعت کو منسوخ کرے۔

**لما ورد فی الحدیث: قال ابو هریرة رضی اللّٰه تعالی عنه: قالوا: یا رسول اللّٰه [صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم] متی وجبت لک النبوة قال والآدم بین الروح والجسد.** [رواه الترمذی بحواله مشکاة ص ۵۱۳، باب فضائل سید المرسلین صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم، الفصل الثانی]

**قال العلامة ملا علی القاریؒ فی شرح هذا الحدیث: وجبت لی النبوة والحال ان آدم بین الروح والجسد یعنی وانه مطروح علی الارض بلا رُوح والمعنی انه قبل تعلق روحهٖ بجسدهٖ.......... وروی ابو نعیم فی الدلائل وغیره من حدیث ابی هریرة رضی اللّٰه تعالی عنه مرفوعاً کنت اول النبیین فی الخلق وآخرهم فی البعث.** [مرقاة المصابیح، ج: ۱۱، ص: ۵۸]

**وقال العلامة جلال الدین السیوطی رحمه اللّٰه: فبینما هو کذلک اوحی اللّٰه الی عیسی بن مریم علیه السلام انی قد اخرجت عباداً لی لابدان لاحد بقتالهم فحرز عبادی الی الطور ویبعث اللّٰه یاجوج وماجوج [الحدیث]...... فذٰلک صریح من انه وحی حقیقی لاوحی الهام ان ما توهمه هذا الزاعم من تعذر الوحی الحقیقی فاسد لان عیسی علیه السلام نبی فای مانع من نزول الوحی علیه؟ فان تخیل نفسهٖ ان عیسیٰ علیه السلام قد ذهب عنه وصف النبوة فهذا قول**

**یقارب الکفر لان النبی لایذهب عنه وصف النبوة ابداً حتی بعد موته وان تخیل اختصاص الوحی للنبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم بزمن دون زمن فهو قول لا دلیل علیه ویبطله ثبوت الدلیل علی خلافه.** [نزول عیسیٰ بن مریم آخر الزمان ص: ٤٨ ــ ٥٢](فتاوی حقانیه، ج: ١، ص: ٣٨٩، ٣٩٠، ط، سید احمد شهیدؒ اکوڑه ختك)



## ختم نبوت پر دلچسپ بحث

**الحمدللّٰہ و کفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ امابعد!**

میرے مربی روحانی حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم کی ابتدائی تدریس کے زمانے میں ایک قادیانی مناظر سے اتفاقاً ملاقات ہوگئی، قادیانی کے ساتھ ان کا ایک شاگرد بھی تھا، ملتے ہی قادیانی مناظر نے اپنی تعریف اور مہارت پر کافی تقریر کی اور کہا کہ میں نے بوعلی سینا کی کتابیں پڑھی ہیں، عیسائیوں اور آریوں سے بہت سے مناظرے کئے ہیں، خوب اپنی قابلیت اور مہارت جتاتا رہا اور حضرت والا خاموشی سے سنتے رہے، اس کے بعد مسئلہ جریان نبوت پر بات شروع کردی، ذیل میں اس مختصر مگر دلچسپ مناظرے کی روئیداد پیش کی جارہی ہے جس میں خاص طور سے حضرات علماء کرام کے لئے بڑی کارآمد اور مفید باتیں آگئی ہیں۔

اختصار کی خاطر حضرت والا کو مفتی صاحب اور قادیانی کو قادیانی مناظر کے عنوان سے ذکر کیا جائے گا۔

حضرت مفتی صاحب: آپ کا اصل دعوی تو اثبات نبوت مرزا ہے، مسئلہ جریانِ نبوت آپ کا دعویٰ نبوت پر دلیل کے لئے صغریٰ کا کام دیتا ہے یا کبریٰ کا؟

قادیانی مناظر: یہ ہماری دلیل نہیں ہے، بلکہ اس مسئلہ کو ہم اس لئے بیان کرتے ہیں کہ مرزا صاحب کی نبوت پر بحث کرتے ہوئے اکثر علماء یہ بحث از خود چھیڑ دیتے ہیں کہ نبوت ختم ہو چکی ہے۔ اس لئے ہمیں یہ بحث کرنا پڑتی ہے۔

مفتی صاحب: یہ بحث آپ اس عالم سے کریں جو اسے چھیڑے، مجھ سے براہ راست اپنے دعویٰ نبوت مرزا پر بحث کریں، اس لئے کہ میں تو اس کا قائل ہوں کہ بفرض محال اگر نبوت جاری ہو تو بھی مرزا صاحب نبی نہیں ہو سکتے۔

حضرت والا کے اس اصرار کے باوجود قادیانی مناظر جریان نبوت ہی پر بحث کرنے پر مصر رہے، اصل وجہ یہ ہے کہ قادیانی مناظر اس مسئلہ میں اصل مدعا کی طرف آتے ہوئے گھبراتے ہیں، انہیں یہ معلوم ہے کہ مرزا صاحب کی نبوت کو ثابت کرنے کے آگے کانٹوں کا انبار ہے۔ اس لئے حضرت والا ارخاء عنان کے لئے جریان نبوت ہی پر بحث کرنے پر رضا مند ہو گئے کہ کہیں وہ یہ نہ سمجھیں کہ کسی کمزوری کی بناء پر اس بحث سے پہلوتہی کر رہے ہیں، چنانچہ اب بحث شروع ہوتی ہے۔

حضرت مفتی صاحب: یہ بحث تو بالکل فضول مگر جب آپ اپنے اصل مدعا کی طرف نہیں آنا چاہتے اور اسی پر مصر ہیں کہ جریان نبوت ہی پر بحث ہو تو چلئے اس پر فرمائیے۔

قادیانی مناظر: حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک بالاتفاق نبوت جاری رہی، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد آپ کا یہ دعویٰ ہے کہ نبوت ختم ہو گئی، جو شخص متفق علیہ حقیقت کے خلاف کا قائل ہوتا ہے وہ مدعی کہلاتا ہے اور مدعی کے ذمہ دلیل بیان کرنا ہوتا ہے، آپ مدعی ہیں، للہذا ختم نبوت پر دلیل بیان کریں۔

حضرت مفتی صاحب: آپ میرا مدعی ہونا تسلیم کرتے ہیں؟

قادیانی مناظر: [ذرا ہچکچا کر] ہاں! اس حیثیت سے آپ متفق علیہ حقیقت کے خلاف قائل ہیں۔

حضرت مفتی صاحب: آپ حیثیت وغیر چھوڑیں اور صاف اس کا اقرار کریں کہ

آپ مجھے مدعی مانتے ہیں؟

قادیانی مناظر: [دبی ہوئی زبان میں] ہاں آپ مدعی ہیں۔

قادیانی مناظر کو حضرت مفتی صاحب مدظلہم کی مدعی تسلیم کرنے میں تردد اس لئے ہو رہا تھا کہ مناظرہ میں ہر شخص مدعی بننے سے بچنے کی کوشش کرتا ہے، مگر یہاں خود حضرت مفتی صاحب اپنے مدعی ہونے کا ان سے اقرار لے رہے ہیں۔

حضرت مفتی صاحب: یہ بتائیے کہ آپ کے ہاں ثبوت بشرط لاشیء جاری ہے یا لابشرط شیء؟

قادیانی مناظر: آپ علمی اصطلاحات استعمال نہ کریں، عام فہم زبان میں بات کرنا چاہیے۔

حضرت مفتی صاحب: یہاں عوام کا کوئی ایسا مجمع نہیں اس لئے علمی اصطلاحات کے استعمال میں کوئی حرج تو نہیں، معہذا آپ کی خواہش کی رعایت کرتا ہوں میرا مطلب یہ ہے کہ آپ کے ہاں مطلق نبوت جاری ہے یا النبوۃ المطلقۃ؟

قادیانی مناظر: دونوں میں کیا فرق ہے؟

حضرت مفتی صاحب: میں نے خیال کیا کہ آپ بوعلی سینا کی کتابیں دیکھے ہوئے ہیں اس لئے سمجھ جائیں گے۔ مطلب یہ ہے کہ آپ کے ہاں نبوت کی دو قسمیں ہیں، تشریعی اور ظلی، یہ دونوں قسمیں جاری ہیں یا ایک؟

قادیانی مناظر: ایک قسم جاری ہے یعنی ظلی، تشریعی نبوت ختم ہوگئی۔

حضرت مفتی صاحب: حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک نبوت تشریعی جاری تھی آپ اس کے ختم ہو جانے کے قائل ہیں، متفق علیہ حقیقت کے خلاف کہہ رہے ہیں، اس لئے آپ مدعی ٹھہرے، آپ اس پر دلیل بیان کریں۔

قادیانی مناظر: میں مدعی نہیں ہوں۔

حضرت مفتی صاحب: بعینہٖ جس طریقے سے آپ نے مجھے مدعی ٹھہرایا، اسی طریقے

سے آپ مدعی بن رہے ہیں۔

قادیانی مناظر: میں کسی طرح مدعی نہیں ہوں۔

حضرت مفتی صاحب: جس طریقے سے مجھے مدعی بنایا تھا بعینہٖ اسی طریقے سے آپ مدعی بن گئے اب اگر آپ مدعی نہیں تو میں بھی مدعی نہیں، قصہ ختم ہوگیا۔

قادیانی مناظر: [مجبور ہوکر اپنے مدعی ہونے کا بادل ناخواستہ اقرار کرتے ہوئے دلیل پیش کرتے ہیں] نبوت تشریعیہ کے لئے کچھ شرائط ہیں [ان شرائط کی تفصیل بیان کرنے سے بچنے کے لئے کہا کہ] یہ شرائط آپ کو معلوم ہی ہیں۔

حضرت مفتی صاحب: مجھے ان شرائط کا علم نہیں آپ ہی بیان کریں، نیز یہ بھی بتایئے کہ ان شرائط کا وجود ممکن ہی نہیں یا ممکن تو ہے واقع نہیں؟

قادیانی مناظر: ممکن ہے مگر واقع نہیں۔

حضرت مفتی صاحب: اس سے یہ ثابت ہوا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت تشریعی ممکن تو ہے مگر واقع نہیں۔

قادیانی مناظر: حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت تشریعی ممکن ہی نہیں۔

حضرت مفتی صاحب: یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ شرط ممکن ہو اور مشروط ممتنع؟

قادیانی مناظر کافی دیر تک اس بحث میں الجھتے رہے کہ شرائط ممکن ہیں اور نبوت تشریعی ممکن نہیں، مگر بالآخر اس کا اعتراف کرنا پڑا کہ نبوت تشریعی کے شرائط بھی ممکن نہیں۔

حضرت مفتی صاحب: اب دو دعووں کا اثبات آپ کے ذمہ ہوگیا، ایک تو یہ کہ جو چیز آپ بیان کریں اس کی شرطیت دلیل سے ثابت کریں۔ دوسرا یہ کہ اس شرط کا ممتنع ہونا بھی ثابت کریں۔

قادیانی مناظر: [ایک آیت پڑھکر] اس سے یہ ثابت ہوا کہ تشریعی رسول تب آتا ہے جب کہ اس سے پہلی کتاب میں تحریف ہونے لگے، چونکہ قرآن کریم میں کوئی تحریف نہیں ہوسکتی اس لئے تشریعی رسول بھی نہیں آسکتا۔

حضرت مفتی صاحب: اس آیت سے تو سببیت ثابت ہوئی نہ کہ شرطیت، تحریف ماقبل نئی رسالت کا سبب ہے، شرط نہیں، یعنی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ بغیر تعریف ماقبل کے کوئی نیا رسول نہیں آسکتا، چنانچہ حضرت آدم علیہ السلام تشریعی نبی تھے، مگر آپ سے قبل کسی دین کی تحریف نہیں ہوئی کیا نیا رسول آنے کی یہ وجہ نہیں ہوسکتی کہ دین ماقبل میں کوئی تحریف نہ بھی ہو مکمل طور پر صحیح طریقے پر موجود ہو، اس کے باوجود اس کے احکام طبائع کے مناسب نہ رہے ہوں، اس لئے اللہ تعالیٰ نئے رسول کے ذریعہ اس زمانہ کے طبائع کے مطابق احکام میں ترمیم فرمائیں، بہر حال شرطیت ثابت نہیں ہوتی۔

قادیانی مناظر: [شرمندگی کی ہنسی طاری کر کے فرمانے لگے] شرطیت ہو یا سببیت بات یوں ہی ہے۔

یہ کہہ کر اپنی چھیڑی ہوئی بحث کو خود ہی ختم کر دیا اور حضرت مفتی صاحب مدظلہم کے بار بار اصرار کے باوجود نہ اصل مدعا یعنی اثبات نبوت مرزا پر بات کرنے کو تیار ہوئے اور نہ ہی مسئلہ جریانِ نبوت پر مزید کلام کیا، بالکل ہی خاموش ہو گئے، حضرت مفتی صاحب مدظلہم نے فرمایا کہ ''ہم نے کبھی کسی مناظر کو اس طرح خاموش ہوتے ہوئے نہ دیکھا نہ سنا، یہ صاحب اپنی خاموشی میں منفرد ہیں۔ (احسن الفتاوی، ج:١ص:۴۲ تا ۴۵، ط، ایم ایچ سعید کراچی)



## علامہ اقبالؒ نے قادیانیوں کو علیحدہ اقلیت قرار دینے کی تحریک کی تھی

بخدمت جناب حضرت علامہ دامت برکاتہم السلام علیکم!

سمندری میں ۲۲ اپریل کو دفتر بلدیہ سمندری کے چیئرمین کی زیر صدارت یوم اقبال منایا گیا۔ جس میں چند مرزائی بھی مدعو تھے میں نے اقبال اور ختم نبوت کے موضوع پر تاریخ روشنی ڈالی۔ جس پر مرزائی مبلغ نے اعتراض کیا کہ یہ واقعہ غلط ہے۔ میں نے بیان کیا تھا کہ کشمیر کمیٹی میں جب مرزا البشیر الدین محمود صدر رہتے تھے۔ ڈاکٹر اقبال نے استعفیٰ دیا تھا اور انجمن حمایت اسلام میں جب ڈاکٹر اقبال صدر تھے تو انہوں مرزائیوں کو علیحدہ اقلیت قرار دینے پر بھی ایک بیان دیا تھا۔ مرزائی مبلغین نے ان سب امور کا انکار کیا ہے۔ اس لیے آپ ان موضوعات کے متعلق دعوت کے باب الاستفسارات میں تفصیلاً بیان فرمائیں بہت مشکور ہوں گا؟[محمد علی جانباز]

**﴿جواب﴾:**

یہ صحیح ہے کہ علامہ اقبال رحمہ اللہ تعالیٰ جب انجمن حمایت اسلام لاہور کے صدر تھے تو ان کی تحریک اور عام مسلمانوں کی تائید سے انجمن حمایت اسلام نے ۱۹۳۶ء کے اوائل میں ایک قرارداد منظور کی تھی جس کی رو سے مرزائی انجمن حمایت اسلام کے ممبر نہیں ہو سکتے تھے۔ اور اس قرارداد کے مطابق اس وقت جتنے بھی مرزائی ممبر تھے۔ سب انجمن حمایت اسلام کی رکنیت سے خارج ہو گئے تھے۔ سمندری کے مرزائی مبلغ نے غلط بیانی سے کام لیتے ہوئے ان حقائق پر پردہ ڈالنے کی ناکام کوشش کی ہے۔ آپ اسے لاہور لا کر انجمن حمایت اسلام کا ریکارڈ دکھا سکتے ہیں۔ ایسے روشن حقائق کا انکار بہت موجب تعجب ہے۔

پنڈت جواہر لال نہرو نے ۱۹۳۶ء کے وسط میں پنجاب کے مختلف مقامات کا دورہ کیا تھا اور مرزائیوں کی ایک سیاسی انجمن نے اس دوران میں پنڈت جی کو ایک دعوت استقبالیہ بھی دی تھی۔ اس پر بعض حلقوں سے مرزائیوں پر کافی اعتراضات ہوئے اور مرزا البشیر الدین

محمود خلفیہ قادیان نے اپنے خطبہ جمعہ میں ان اعتراضات کے جوابات دیئے تھے۔ان جوابات کے ضمن میں مرزا بشیر الدین نے بیان کیا تھا کہ ڈاکٹر اقبال نے احمدیوں کو عام مسلمانوں سے علیحدہ اقلیت قرار دینے کی تحریک کی تھی اور پنڈت جواہر لال نہرو نے اس کو روکا تھا۔اس لیے ایسے شخص کا استقبال بالکل حق بجانب ہے۔خلیفہ قادیان کا یہ خطبہ اخبار الفضل میں شائع بھی ہوا۔الفاظ یہ ہیں:

''اگر پنڈت جواہر لال نہرو اعلان کر دیتے کہ احمدیت کو مٹانے کے لیے وہ اپنی تمام طاقت خرچ کر دیں گے جیسا کہ احرار نے کیا ہوا ہے تو اس قسم کا استقبال بے غیرتی ہوتا لیکن اس کے برخلاف یہ مثال موجود ہو کہ قریب کے زمانہ میں ہی پنڈت صاحب نے ڈاکٹر اقبال کے ان مضامین کا رد لکھا ہے جو انہوں نے احمدیوں کو مسلمانوں سے علیحدہ قرار دیے جانے کے لیے لکھے تھے اور نہایت عمدگی سے ثابت کیا ہے کہ ڈاکٹر صاحب کا احمدیت پر اعتراض اور احمدیوں کو علیحدہ کرنے کا سوال بالکل نامعقول اور خود ان کے گذشتہ رویے کے خلاف ہے تو ایسے شخص کا جب کہ وہ صوبہ میں مہمان کی حیثیت سے آرہا ہو ایک سیاسی انجمن کی طرف سے استقبال بہت اچھی بات ہے''۔[اخبار الفضل ۱۱ جون ۱۹۳۶ء جلد ۲۲ شمارہ نمبر ۲۸۷ خطبہ جمعہ]

خط کشیدہ عبارت میں نہایت واضح اقرار ہے کہ مرزائیوں کو علیحدہ اقلیت قرار دینے کے محرکِ اول علامہ اقبال رحمہ اللہ تعالیٰ ہی تھے۔پس سمندری کے مرزائی مبلغ کا انکار حقیقت پر مبنی نہیں۔

(۳)......ڈاکٹر یعقوب بیگ انجمن حمایت اسلام کے ایک پرانے سرگرم کارکن تھے۔وہ مرزائیوں کی لاہوری جماعت سے وابستہ تھے۔علامہ اقبال رحمہ اللہ تعالیٰ کی اسی مذکورہ بالا تحریک کی بناء پر وہ بھی انجمن حمایت اسلام کی رکنیت سے علیحدہ کر دیے گئے۔اس

لیے علامہ اقبالؒ کی یہ تحریک لاہوری جماعت پر بھی بہت گراں تھی۔ انہی دنوں لاہوری جماعت کے امیر مولوی محمد علی صاحب کی طرف سے بھی اخبار پیغام صلح میں یہ بیان شائع ہوا تھا۔

''علامہ اقبال جیسے بلند پایہ انسان جسے آج سے چار برس پہلے ایک مسلمان کمیٹی کا صدر بنائیں۔ آج اسے کافر قرار دیں۔ مرزا محمود احمد قادیانی کو کشمیر کمیٹی کا صدر بنانے میں سر محمد اقبال پیش پیش تھے اور جس جماعت کو سولہ سترہ سال پیشتر ٹھیٹھ اسلامی سیرت کا نمونہ بتائیں۔ آج اسے کافروں کی جماعت قرار دیں۔ پس مناسب ہے کہ جو کچھ فتویٰ دیں وہ آج کی تحریرات پر دیں''۔ [اخبار پیغام صلح جلد ۲۴ شمارہ ۲۸ فروری ۱۹۳۶ء]

گو ہمیں اس سے اتفاق نہیں کہ مرزا بشیر الدین محمود کو کشمیر کمیٹی کا صدر بنانے کے محرک علامہ اقبالؒ تھے۔ اس وقت اس سے بھی بحث نہیں کہ پھر علامہ اقبال نے اس کمیٹی سے آخر کیوں استعفیٰ دے دیا تھا۔ اس وقت ہمیں صرف یہ دکھانا ہے کہ قادیانی اور لاہوری دونوں جماعتوں کے بیان کے مطابق مرزائیوں کو مسلمان سے علیحدہ اقلیت قرار دینے کو محرک اول علامہ اقبال مرحوم ہی تھے۔

ڈاکٹر یعقوب بیگ [لاہوری مرزائی] انجمن حمایت اسلام کے اس فیصلے کے پورے ایک ہفتہ بعد فوت ہو گئے تھے اور مرزائی اخبارات نے لکھا تھا کہ ڈاکٹر صاحب کی وفات اسی صدمہ سے ہوئی ہے کہ ملت اسلامیہ انہیں کس طرح پوری ملت سے کٹا ہوا سمجھتی ہے۔

پھر اخبار پیغام صلح کی اسی جلد کے شمارہ نمبر ٦٠ کی اشاعت میں یہاں تک مذکور ہے کہ:

''ان دونوں اسمبلی کے امیدوار یہ عہد کرتے پھرتے تھے کہ اسمبلی میں جا کر احمدیوں کو مسلمانوں سے علیحدہ اقلیت منظور کرانے کی کوشش کروں گا''۔ [پیغام صلح ۹ ستمبر ۱۹۳۶ء]

علامہ اقبالؒ کو اگر ایک وقت تک مرزائیوں کے تفصیلی نظریات کی اطلاع نہ ہو سکی تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ علامہ اقبالؒ کے اپنے نظریات میں کوئی کمزوری تھی۔ ان کا اپنا اعتقاد

اس وقت بھی اتنا ہی پختہ تھا جتنا کہ وہ بعد میں ظاہر ہوا۔ علامہ ڈاکٹر محمد اقبالؒ کا ایک مضمون ۱۹۱۴ء کی ابتداء میں ''لمعات'' شائع ہوا تھا۔ جسے اخبار الفضل نے بھی جلد نمبر ۳ کے شمارہ نمبر ۱۰۵ میں نقل کیا تھا:

''وہ [ڈاکٹر اقبال] لکھتے ہیں کہ جو شخص نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی ایسے نبی کے آنے کا قائل ہے جس کا انکار مستلزم کفر ہو وہ خارج از دائرہ اسلام ہے۔ اگر قادیانی جماعت کا بھی یہ عقیدہ ہے تو وہ بھی دائرہ اسلام سے خارج ہے''۔ [الفضل ۱۱ اپریل ۱۹۱۴ء]

رہا یہ مسئلہ کہ قادیانی فرقہ کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کا انکار ''مستلزم'' کفر ہے یا نہیں۔ سو اس کے لیے اتنی بات یاد رکھیے کہ علام اقبال مرحوم کے والد مرحوم پہلے مرزا غلام احمد قادیانی کے وابستگان میں سے تھے۔ پھر جب وہ مرزائیت کی حقیقت سے واقف ہوئے تو انہوں نے ان کی جماعت سے علیحدگی اختیار کر لی۔ اس پر مرزا قادیانی نے انہیں لکھا کہ آپ کا نام نہ صرف جماعت سے بلکہ اسلام سے ہی کاٹ دیا گیا ہے۔ اس واقعہ کا کچھ تذکرہ مرزا بشیر احمد نے بھی سیرت المہدی کی تیسری جلد ص ۲۴۹ میں کیا ہے اور اس مسئلے کی بحث کہ مرزائیوں کے نزدیک مرزا غلام احمد قادیانی کا انکار ''مستلزم کفر ہے یا نہیں۔ احقر کی کتاب عقیدہ الامۃ فی معنی ختم النبوۃ میں نہایت مفصل طور پر موجود ہے۔ بہر حال اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ علامہ اقبالؒ کی اسلامی خدمات میں سے عقیدہ ختم نبوت کی خدمت ملت اسلامیہ پر ایک ایسا احسان ہے کہ اسے بیان کرنے کے بغیر یادِ اقبال کا کوئی حق ادا نہیں ہو سکتا۔ آپ کی [مولانا محمد علی صاحب] کی یہ ہمت لائق تحسین ہے کہ آپ نے سمندری کے اس جلسہ یوم اقبال میں علامہ اقبالؒ کی اس عظیم خدمت کو تفصیل سے بیان کیا۔ رب العزت آپ کو جزائے خیر دے۔ والسلام۔ احقر خالد محمود عفا اللہ عنہ۔ [عبقات ص ۳۱۴ تا ۳۱۷]

(فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۴۳ تا ۴۵، ناشر، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



# مفتی اعظم مصر استاذ العلماء شیخ حسنین محمد مخلوف کا علمی و تحقیقی فتویٰ

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا رفع آسمانی اور کفریات مرزا غلام احمد قادیانی

ہفت روزہ ''دعوت'' کے باب الاستفسارات میں کافی عرصہ سے ایسے سوالات موصول ہو رہے تھے کہ سیدنا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع جسمانی اور حیاتِ آسمانی کے متعلق علمائے مصر کا عقیدہ کیا ہے۔ کیا وہ واقعی اسلام کے اس اجماعی عقیدے کے قائل ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ظہور ثانی علاماتِ قیامت میں سے ایک علامت ہے اور یہ کہ وہ آسمان پر بجسد عنصری زندہ اور موجود ہیں یا علمائے مصر اس باب میں باقی جمیع علماء عرب اور پاک و ہند کے خلاف ہیں۔ ان سوالات کا اصل محرک مصر کے ایک آزاد خیال پروفیسر شلتوت کا ایک مضمون تھا جو آج سے پچیس تیس سال پہلے شائع ہوا تھا اور جسے قادیانی حضرات اپنی ہمنوائی میں ہر سال شائع کرتے رہتے ہیں۔ قادیانیوں کا اس اشاعت سے مقصد عوام کو یہ اثر دینا ہے کہ ان ابواب میں اکابر علمائے مصر ان کے ساتھ ہیں۔ اس مغالطے اور تلبیس کا پردہ چاک کرنے کے لیے حکومت مصر کے سابق مفتی اعظم استاذ العلماء حضرت شیخ حسنین محمد مخلوف کا ایک فتویٰ ان کی بلند پایہ کتاب صفوۃ البیان لمعان القرآن طبع ۱۳۷۰ھ سے نقل کیا جاتا ہے۔ یہ تمام استفسارات کا مشترک جواب ہے۔ جو اس سلسلہ میں دفتر ''دعوت'' میں موصول ہوتے رہے ہیں۔ رہا پروفیسر شلتوت کا معاملہ تو آزاد خیال اور خود پسند ادیب کہاں نہیں ملتے۔ اگر مصر کے ایک غیر ذمہ دار اور غیر معتمد علیہ پروفیسر نے سلف کی شاہراہ سے ہٹ کر کتاب و سنت میں الحادی راہ اختیار کی ہے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ جمہور علماء مصر اور اربابِ فتویٰ و قضاء بھی معاذ اللہ اسلام کے اجماعی فیصلوں سے برگشتہ ہو گئے ہیں۔ جس طرح پاکستان میں مسٹر پرویز اسلامی عنوانات کو اپنا موضوع سخن بنا رہے ہیں اور ان کے قلم کی جولانگاہ یہ اسلامی موضوعات ہی ہیں۔ تاہم انہیں یہاں پاکستان کے اونچے درجے کے علماء اور محققین کا اعتماد حاصل نہیں اور علمی ابواب میں ان

لوگوں کی رائے نہ صرف غلط ہے بلکہ کفر کی سرحدوں سے ملتی ہے اس طرح مصر کے آزاد خیال پروفیسر شلتوت بھی وہاں کے علمی دینی اور تحقیقی حلقوں میں کسی اعتماد کے لائق نہیں رہے ہیں۔ انہوں نے جب وہ تحریر لکھی تھی جسے کہ یہ قادیانی حضرات آئے دن اس طرح شائع کرتے رہتے ہیں۔ گویا کہ یہ فتویٰ آج چھپ کر آیا ہے تو وہاں کے اکابر علماء نے اسی وقت اس کی تردید فرمادی تھی اور مختلف رسائل وجرائد نے اس پر پُر زور ردعمل فرمایا تھا۔ بہر حال علماء مصر کے معتمد عالم اور حکومت مصر کے سابق مفتی اعظم کا یہ تحقیقی فیصلہ قارئین ''دعوت'' کے پیش خدمت ہے۔ ترجمہ مولانا منظور احمد صاحب [چنیوٹ] نے کیا ہے۔
[ادارہ]

**واعلم ان عیسیٰ علیہ السلام لم یقتل ولم یصلب کما قال تعالی وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لھم وقال وما قتلوہ یقیناً. فاعتقاد النصاریٰ القتل واصلبہ کفرء لاریب فیہ وقد اخبر اللہ تعالی انہ رفع الیہ عیسیٰ کما قال ورافعک الی وقال بل رفعہ اللہ الیہ فیجب الایمان بہ والجمھور علی انہ رفع حیا من غیر موت ولاغفرۃ بجسدہ وروحہ الی السماء والخصوصیۃ لہ علیہ السلام ھی فی رفعہ بجسدہ وبقاء وفیھا الی الامد المقدر لہ.**

**واما التوفی المذکور فی ھذہ الآیۃ وفی قولہٖ تعالی فلما توفیتنی فالمراد منہ ما ذکرنا علی الروایۃ الصحیحۃ عن ابن عباسؓ والصحیح من الاقوال کما قالہ القرطبی وھو اختیار الانباری وغیرہ.**

**وان من اھل الکتاب الا لیؤمنن بہ قبل موتہ ای ما احد من اھل الکتاب الموجودین عند نزول عیسیٰ علیہ**

کی بجائے کسی صورت میں قادیان قرار نہ پاتا۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ انگریز کو خود کاشتہ پودا خود عیسائیوں کے ہی خلاف کام کرنے لگے۔ یہ جو کچھ دکھائی دے رہا ہے یہ فقط ظاہر ہے۔ حقیقت وہی ہے جسے مرزا قادیانی آنجہانی خود سپردِ قلم کر چکے ہیں اس پر تعجب نہ کیا جائے کہ انہوں نے اپنا راز خود کیسے کھول دیا.... یہ انگریزوں کو مطمئن کرنے کے لیے ضروری تھا۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے اسے صرف ایک اشتہار میں لکھا تھا کتاب میں نہیں۔ اس کے پیروؤں نے کیا کہ اس کے تمام اشہارات کتابی شکل میں جمع کر دیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

کتبہ: خالد محمود عفا اللہ عنہ ۲۶ جون ۶۴ء [عبقات ۳۳۱ تا ۳۳۳] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۴۲، ۴۳، ناشر، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



## قادیانیوں کے کفریہ عقائد

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ: پورے عالم اسلام نے قادیانیوں [جو خود احمدی اور مرزائی کہتے ہیں] کو کافر قرار دیا ہے، معلوم یہ کرنا ہے کہ وہ کون سے عقائد کفریہ ہیں، جن کی وجہ سے انہیں کافر قرار دیا جاتا ہے؟

**﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:**

پوری امتِ مسلمہ کا یہ اجماعی عقیدہ اور قرآن کریم کا اعلان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ کے آخری نبی ہیں، آپ کے بعد کسی کو نبوت عطا نہیں کی جائے گی۔ نیز یہ بھی عقیدہ ہے کہ نبوت کوئی اختیاری کمال نہیں جو بھی چاہے محنت یا عبادت کر کے اس مقام تک پہنچ جائے، بلکہ نبوت خالصۃً وہبی کمال ہے جو من جانب اللہ براہِ راست عطا ہوتا ہے، اس متفقہ عقیدہ کے برخلاف مرزا غلام احمد قادیانی نعوذ باللہ خود اپنی نبوت کا مدعی ہے جو سراسر قرآن کا انکار ہے، وہ اپنے کو مثیلِ محمد کہتا ہے، اپنے اقوال کو وحی قرار دیتا ہے، نیز وہ آخری

زمانہ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے متواتر عقیدہ کا نہ صرف منکر ہے، بلکہ اپنے کو خود مسیحِ موعود کہہ کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں انتہائی فحش کلامی کرتا ہے، حالانکہ کسی نبی کی توہین بجائے خود کفر صریح ہے۔

اس کے علاوہ بھی مرزا غلام احمد قادیانی کے کفریہ عقائد کی لمبی فہرست ہے۔ جن میں سے چند دعاوی مع حوالہ جات حسبِ ذیل ہیں:

(۱): بیت اللہ ہونے کا دعویٰ۔ [اربعین ۴، روحانی خزائن ۱۷/۴۴۵]

(۲): مجدد ہونے کا دعویٰ۔ [کتاب البریۃ ۱۶۸، روحانی خزائن ۱۳/۲۰۱]

(۳): مامور ہونے کا دعویٰ۔ [روحانی خزائن ۲۱/۶۶]

(۴): نذیر ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۴۴، براہین احمدیہ ۱/۶۹]

(۵): آدم، مریم اور احمد ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۷۰، روحانی خزائن ۱/۵۹۰]

(۶): نبوت ورسالت کا دعویٰ۔ [براہین احمدیہ حاشیہ در روحانی خزائن ۱/۵۹۳]

(۷): توحید وتفرید کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۱۴۱، ۳۸۴، براہین احمدیہ در خزائن ۱/۵۸۱، حاشیہ در حاشیہ اربعین ۳، در روحانی خزائن ۱۷/۴۱۳]

(۸): مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۱۷۲، تبلیغ رسالت ۱/۱۵۹]

(۹): مسیح بن مریم ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۱۸۵، ازالہ اوہام در روحانی خزائن ۳/ ۴۴۲]

(۱۰): صاحب کن فیکون ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۲۰۳، روحانی خزائن ۲۱/۱۲۴]

(۱۱): مسیح اور مہدی ہونے کا دعویٰ۔ [تذکرہ ۲۵۷، اتمام الحجۃ در روحانی خزائن ۸/ ۲۷۵]

(۱۲): امام زماں ہونے کا دعویٰ۔ [ضرورۃ الامام در روحانی خزائن ۱۳/۴۹۵]

(۱۳): ظل نبی ہونے کا دعویٰ۔ [ایک غلطی ازالہ در روحانی خزائن ۱۸/۲۱۲]

(۱۴): مستقل صاحب شریعت نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ۔ [اشتہار معیار الاخیار

۳، تذکرہ ۳۵۲، حقیقۃ الوحی در روحانی خزائن ۱۰۵/۲۲، انجام آتھم در روحانی خزائن ۱۱/۹/۷، اعجاز احمدی ۷، مستفاد: ردِ مرزائیت کے زریں اصول، افادات: حضرت مولانا منظور احمد چینوٹی ۱۶،۸]

ان میں سے ہر ایک دعویٰ مرزا قادیانی کے کفر کی مستقل دلیل ہے۔

﴿مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ﴾ [الاحزاب: ٤٠]

﴿اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ﴾ [الأنعام: جزء الآية: ١٢٤]

فالمعنى أن للرسالة موضعاً مخصوصاً لايصلح وضعها الا فيه، فمن كان مخصوصاً موصوفاً بتلك الصفات لأجلها يصلح وضع الرسالة فيه كان رسولاً والا فلا، والعالم بتلك الصفات ليس الا الله تعالى. فحصول النبوة والرسالة لبعضها دون البعض تشريف من الله واحسان وتفضل.

(تفسير الفخر الرازى للامام فخر الدين الرازى ٧/ ١٨٥)

عن ثوبان رضى الله تعالى عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم .... وانه سيكون فى أمتى كذابون ثلاثون كلهم يزعم انه نبى وأنا خاتم النبيين، لانبى بعدى. (سنن أبى داؤد، الفتن / ذكر الفتن ودلائلها ٢/ ٥٨٤ رقم: ٤٢٥٢، سنن الترمذى، الفتن / باب لاتقوم الساعة حتى يخرج كذابون ٢/ ٤٥، وقال الترمذى: هذا حديث صحيح)

عن جبير بن مطعم قال: سمعت النبى صلى الله تعالى عليه وسلم يقول:..... وأنا العاقب، والعاقب الذى ليس

**بعده نبی.** (صحيح البخارى، المناقب/ باب ما جاء فى أسماء رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم رقم: ٣٥٣٢، صحيح مسلم، الفضائل/ باب فى أسمائه صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم رقم: ٢٣٥٤)

**فان قلت: فهل النبوة مكتسبة أو موهوبة فالجواب ليس النبوة مكتسبة حتى يتوصل اليها بالنهك والرياضات كما ظنه جماعة من الحمقاء وقد أفتى المالكية وغيره بكفر من قال: أن النبوة مكتسبة.** (اليواقيت والجواهر ١/ ١٦٤، ١٦٥)

**وقال القاضى عياض: من ادعى منهم أنه يوحى وان لم يدع النبوة، فهؤلاء كلهم كفار مكذبون للنبى صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم، لأنه أخبر صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم أنه خاتم النبيين لانبى بعدى.** (شفاء للقاضى عياض ٢/ ٤٤٦، ٤٤٧، رد مرزائیت کے زریں اصول ٢١٤، ٢١٥)

**اعلم ان الاجماع قد انعقد على أنه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم خاتم المرسلين كما أنه خاتم النبيين وان كان المراد بالنبيين فى الآية هم المرسلين.** (اليواقيت والجواهر ٢/ ٣٧)

**قوله: "وكل دعوى النبوة بعده فغى وهوى" ش: لما ثبت أنه خاتم النبيين، علم أن من ادعى بعده النبوة فهو كاذب.** (عقيدة الطحاوية مع الشرح ١٧٦، بحواله عقائد أهل السنة والجماعة ١٠٠)

﴿اِذْ قَالَ اللّٰهُ يَا عِيسٰىٓ اِنِّىْ مُتَوَفِّيْكَ وَرَافِعُكَ اِلَىَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ﴾ [آل عمران: ٥٥]

﴿وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ﴾ [النساء: ١٥٩]

”وقد أخبر اللّٰه تبارك وتعالى فى كتابه ورسوله صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم فى السنة المتواترة أنه لانبى بعده، ليعلموا أن كل من ادعى هذا المقام بعده، فهو كذاب وأفاك دجال ضال مضل“. (تفسير ابن كثير، الاحزاب: ٤٠، ٣/ ٦٥٢ بيروت)

عن حذيفة بن أسيد رضى اللّٰه تعالى عنه قال: كان النبى صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم فى غرفة ونحن أسفل منه فاطلع الينا، فقال: ما تذكرون؟ قلنا: الساعة، قال: ان الساعة لاتكون حتى تكون عشر آيات..... العاشرة: نزول عيسىٰ بن مريم. (صحيح مسلم ٢/ ٣٩٣ رقم: ٢٩٠١، سنن الترمذى ٢/ ٤١ رقم: ٢١٨٣)

فان قيل: فما الدليل على نزول عيسىٰ عليه السلام من القرآن، فالجواب الدليل على نزوله قوله تعالى: ﴿وان من اهل الكتاب الا ليؤمنن بهٖ قبل موتهٖ﴾. [اليواقيت والجواهر للشعرانى ٢/ ٢٢٩، كذا فى الشرح الفقه الأكبر ١٣٦]

عن أبى هريرة رضى اللّٰه تعالى عنه قال: قال رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم: والذى نفسى بيده ليوشكن

**أن ينزل فيكم ابن مريم، حكما عدلاً، فيكسر الصليب، ويقتل الخنزير، ويضع الجزية، ويفيض المال حتى لايقبله أحد، حتى تكون السجدة الواحدة خيراً من الدنيا وما فيها.** (صحيح البخارى، رقم الحديث: ٣٤٤٨، صحيح مسلم، رقم الحديث: ٢٤٢، ١٥٥، سنن الترمذى، رقم الحديث: ٢٢٣٣، سنن ابن ماجة، رقم الحديث: ٤٠٧٨، مرقاة المفاتيح ١٠/ ١٦٢، رقم: ٥٥٠٥)

**حياة المسيح بجمسه الى اليوم ونزوله من السماء بجسمه العنصرى مما أجمع عليه الأمة وتواتر به الأحاديث.** (تفسير البحر المحيط ٢/ ٤٧٣، شرح عقيدهٔ سفارينه ٢/ ٩٠، تفسير جامع البيان ٣/ ١٨٤)

**لاخلاف فى أنه ينزل فى آخر الزمان.** (فتوحاتِ مكية شيخ أكبر ٧٣، مستفاد: ردِ مرزائيت کے زریں أصول ١٠٩، ١٥٢)

**ولاينجو من الكفر الا من أكفر ذٰلک المحد [أى غلام احمد القاديانى] بلا تلعثم وتردد.** (مجموعه رسائل الامام الكشميرى، اكفار الملحدين ١٠ كراتشى)

**مرزا غلام أحمد القاديانى خارج عن دائرة الاسلام فلايسع لأحد من المسلمين أن يتبعه.** (حافظ ايمان من فتنة قاديان ٣٩)

**أفتى العلماء العرب والعجم بالحادهم وكفرهم.** (حافظ ايمان من فتنة قاديان ٤٢)

اس کے علاوہ مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ فرمائیں:

**هداية الممتری عن غواية المفتری** [اسلام اور قادیانیت کا تقابلی مطالعہ] [از: حضرت مولانا مفتی عبدالغنی پٹیالویؒ]

قادیانیت [حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ]

ختم نبوت کامل [حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ]

تحفہ ختم نبوت [مجموعہ رسائل حضرت مولانا مفتی محمد یوسف صاحب لدھیانویؒ]

ردِ مرزائیت کے زریں اصول [افادات: حضرت مولانا منظور احمد صاحب چنیوٹی پاکستان]

یہ کتابیں دار العلوم دیوبند کے مکتبہ سے حاصل کی جاسکتی ہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم
(کتاب النوازل، ج:۲،ص: ۲۸ تا ۳۳، ط، المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مراد آباد الہند)



## قادیانی نظریات

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین مسائل ذیل میں جو نمبر وار درج کیے جاتے ہیں۔

(۱)..... حضرت عیسیٰ علیہ السلام جسم عنصری سے آسمان پر اٹھائے گئے یا صرف روح؟

(۲)..... عیسیٰ علیہ السلام اب تک زندہ ہیں یا نہیں؟ اگر زندہ ہیں تو کیا کھاتے ہیں کیونکہ انسانی زندگی کا مدار اس پر ہے؟

(۳)..... حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول آسمان سے کب ہوگا اور کس شریعت پر ان کا عمل ہوگا اور اپنے آپ کو نبی کہلائیں گے یا امتی؟

(۴)..... حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس ذریعہ سے آسمان پر گئے ہوا یا بجلی یا کسی تخت پر سوار ہو کر چلے گئے؟

(۵)..... حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہاں دفن ہوں گے اور کتنی مدت دنیا میں رہیں گے؟

(۶)..... حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات ونزول آسمانی سے انکار کرنا کفر ہے یا نہیں؟

(۷)..... نبی اور رسول میں کیا فرق ہے؟ اور خلیفہ کے کیا معنی ہیں اور اس کی تعریف کیا ہے؟

(۸)..... مجدد کے کیا معنی ہیں اور کس کو کہتے ہیں؟ اور مرزا غلام احمد قادیانی نے جو دعویٰ کیا کہ میں نبی اور رسول اور مجدد زمان اور کرشن جی ہوں اب اس کو کیا مانا جائے مسلمان یا اس کے برعکس یا اس کے دعویٰ کے موافق؟

(۹)..... مرزا قادیانی کو کوئی شخص نبی یا رسول یا مجدد و کرشن جی مانے یا صرف اس کے افعال کو اچھا سمجھے تو ایسے شخص کا مذبوحہ یا ایسے شخص کے ساتھ کھانا پینا ناطہ لینا دینا از مذہب اہلسنت والجماعت جائز ہے یا نہیں؟ قرآن مجید واحادیث سے بلا تاخیر تحریر فرمائیں۔

﴿جواب﴾:

۱: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا رفع جسمانی ہوا ہے نہ کہ صرف روحانی، کیونکہ قرآن شریف میں روح کا ذکر نہیں صرف قتل وصلیب کی تردید کی گئی ہے کہ وہ وما قتلوہ وما صلبوہ یعنی عیسیٰ علیہ السلام کو نہ انہوں نے قتل کیا اور نہ سولی پر چڑھایا۔ اس نص قرآنی سے رفع جسمانی ثابت ہے کیونکہ قتل اور صلیب کا فعل جسم پر وارد ہوتا ہے نہ کہ روح پر۔ پس جس چیز کو قتل اور صلیب سے بچایا اس کو اٹھایا، اور روح کو نہ کوئی قتل کرسکتا ہے اور نہ صلیب پر چڑھا سکتا ہے۔ اس سے ثابت ہے کہ جسم کا رفع ہوا کیونکہ قتل اور صلیب سے جسم ہی بچایا گیا۔

﴿جواب﴾:

۲: جسم وروح مرکبی کی حالت کا نام عیسیٰ تھا۔ وماقتلوہ وماصلبوہ۔ [النساء:۱۵۷] میں جو ضمیریں ہیں وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو کہ روح وجسم کی مرکبی حالت کا نام ہے ان کی طرف راجع ہیں۔ جب عیسیٰ علیہ السلام کو مرکبی حالت میں بچایا گیا اور اس حالت میں اٹھایا گیا جس سے ثابت ہوا کہ رفع جسمانی ہوا کیونکہ صرف روح نہ کھاتا ہے اور نہ ہاتھ اٹھا کر دعا کرسکتا ہے۔ پس جسم مع روح کا رفع بحالت زندگی ہوا۔ چنانچہ شیخ شہاب الدین المعروف ابن حجر [تلخیص الحبیر مطبوعہ مکہ مکرمہ مطبع عباس احمد البائز ج ۳ ص ۴۶۲] پر لکھتے ہیں۔ **واما رفع عیسیٰ فاتفق اصحاب الاخبار والتفسیر علی انہ رفع ببدنہ حیاً** یعنی اس پر اتفاق ہے حدیثوں اور تفسیروں کا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اسی بدن کے ساتھ بحالت زندگی اٹھائے گئے۔

﴿جواب﴾:

۳: حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں جیسا کہ اجماع سے ثابت ہے جیسا اٹھایا گیا۔ ان کے کھانے پینے اور بول وبراز کا جواب یہ ہے کہ آسمانی کرہ ہر ایک زمین سے کئی حصے زیادہ ہے اور جدید علوم حکمت سے ثابت ہے کہ ہر ایک دنیاوی اشیاء آسمانی تاثیرات سے معرض ظہور میں آتی ہیں اور اللہ تعالیٰ فرماتے ہے کہ "**وفی السماء رزقکم**" یعنی تمہارا رزق یعنی روزی آسمان میں ہے۔

دوم: حضرت آدم علیہ السلام کا ہبوط آسمان سے نصوص قرآنی سے ثابت ہے۔ پس جو کھانا پینا وغیرہ حضرت آدم علیہ السلام اور حوا کو ملتا تھا وہی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ملتا ہے یہ کیونکر ثابت ہوا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کھانا نہیں ملتا اور بھوکے رہتے ہیں؟ کوئی آسمان پر گیا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شکایت سن کر آیا ہے؟ تو بتایئے یہ صرف علوم حکمت وفلسفہ سے ناواقفیت کا باعث ہے کہ ایسے ایسے اعتراض کیے جاتے ہیں۔ جب آسمان پر ہیولے یعنی مادہ اور عناصر موجود ہیں تو آسمانی مخلوق کو رزق کا ملنا کیا قیاس فاسد ہے؟ جبکہ

علوم جدیدہ سے ثابت ہوگیا ہے کہ مریخ چاند وسورج وغیرہ اجرام فلکی میں نہریں اور جنگل ہیں اور آبادیاں ہیں تو یہ اعتراض بالکل غلط ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کھاتے کہاں سے ہوں گے؟

سوم! جب نص قرآنی [البقرہ ۵۷] سے ثابت ہے کہ بنی اسرائیل کے واسطے خوانچہ بالکل تیار پکایا آسمان سے نازل ہوتا تھا تو پھر ایسے مضامین قرآنیہ سے ناواقفیت کا باعث ہے۔

﴿جواب﴾:

۳: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول قیامت کی دس نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔ [ترمذی شریف ج ۲ ص ۴۲ ابواب الفتن] حضرت عیسیٰ [علیہ السلام] کا نزول دابۃ الارض کا نکلنا دجال کا خروج وغیرہ وغیرہ پس جب قیامت آنے کو ہوگی تب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول بھی ہوگا۔ معراج میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت ابراہیم وموسیٰ وعیسیٰ علیہم السلام کو دیکھا تو قیامت کے بارہ میں گفتگو ہوئی۔ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ پہلے بات حضرت ابراہیم علیہ السلام پر ڈالی گئی تو انہوں نے فرمایا کہ مجھ کو خبر نہیں کہ قیامت کب ہوگی۔ پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام پر بات ڈالی گئی تو انہوں نے بھی فرمایا کہ مجھ کو خبر نہیں۔ پھر بات حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ڈالی گئی انہوں نے فرمایا کہ قیامت کی تو مجھ کو بھی خبر نہیں مگر اللہ تعالیٰ کا میرے ساتھ وعدہ ہے کہ میں زمین پر جا کر دجال کو قتل کروں گا۔ [ابن ماجہ ۲۹۹ باب فتنۃ الدجال وخروج عیسیٰ ابن مریم] اس حدیث سے ثابت ہے قیامت سے پہلے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا اور دجال بھی نکلے گا۔ پس ثابت ہوا کہ قرب قیامت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا اور اس کا علم اللہ تعالیٰ کو ہے۔

﴿جواب﴾:

۴: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا رفع جسمانی بذریعہ بدلیوں کے ہوا جیسا کہ انجیل اعمال باب آیت ۹ میں لکھا ہے یہ کہ ان کے دیکھتے ہوئے اوپر اٹھایا گیا۔ اور بدلی نے اسے

ان کی نظروں سے چھپالیا یہ بدلی کا لفظ ثابت کر رہا ہے کہ رفع جسمانی، ورنہ روح کے واسطے بدلی کا ہونا بالکل فضول ہے۔ کیونکہ روح خود عالم علوی سے ہے اور تمام جہان جانتا ہے کہ روح اٹھانے واسطے کبھی بدلی نہیں آتی۔ پس مسیح آسمان پر بدلی کے ذریعہ سے اٹھائے گئے ہے۔

﴿جواب﴾:

۵: حضرت عیسیٰ علیہ السلام ۴۵ برس زمین پر رہ کر فوت ہوں گے جیسا کہ حدیث کے الفاظ ہیں۔ **فیدفن معی فی قبری** [مشکوٰۃ ص ٤٨٠] یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام میرے مقبرے میں مدفون ہوں گے چونکہ گنجائش ان مختصر جوابوں میں اس قدر نہیں کہ تمام حدیثیں لکھی جائیں۔ اگر کسی نے انکار کیا تو پھر پوری حدیثیں لکھی جائیں گی۔

﴿جواب﴾:

٦: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول اشراط الساعۃ میں سے ایک شرط ہے یعنی قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے۔ **انہ لعلم الساعۃ** [الزخرف ٦١] یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول قیامت کی دس نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے یہ مسئلہ اصول کا ہے کہ **اذا فات الشرط فات المشروط** یعنی جب شرط فوت ہو تو مشروط بھی فوت ہو جاتا ہے۔ جب نزول عیسیٰ علیہ السلام شرط ہے قیامت کی جب شرط یعنی نزول عیسیٰ سے انکار ہوا تو مشروط یعنی قیامت سے بھی انکار ہوا اور یہ ظاہر ہے کہ قیامت کا انکار کفر ہے پس ثابت ہوا کہ نزول عیسیٰ کا منکر، منکر قیامت ہے اور قیامت کا منکر ہرگز مسلمان نہیں۔ نزول کے واسطے حیات شرط ہے کیونکہ طبعی مردے کبھی واپس نہیں آتے زندہ شخص دوبارہ واپس آسکتا ہے۔ جس سے ثابت ہے کہ حیات مسیح کا منکر نزول اصالتاً کا منکر ہے اور کافر ہے۔

﴿جواب﴾:

۷: نبی اور رسول میں فرق ہے کہ نبی صاحب کتاب و شریعت نہیں ہوتا اور رسول

صاحب شریعت ہوتا ہے۔ حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربیؒ اپنی کتاب فصوص الحکم فصل ۱۲ میں لکھتے ہیں:

"نبی وہ ہے جو خلق کے پاس ہدایت کے لیے اور اس کمال کا راستہ بتلانے کے لیے بھیجا گیا ہو جو حضرت علمیہ میں ان کے اعیان ثابتہ کی استعداد کے مقتضاء پر ان کے لیے مقدر ہے اور وہ نبی کبھی صاحب شریعت ہوتا ہے جیسے رسل علیہم السلام ہیں اور کبھی صاحب شریعت جدید نہیں ہوتا بلکہ پہلی شریعت میں اس کے حقائق کو ان کی استعداد کے موافق تعلیم کرتا ہے جیسے بنی اسرائیل کے انبیاء ہیں"۔

شیخ اکبر کی عبارت سے صاف ظاہر ہے رسول صاحب شریعت جدید ہوتا ہے اور نبی صاحب شریعت جدید نہیں ہوتا۔ یعنی نبی صرف نبی ہوتا اور رسول نبی بھی ہوتا اور رسول بھی۔ خلیفہ تو صاحب حکومت ہوتا ہے اور حدود شریعت کا نگہبان ہوتا ہے وہ رسول و نبی نہیں ہوتا۔ بعد خاتم النبیین کے صرف خلفاء ہوں گے جو شریعت کی حفاظت کریں گے۔ صحیح حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بنی اسرائیل ادب سکھاتے جاتے تھے نبیوں سے جب ایک نبی فوت ہوتا تو دوسرا نبی مبعوث ہوتا مگر چونکہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے یعنی غیر تشریعی نبی جو شریعت سابقہ کی پیروی کرے اور خود بھی نبی کہلائے نہ ہوگا اس لیے میری امت کے امیر یا خلیفے یعنی بادشاہ حدود شریعت کی نگہبانی کریں گے اور چونکہ میں خاتم النبیین ہوں اس واسطے نبی کوئی نہیں کہلائے گا۔ مشکوۃ شریعت ص ۵۵۱ میں حدیث ہے مفصل دیکھنا ہو تو دیکھ لیں اور خلیفوں کی صفات وغیرہ کا بھی ذکر اس کتاب میں ہے۔ یہاں گنجائش نہیں کہ صفات خلیفہ لکھی جائیں۔ مختصر یہ ہے کہ بزدل نہ ہو بہادر ہو، تاکہ جنگ میں بھاگ نہ جائے اور اس قابل ہو کہ بیرونی دشمن اسلام کا مقابلہ کر سکے اور جنگ سے ہرگز نہ گھبرائے اور حدود شریعت کی نگہبانی کر سکے اور حدود جاری کرے تاکہ ملک میں امن قائم رہے۔

**جواب:**

۸: مجدد کی تعریف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خود ہی فرمادی ہے کہ من ''یجدد لھا دینھا'' یعنی مجدد ہر ایک صدی کے سر پر ہوا کرے گا جو دین اسلام کو تازہ کردیا کرے گا۔ مرزا غلام احمد قادیانی ہرگز مجدد نہ تھے کیونکہ دین محمدی کو ہرگز تازہ نہیں کیا اور نہ کسی مردہ سنت نبوی کو زندہ کیا بلکہ دین عیسوی کو زندہ کیا اور عیسائیوں کے مسئلہ ابن اللہ کی تصدیق کی دیکھو الہام مرزا قادیانی انت منی بمنزلۃ ولدی یعنی اے مرزا تو ہمارے ولد یعنی بیٹے کی جا بجا ہے۔ [دیکھو صفحہ ۸۶ حقیقۃ الوحی خزائن جلد ۲۲ ص ۸۹] دوسری طرف مرزا قادیانی کا دعویٰ ہے کہ میں مثل عیسیٰ ہوں اور عیسیٰ بقول عیسائیوں کے خدا کا بیٹا ہے تو مرزا قادیانی نے حضرت عیسیٰ کو خدا کا بیٹا ہونا اپنے الہام سے ثابت کردیا کیونکہ جب مثل عیسیٰ بمنزلۃ یعنی بجائے خدا کے بیٹے کے ہے تو اصل عیسیٰ ضرور اصل بیٹا خدا کا ثابت ہوا کیونکہ جب مثیل مسیح [یعنی غلام احمد قادیانی جو مثیل مسیح ہونے کا مدعی ہے] کو خدا کہتا ہے کہ تو میرے بیٹے کی جا بجا ہے تو ثابت ہوا کہ اصل مسیح خدا کا اصلی بیٹا ہے۔ مجدد دین محمدی تو نص قرآن لم یلد ولم یولد کے برخلاف ہرگز یہ نہیں کہہ سکتا کہ خدا نے مجھے کو الہام کیا ہے کہ تو میرے بیٹے کی جا بجا ہے۔ پھر مرزا قادیانی نے مجسم خدا جو کہ عیسائیوں کا مسئلہ تھا اس کو تازہ کیا ہے کہ آپ اپنی کتاب [کتاب البریہ ص ۸۵ خزائن ج ۱۳ ص ۱۰۳] پر لکھتے ہیں کہ ''میں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں''۔ جب مرزا قادیانی خود خدا بن گئے۔ پھر مرزا قادیانی نے تو یہ غضب کیا کہ خدا کے نطفہ سے حقیقی صلبی بیٹے بن بیٹھے۔ چنانچہ اپنی کتاب [اربعین نمبر ۳ ص ۳۴ خزائن ج ۱۷ ص ۴۲۳] پر لکھتے ہیں کہ مجھ کو الہام کیا کہ ''انت من ماءنا وہم من فشل''، یعنی اے مرزا تو ہمارے پانی [نطفہ] سے ہے اور وہ لوگ خشکی سے اس الہام میں تو مرزا قادیانی حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور عیسائیوں کو بھی مات کرگئے اور خدا کے حقیقی بیٹے بن گئے۔ اب آپ خود فیصلہ کریں کہ مرزا قادیانی دین محمدی کے مجدد ہیں یا دین عیسوی کے، جن جن باطل مسائل کو ۱۳ سو برس سے اہل اسلام نے مٹایا تھا وہ مرزا

قادیانی نے اسلام میں داخل کیے اور پھر مجدد دین محمدی۔

کار شیطان میکند نامش ولی      گر ولی ایں است لعنت بر ولی

[مولانا روم کا شعر ہے کہ شیطانی کام کرے اور ولی کہلائے اگر یہ ولی ہے تو اس ولی پر لعنت]

اگر یہی مجدد کا نشان ہے تو بے شک ایسے مجدد کا نہ آنا امت محمدی کے واسطے بہتر ہے۔ پھر مرزا قادیانی کا دعویٰ کرشن ہونے کا بھی ہے یعنی وہ کہتے ہیں کہ خدا نے مجھ کو الہام کیا ہے رودر گوپال تیری مہما گیتا میں لکھی گئی ہے۔ دیکھو [لیکچر سیالکوٹ ص ۳۴ خزائن ج ۲۰ ص ۲۲۹] اگر مرزا قادیانی کا یہ الہام سچ ہے تو مرزا قادیانی کھلے بندوں اسلام سے خارج ہیں کیونکہ کرشن جی کا اوتار مرزا قادیانی تب ہوسکتے ہیں جب ان کے مذہب کی پیروی کریں اور کرشن جی کا مذہب تھا جو آج کل آریہ صاحبان اہل ہنود کا ہے۔ یعنی قیامت سے انکار اور آواگون یعنی تناسخ کا اقرار اور قیامت کا انکار صریح کفر ہے۔ پس مرزا قادیانی اس پر مقرر کردہ اصولوں سے کہ میں متابعت تامہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے باعث محمد ہو گیا ہوں درستی اصول کی پابندی سے یعنی متابعت تامہ کرشن سے کرشن ہوئے۔ جب کرشن ہوئے تو تناسخ کے قائل ہوئے اور کافر ثابت ہوئے۔ میں نیچے کرشن کا مذہب لکھتا ہوں۔ کرشن جی ارجن کو فرماتے ہیں۔ سوچ لو ہم تم اور سب راجے مہاراجے کبھی تھے یا نہیں؟ آئندہ ان کا کیا جنم ہوگا۔ ہم سب گذشتہ جنموں میں بھی پیدا ہوئے تھے اور اگلے جنموں میں پیدا ہوں گے۔ جس طرح انسانی زندگی میں لڑکپن جوانی اور بڑھاپا ہوا کرتا ہے اسی طرح انسان بھی مختلف قالب قبول کرتا ہے اور پھر اس قالب کو چھوڑ دیتا ہے۔ دیکھو [گیتا مصنفہ کرشن جی مہاراج شوک ۲۲ رادہائے رام] شیخ فیضی نے بھی گیتا کا ترجمہ کیا ہے وہ بھی سن لو۔

زکارنکو میرود بہشت      بقعر جہنم بردرکار زشت

بقید تناسخ کند دادرش      بانواع قالب دراں آروش

بہ تہائے معہود در میروند      بجسم سگ و خوک درمیروند

(صفحہ ۱۳۶ گیتا ترجمہ فیضی نقطیع خورد) اب صاف ہوگیا کہ کرشن جی قیامت کے منکر تھے جب مرزا قادیانی قیامت کے منکر ہوئے تو کافر ہوئے۔ کیونکہ متابعت تامہ سے درجہ پایا ہے اور متابعت تامہ یہ ہے کہ پورا پورا پیرو ہو پس کرشن جی کی پیروی یہی ہے کہ قیامت سے انکار کیا جائے اور تناسخ مانا جائے وغیرہ وغیرہ۔

**﴿جواب﴾:**

۹: جب مرزا قادیانی اصول اسلام کے پابند ہی نہیں رہے جس امر کے واسطے ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر آئے تو قیامت کی خبر دیتے آئے اور تناسخ کی تردید کرتے آئے۔ پھر جب مرزا قادیانی نے قیامت سے انکار کر دیا تو مسلمان کیسے؟ اب تو یہ معاملہ ہے۔ مصرع

جس جگہ تھا نور ایمان اب وہاں ہے آواگون

یعنی تناسخ اور مرزا قادیانی کے مرید بھی اسی اعتقاد کے ہوں گے۔ کیونکہ پیرو مرید کا اعتقاد ایک ہی ہوتا ہے۔ پس اگر مرزا قادیانی کا یہ الہام سچا ہے کہ میں کرشن ہوں تو پھر ہرگز مسلمان نہیں اور مریدوں کو بھی ساتھ ہی لے ڈوبے ہیں۔ پس ان سے لین دین اور معاملات مسلمانوں والے نہیں ہو سکتے تاوقتیکہ توبہ نہ کریں اور تجدید اسلام نہ کریں۔ المجیب پیر بخش، الجواب صحیح نظام الدین ملتانی[ فتاوی نظامیہ ج ۲ ص ۱۹۸ تا ۲۰۴] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱ ص:۱۶۴ تا ۱۶۸، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مرزا قادیانی کے علاوہ پوری امت نے مہدی اور مسیح کو الگ قرار دیا

﴿سوال﴾:

مہدی، اس دنیا میں کب تشریف لائیں گے؟ اور کیا مہدی اور عیسیٰ علیہ السلام ایک ہی وجود ہیں؟

﴿جواب﴾:

حضرت مہدی رضوان اللہ تعالیٰ علیہ آخری زمانہ میں قرب قیامت میں ظاہر ہوں گے ان کے ظہور کے تقریباً سات سال بعد دجال نکلے گا اور اس کو قتل کرنے کے لیے عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے۔ اسی سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ حضرت مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام دو الگ الگ شخصیتیں ہیں۔ مرزا قادیانی نے خود غرضی کے لیے عیسیٰ اور مہدی کو یک ہی وجود فرض کر لیا حالانکہ تمام اہل حق اس پر متفق ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی علیہ الرضوان دونوں الگ الگ شخصیتیں ہیں۔
[آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ا ص ۲۴۳] (فتاوی ختم نبوت، ج:ا، ص:۸۰، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## کافر کو کافر کہنا حق ہے

﴿سوال﴾:

کچھ لوگ یہ کہتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حدیث کی روشنی میں "کسی کافر کو بھی کافر نہیں کہنا چاہیے" چنانچہ قادیانیوں کو کافر کہنا درست نہیں ہے۔ مزید یہ کہ اگر کوئی صرف زبان سے کلمہ پڑھ لے اور اپنے کو مسلمان ہونے کا اقرار کرے جبکہ حقیقت میں اس کا تعلق قادیانیت یا کسی اور عقیدے سے ہو تو کیا وہ شخص صرف زبانی کلمہ پڑھ لینے

سے مسلمان کہلائے گا؟ از راہ کرم مسئلہ ختم نبوت کی وضاحت تفصیل سے بتایئے۔

﴿الجواب﴾:

یہ تو کوئی حدیث نہیں کہ کافر کو کافر نہ کہا جائے۔ قرآن کریم میں بار بار ''ان الذین کفروا'' ''والکافرون'' ''لقد کفر الذین قالوا'' کے الفاظ موجود ہیں۔ جو اس نظریہ کی تردید کے لیے کافی وشافی ہیں اور یہ اصول بھی غلط ہے کہ جو شخص کلمہ پڑھ لے [خواہ مرزا غلام احمد قادیانی کو ''محمد رسول اللہ'' ہی مانتا ہو] اس کو بھی مسلمان ہی سمجھو۔ اس طرح یہ اصول بھی غلط ہے کہ جو شخص اپنے آپ کو مسلمان کہتا ہو خواہ خدا اور رسول کو گالیاں ہی بکتا ہو، اس کو بھی مسلمان ہی سمجھو۔

صحیح اصول یہ ہے کہ جو شخص حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پورے دین کو مانتا ہو اور ''ضروریات دین'' میں سے کسی بات کا انکار نہ کرتا ہو۔ نہ توڑ مروڑ کر ان کو غلط معانی پہناتا ہو وہ مسلمان ہے کیونکہ ''ضروریات دین'' میں سے کسی ایک کا انکار کرنا یا اس کے معنی ومفہوم کو بگاڑنا کفر ہے۔ قادیانیوں کے کفر وارتداد اور زندقہ والحاد کی تفصیلات اہل علم بہت سی کتابوں میں بیان کر چکے ہیں۔ جس شخص کو مزید اطمینان حاصل کرنا ہو، وہ میرے رسالے ''قادیانی جنازہ'' قادیانیوں کی طرف سے کلمہ طیبہ کی توہین اور ''قادیانیوں اور دوسرے غیر مسلموں میں کیا فرق ہے'' ملاحظہ کرلیں۔ ''دفتر ختم نبوت مسجد باب الرحمت پرانی نمائش محمد علی جناح روڈ کراچی'' اندورن اور بیرون ملک ختم نبوت کے دفاتر سے یہ رسائل مل جائیں گے۔ [آپ کے مسائل اوران کا حل جلد ا ص ۳۸۰، ۳۸۱] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱ص:۵۴، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مرزا غلام احمد قادیانی کے عقائد، نظریات اور دعاوی؟

﴿سوال﴾:

ریاست آندھرا پردیش میں فتنہ قادیانیت کے تعاقب اور سد باب کے لیے کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دار العلوم دیو بند کی نگرانی اور رہنمائی میں اس کی باضابطہ شاخ کی حیثیت سے مجلس تحفظ ختم نبوت ٹرسٹ آندھرا پردیش مستقل سرگرم عمل ہے، الحمد للہ اس تنظیم کی ''جہد مسلسل'' کے نتیجے میں مؤرخہ ۱۸ر فروری ۲۰۱۲ء وقف بورڈ اے پی نے اپنے متفقہ فیصلہ میں قادیانی فرقہ کو غیر مسلم تسلیم کرتے ہوئے اس کی وقف جائیدادوں کو درج اوقاف ریکارڈ سے خارج کر دیا اور سنی مسلم وقف جائیدادوں پر سے ان کے قبضہ وتصرف کو برخواست کر دیا، مؤرخہ ۱۷ر اپریل ۲۰۱۲ء کو قادیانی فرقہ نے اس فیصلہ کے خلاف اے پی ہائی کورٹ میں وقف بورڈ پر مقدمہ دائر کیا...... مجلس تحفظ ختم نبوت بھی اس مقدمہ میں مستقل فریق بنی ہوئی ہے۔

سوال نامے کا جو جواب آپ ارسال فرمائیں گے وہ مقدمہ کی کاروائی کا ایک حصہ بنے گا اور قادیانیت کے خلاف امتِ مسلمہ کے متفقہ موقف کو ثابت کرنے کے لئے عدالت میں جج صاحبان کے سامنے پیش ہوگا، جج صاحبان عموماً اردو زبان سے ناواقف ہوتے ہیں، اس لیے جواب اگر انگریزی میں اور ادارہ لیٹر پیڈ پر ہو تو مقدمہ کی کاروائی میں بڑی سہولت اور آسانی ہوگی، یہ اگر چہ بعض اداروں کے عام ضابطہ کے خلاف ہوتا ہے، لیکن ہنگامی اور بعض نازک صورتحال کی وجہ سے دین اسلام کے مفاد اور تحفظ ناموس رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے اصول وضوابط کی خلاف ورزی کو گوارہ فرمالیں، امید کہ تحفظ ختم نبوت جیسے عظیم الشان کام سے متعلق ایک اہم اور نازک مقدمہ میں اس کو پیش نظر رکھا جائے گا۔

آپ سے درخواست ہے کہ فتویٰ اس نئے سوال نامہ کے مطابق تحریر فرما کر جلد از جلد روانہ فرمائیں، بڑی عنایت ہو اور نوازش ہوگی، امید کہ ایک عظیم اور مقدس کاز ''تحفظ ختم

نبوت'' کے لئے دربارہ زحمت گوارہ فرمائیں گے اور ہماری درخواست کو قبول فرمائیں گے، اللہ تعالیٰ آپ کے علم میں، عمر میں اور عمل میں خیر و برکت عطا فرمائے۔

گرامی قدر! علماء کرام و مفتیان شرح متین السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

عرض خدمت یہ ہے کہ قادیانی فرقہ کے لوگ جو خود کو ''احمدی مسلمان'' اور کبھی ''احمدیہ مسلم جماعت'' سے بھی متعارف کراتے ہیں، مسلمانوں کو فریب میں مبتلا کر کے قادیانی بنانے کی غرض سے ان کی ہر چھوٹی بڑی سرگرمی اسلام اور مسلمانوں کے نام سے ہوتی ہے، جبکہ اسلام اور مسلمانوں سے ان کا کوئی تعلق نہیں، اس فرقہ کا لٹریچر پڑھنے کے بعد اس اس فرقہ کے نظریات وخیالات سے متعلق جو کچھ معلومات حاصل ہوتی ہیں بطور نمونہ ان میں سے چند نظریات درج ذیل ہیں:

قول و قرار میں صداقت اور امانت و دیانت ایک ایسا وصف ہے جو مسلمان کہلانے والے ایک ادنیٰ فرد کے اندر بھی پایا جانا ضروری ہے، جھوٹ بولنے والا شخص مقدس تو کیا ایک شریف انسان بھی کہلانے کا حق دار نہیں اور نبوت کا دعویٰ کرنے والے کے لیے تو یہ ایسا وصف لازم ہے جھوٹ کا شائبہ بھی نبی میں نہیں پایا جا سکتا اور جس میں پایا جائے وہ نہیں ہوسکتا، اس کے برخلاف قادیانی فرقہ کے لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو جو اپنی ہی تحریروں اور قول و قرار کی روشنی میں مہا جھوٹا ثابت ہوتا ہے مسیح و مہدی منواتے ہیں بلکہ اس سے بھی آگے بڑھ کر نبوت جیسا عظیم و مقدس منصب اس کے لئے تجویز کرتے ہیں، ملاحظہ کیجئے مرزا غلام احمد کے جھوٹ کا ایک نمونہ اس نے لکھا ہے:

> ''تمام نبیوں کی کتابوں سے اور ایسا ہی قرآن شریف سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ خدا نے آدم سے لے کر اخیر تک دنیا کی عمر سات ہزار برس رکھی ہے......اور قرآن شریف سے بھی صاف طور پر یہی نکلتا ہے کہ آدم سے اخیر تک بنی آدم کی سات ہزار سال ہے اور ایسا ہی پہلی تمام کتابوں میں بھی باتفاق کہتی ہیں۔[لیکچر سیالکوٹ روحانی خزائن جلد ۲۰/۲۰۷، ۲۰۹]

مرزا غلام احمد قادیانی کی اس عبارت کا ہر دعویٰ جھوٹا ہے، نیز تمام نبیوں پر اور خاص طور پر قرآن شریف پر اور سابقہ کتب پر صریح بہتان اور جھوٹ ہے، قرآن شریف نے واضح طور پر یہ اعلان کیا ہے کہ قیامت کا علم سوائے خدا کے کسی کو معلوم نہیں کہ وہ کب آئے گی اور کب دنیا کا خاتمہ ہوگا، یہ جھوٹ صرف ایک اور پہلا نہیں اس کے اقوال بے شمار پیش کیے جاسکتے ہیں جن سے مرزا غلام قادیانی کا جھوٹا اور جاہل ہونا بخوبی واضح ہوتا ہے جس کے لیے قادیانی لوگ نبوت کا منصب تجویز کرتے ہیں۔

دعویٰ نبوت کے تعلق سے مرزا نے لکھا ہے کہ:

(۱) ''ہمارا دعویٰ ہے ہم نبی اور رسول ہیں''۔[اخبار بدر ۵/مارچ ۱۹۰۸ء]

(۲) ''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا ہے''۔[روحانی خزائن:۱۸:۲۳۱]

(۲) قرآن وحدیث کی روشنی میں مسلمان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس طرح آخری نبی مانتے ہیں کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد اب کسی شخص کو قیامت تک نبی نہیں بنایا جائے گا اور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی بھی قسم کی نبوت کے دعوے کو کفر سمجھتے ہیں، خود مرزا غلام احمد قادیانی بھی اپنے دعویٰ نبوت سے قبل اسی عقیدہ کو اسلامی عقیدہ مانتا تھا۔

لیکن اس اسلامی عقیدے کے برخلاف جب اس نے اپنی نئی نبوت کا اعلان کیا تو یہ دعویٰ کیا کہ اب وہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد ایک نئی شریعت والا نبی ہے اور اپنے اس دعوے پر وہ اس طرح بضد ہو کر خود کو صاحب شریعت نبی منوانا چاہتا ہے، غور کیجئے، اس نے لکھا ہے:

''اور اگر کہو کہ صاحب الشریعت افتراء کر کے ہلاک ہوتا ہے نہ ہر ایک مفتری، تو اول تو یہ دعویٰ بے دلیل ہے، خدا نے افتراء کے ساتھ

شریعت کی کوئی قید نہیں لگائی، ماسوا اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند اوامر اور نہی بیان کئے اور اپنی امت کے لیے ایک قانون مقرر کیا وہی صاحب الشریعت ہو گیا پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں کیونکہ میری وحی میں امر بھی ہیں اور نہی بھی، مثلاً یہ الہام: ﴿قل للمؤمنین یغضوا من ابصارھم ویحفظو فروجھم ذلک ازکیٰ لھم﴾ یہ براہین احمدیہ میں درج ہے اور اس میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور پر تیئیس برس کی مدت بھی گذر گئی اور ایسا ہی اب تک میری وحی میں امر بھی ہوتے ہیں اور نہی بھی، اور اگر کہو کہ شریعت سے وہ شریعت مراد ہے جس میں نئے احکام ہوں تو باطل ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ﴿ان ھذا لفی الصحف الاولیٰ . صحف ابراھیم وموسیٰ﴾ یعنی قرآن تعلیم توریت میں بھی موجود ہے، اور اگر یہ کہو کہ شریعت وہ ہے جس میں باستیفاء امر اور نہی کا ذکر ہو تو یہ بھی باطل ہے کیونکہ اگر توریت یا قرآن شریف میں باستیفاء احکام شریعت کا ذکر ہوتا تو پھر اجتہاد کی گنجائش نہ رہتی۔ [اربعین نمبر۴، روحانی خزائن ۱۷/۴۳۵، ۴۳۶]

یہ عبارت اس عقیدے کی وضاحت کرنے میں لاریب ہے کہ مرزا قادیانی خود کو نہ صرف یہ کہ صاحب شریعت نبی منواتا ہے بلکہ اپنی امت کے لیے قانون مقرر کر کے اپنی شریعت کے اوامر ونواہی بھی شمار کراتا ہے، اور شریعت کی اپنی بیان کردہ تعریف کے خلاف جو بھی تعریف ہو اس کو مسترد کرتا ہوا نظر آتا ہے۔

(۳) نیز اسلامی تعلیمات کے خلاف اس نے ایک نیا نظریہ بھی پیش کیا کہ خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ کا دوبارہ دنیا میں آنا مقدر تھا، پہلی بار آپ مکہ مکرمہ میں محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شکل میں آئے اور دوسری بار قادیان میں مرزا غلام احمد قادیانی کی شکل میں آئے، مرزا نے لکھا ہے:

(۱): أنزل اللّٰہ علی فیض ھذا الرسول ...... حتی صار وجودی وجودہ فمن دخل فی جماعتی دخل فی صحابة سیدی خیر المرسلین، وھذا ھو معنی وآخرین منھم کما لایخفیٰ علی المتدبرین، ومن فرقة بینی وبین المصطفیٰ فما عرفنی وما رأی. (خطبہ الھامیہ/ روحانی خزائن ۱۶/ ۲۵۸، ۲۵۹)

ترجمہ از مرزا: خدا نے مجھ پر اس رسول کریم کا فیض نازل فرمایا...... یہاں تک کہ میرا وجود اس کا وجود ہوگیا پس وہ جو میری جماعت میں داخل ہوگیا درحقیقت میرے سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا اور یہی معنی آخرین منہم کے لفظ کے بھی ہیں جیسا سوچنے والوں پر پوشیدہ نہیں اور جو شخص مجھ میں اور مصطفیٰ میں فرق کرتا ہے اس نے مجھے نہیں دیکھا اور نہیں پہچانا ہے۔

ایک دوسری جگہ اس نے مزید وضاحت کی ہے کہ:

(۲): ''جب کہ بروزی طور پر میں آنحضرت [محمد ﷺ] ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالات محمد مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینۂ ظلیت میں منعکس ہیں تو پھر کونسا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا۔ (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ/روحانی خزائن جلد ۱۸/۲۱۲)

(۳): مرزا کے اکمل نامی ایک درباری شاعر نے اس مسئلے کی وضاحت میں چند اشعار کہے اور مرزا کی خدمت میں پیش کیے جس کو مرزا نے پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا اور وہ بھی برائے ملاحظہ پیش ہیں:

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے بڑھ کر ہیں اپنی شان میں

محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں

(اخبار بدر ۲۵؍ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

(۴): قرآن وحدیث کی روشنی میں اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام آسمان پر اٹھائے گئے اور قرب قیامت میں آسمان سے ان کا نزول ہوگا، قادیانی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع الی السماء اور ان کے نزول من السماء کے منکر ہیں، اور مرزا قادیانی کو حضرت عیسیٰ ابن مریم کی جگہ مانتے ہیں۔

(۵): اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ حضرت مہدی کا ظہور ابھی نہیں ہوا، اس کے برخلاف مرزا قادیانی کے متبعین، مرزا غلام احمد قادیانی کو مہدی مانتے ہیں جب کہ اس میں مہدی کی کوئی بھی علامت جو احادیث میں وارد ہے نہیں پائی جاتی ہے۔

(۶): ان عقائد کے علاوہ اس فرقہ لٹریچر میں جا بجا انبیاء کرام علیہم السلام کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں، صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے بارے میں گستاخانہ تحریریں موجود ہیں، مرزا قادیانی نے اپنی ایک تصنیف معرفت؍ روحانی خزائن ۳۹۰ میں لکھا ہے کہ:

> ''اسلام میں کسی نبی کی تحقیر کفر ہے..... کسی نبی کی اشارہ سے بھی تحقیر کرنا سخت معصیت ہے اور موجب نزول غضب الٰہی''۔

لیکن اس کے خلاف مرزا کی تحریریں ملاحظہ کیجئے:

> (۱): ''پس اس نادان اسرائیلی [عیسیٰ ابن مریم] نے ان معمولی باتوں کا پیشین گوئی کیوں نام رکھا۔ (حاشیہ ضمیمہ انجام آتھم؍ روحانی خزائن جلد ۱۱؍ ۲۸۸)
>
> یہ بھی یاد رہے کہ آپ [عیسیٰ ابن مریم] کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی، جن جن پیشین گوئیوں کا اپنی ذات کی نسبت توریت میں پایا

جانا آپ [عیسیٰ بن مریم] نے بیان فرمایا ہے ان کتابوں میں ان کا نام ونشان نہیں پایا جاتا ہے۔ (روحانی خزائن ۱۱/۲۸۹)

(۲): عیسائیوں نے بہت سے آپ [عیسیٰ بن مریم] کے معجزات لکھے ہیں مگر حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ صادر نہیں ہوا۔ (روحانی خزائن ۱۱/۲۹)

(۳): لیکن مسیح [عیسیٰ ابن مریم] کی راستبازی اپنے زمانہ میں دوسرے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوئی، بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں یا اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی اس وجہ سے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا کیوں کہ اس نام کے رکھنے سے موانع تھے۔ (دافع البلاء، روحانی خزائن ۱۸/۲۲۰)

(۴): ہائے کس کے آگے یہ ماتم لے جائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تین پیشین گوئیاں صاف طور پر جھوٹی نکلیں اور آج کون زمین پر ہے جو اس عقد کو حل کر سکے۔ (اعجاز احمدی، روحانی خزائن ۱۹/۱۲۱)

(۵): اور مجھے [مرزا قادیانی] کو بتایا گیا تھا کہ تیری خبر قرآن وحدیث میں موجود ہے اور تو [مرزا قادیانی] ہی اس آیت کا مصداق ہے کہ:
**﴿هو الذی ارسل رسوله بالهدیٰ و دین الحق لیظهره علی الدین کله﴾**. (اعجاز احمدی/روحانی خزائن ۱۹/۱۱۳)

(۶): میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک [مرزا قادیانی] ہے کہ اس حسین سے بڑھ کر ہے۔ (دافع البلاء/روحانی خزائن ۱۸/۲۳۳)

(۷): ابو ہریرۃ [صحابی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم] جو غبی تھا اور درایت اچھی نہیں رکھتا تھا۔ (اعجاز احمدی، روحانی خزائن ۱۹/۱۲۷)

اس کے باوجود اس فرقہ کے لوگ خود اہل سنت والجماعت یعنی مسلمان منواتے ہیں البتہ محمدی مسلمان کی جگہ خود کو احمدی کہلواتے ہیں، ختم نبوت کے عقیدہ پر اور اسلام کے بنیادی اصولوں پر ایمان رکھنے کی بات کرتے ہیں، ساتھ ہی ساتھ مرزا غلام احمد قادیانی کو ظلی وبروزی نبی تسلیم کرنے کا اقرار بھی کرتے ہیں، اپنی پوجا استھل یعنی عبادت کرنے کی جگہ کو ''مسجد'' سے تعبیر کرتے ہیں، تمام اور دیگر تمام اسلامی اعمال وعبادات کی شکل میں اپنی پوجا اور عبادت بھی ادا کرتے ہیں، اپنے لٹریچر میں کعبۃ اللہ اور گنبد خضریٰ کے تصاویر چھاپ کر خود کو مسلمان جیسا باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں اس پس منظر میں چند سوالات پیش خدمت ہیں:

(۱): شریعت میں نبی کے معنی کیا ہیں اس کو واضح کیا جائے اور بتایا جائے کہ جو شخص خدا سے اپنی مزعومہ ہم کلامی اور مخاطبت کو نبوت کہتا ہے اس کا شرعی حکم کیا ہے؟ ختم نبوت کا مفہوم شرعی اصطلاح میں کیا ہے؟ اگر کوئی شخص اس مفہوم میں تاویل کر کے خود کو نبی کہلوائے تو اس کا حکم شرعی کیا ہے؟

(۲): جو شخص اپنے اوپر وحی کے نزول کا قائل ہو، قرآن مجید کو اللہ کی کتاب اور اپنے منہ کی باتیں کہتا ہو نیز انبیاء کی توہین کا مرتکب ہو اس کا شرعی حکم کیا ہے؟

(۳): کیا قادیانیوں کو مسلمان کہنے کی کسی طرح گنجائش ہے؟ کیا مذکورہ بالا عقائد ونظریات کے ہوتے ہوئے ان کے دعویٰ کے مطابق ان کو مسلمان کہا یا مانا جاسکتا ہے؟

(۴): کیا قادیانی افراد کا اپنی عبادت گاہ کو مسجد کہنا رلکھنا درست ہے؟

(۵): کیا قادیانیوں کی عبادگاہوں کو مسلم اوقاف میں شمار کیا جاسکتا ہے یا نہیں؟

(۶): کیا قادیانیوں کا اپنے لٹریچر میں اور اپنی عبادت گاہ میں کلمہ طیبہ لکھنا صحیح

ہے؟

(۷): کیا قادیانی اپنے لٹریچر میں کعبۃ اللہ اور گنبد خضریٰ کی مقدس تصاویر چھاپ سکتے ہیں؟

(۸): وہ تمام باتیں جو مسلمان کی شناخت اور پہچان کے لیے ہیں، کیا قادیانی انہیں اپنے تعارف کے لیے استعمال کر سکتے ہیں؟ [مثلاً اذان دینا، مسلمانوں جیسا سلام کلام وغیرہ]

(۹): حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع ونزول سے متعلق اسلامی عقیدہ کیا ہے قرآن وحدیث سے اس کو واضح کیا جائے اور جو اس کا منکر ہو اس کا حکم کیا ہے؟ اس کی وضاحت کی جائے؟

امید کہ آں محترم سوالات کے مکمل جوابات قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح فرمائیں گے۔

﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:

(۱): نبی اس انسان کو کہتے ہیں جو اللہ تبارک وتعالیٰ اور بندہ کے درمیان واسطہ کی حیثیت رکھتا ہے اور اس پر اللہ کی طرف سے وحی آتی ہے اور نبوت پر ایسے واضح اور مضبوط دلائل پائے جاتے ہیں، جن کے انکار کی گنجائش نہیں ہوتی، اور یہ منصب انسان خود اپنی محنت اور جد وجہد سے حاصل نہیں کر سکتا، بلکہ اس کا تعلق صرف عطاء خداوندی سے ہے، گویا کہ نبوت کا تعلق کسب واختیار سے نہیں، بلکہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے اصطفاء اور انتخاب پر ہے، نبوت ورسالت کا یہ سلسلہ سیدنا حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا اور خاتم النبیین سیدنا ومولانا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر مکمل ہوگیا، اس سلسلہ نبوت کی تکمیل کے بعد کسی شخص کا اپنے کو نبوت پر فائز ہونے کا دعویٰ کرنا قطعاً جھوٹ اور فریب ہے، اس طرح کا دعویٰ کرنے والا شخص مفتری اور دجال ہے۔

ختم نبوت کا مفہوم شرعی اصطلاح میں واضح ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

کے بعد کسی کو نبوت عطا نہیں کی جائے گی، آپ کے ذریعہ نبوت کی تکمیل ہو چکی ہے، یہ مفہوم خود زبانِ رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے واضح کلام سے ماخوذ ہے۔ آپ کا ارشاد گرامی ہے: "أنا خاتم النبيين لانبي بعدي" اس حدیث میں "لانبي بعدي" "خاتم النبيين" کا ترجمہ ہے، اوراس جملہ میں ختم نبوت کے شرعی مفہوم کو بالکل واضح کردیا ہے، اب اس واضح اور بے غبار ترجمہ ومفہوم کو نظر انداز کر کے جو شخص کوئی اور تاویل کرے گا وہ صراحۃً عقیدہ متواترہ کا انکار کرنے والا کہلائے گا۔

اور جو شخص اپنے فاسد مفہوم کی آڑ میں اپنے کو نبی قرار دے اس کا اسلام سے کوئی تعلق نہیں ہے، ایسا شخص مرتد، زندیق اور کافر ہے۔

**عن ثوبان رضى الله تعالى عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم...... وانه سيكون فى أمتي كذابون ثلاثون كلهم يزعم أنه نبى وأنا خاتم النبيين، لانبى بعدى.** (سنن أبى داؤد، الفتن/ ذكر الفتن ودلائلها ۲/ ۵۸۴ رقم: ۴۲۵۲، سنن الترمذى، الفتن/ باب لاتقوم الساعة حتى يخرج كذابون ۲/ ۴۵، وقال الترمذى: هذا حديث صحيح)

**عن أبى هريرة رضى الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال: ان مثلى ومثل الأنبياء من قبلى كمثل رجل بنىٰ بيتا، فأحسنه وأجمله الا موضع لبنة من زاوية فجعل الناس يطوفون به ويتعجبون له ويقولون: هلا وضعت هذه اللبنة قال: فأنا اللبنة أنا خاتم النبيين.** (صحيح البخارى ۱/ ۵۰۱ رقم: ۳۴۱۰)

**النبى فى الاصطلاح قال عبدالقاهر البغدادى: النبى كل من نزول عليه الوحى من الله تعالى على لسان ملك من**

**الـملائكة، وكان مؤيدا بنوع من الكرامات الناقصة للعادات.**
(الموسوعة الفقهية ٤٠/ ٤٠)

**ودعـوىٰ الـنبـوـة بعد نبينا صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم كفر بالاجماع.** (شرح فقه أكبر ٢٠٠)

**وانـه سيـكـون فـى أمتى كذابون، وقد خرج الى هذا الـزمـان كثيـرون مـنه، كما أن فى هذا الزمان خرج فى الهند الـمسيـح الـقـاديـانـى فـى نواحى بنجاب فى بلدة قاديان من مـضـافـات "أمر تسـر" فـادعـى أنـه المهدى، وأنه المسيح، وأنكر نزول المسيح، وادعى أن عيسىٰ بن مريم عليه الصلاة والسـلام تـوفـى، وقبـره فـى "كشـميـر" ولـعـلـه بقيى منهم بعضهم.** (بذل المجهود دار البشائر الاسلامية ٢/ ٢٨٧)

**ادعـى النبوة بنفسه أو غيره فهو كاذب قطعا، لأن اللّٰه تـعـالى نص فى القرآن الكريم على أن محمد صلى اللّٰه تعالى عـليه وسلم هو خاتم النبيين، أى آخرهم فليس بعده نبى حتى تقوم الساعة.** (الموسوعة الفقهية ٤٠/ ٣٨)

**الـنبى محمد صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم اصطفاه اللّٰه تـعـالـى وشـرفـه بـالنبوة، وجعله رحمة للعالمين ورسولا الى الثـقـلـيـن، وختـم الـلّٰـه تعالى النبوة به فلا نبى بعده حتى تقوم الساعة.** (الموسوعة الفقهية ٤٠/ ٢٥)

**مـرزا غـلام أحـمد القاديانى خارج عن دائرة الاسلام فـلايسـع لأحد من المسلمين أن يتبعه.** (حـافظ ايمان من فتنة قاديان ٣٩)

**أفتى علماء العرب والعجم بالحادهم وكفرهم.**
(حافظ ايمان من فتنة قاديان ٤٢)

**وقد أخبر اللّٰه عزوجل فی كتابه ورسوله صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم فی السنة المتواترة عنه أنه لانبی بعده، ليعلموا أن كل من ادعی هذا المقام بعده فهو كذاب أفاك دجال ضال مضل.** (حاشية التصريح بما تواتر فی نزول المسيح ٦٠)

(۲): سرور عالم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آخری پیغمبر ہیں، آپ کے بعد وحی کا سلسلہ منقطع ہو چکا ہے لہٰذا اب اگر کوئی شخص اپنے اوپر وحی کا دعویٰ کرے گا وہ بلاشبہ دائرہ اسلام سے خارج کہلائے گا۔

**وكذٰلک من ادعی منهم أنه يوحی اليه وان لم يدعی النبوة، فهؤلاء كلهم كفار مكذبون بالنبی صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم، لأنه أخبر عليه السلام أنه خاتم النبيين لا نبی بعدی.** (الشفاء بتعريف حقوق المصطفیٰ ٢٤٧ بحواله رد مرزائیت کے زریں اصول ١٩٤)

**ومن ههنا ينص الفقهاء علی أن من ادعیٰ أنه شريک لمحمد صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم فی الرسالة. أو قال: بجواز اكتسابها بتصفية القلب وتهذيب النفس فهو كافر وكذا ان ادعیٰ أنه يوحی اليه وان لم يدعی النبوة قال القاضی عياض: لاخلاف فی تكفير مدعی النبوة.** (الموسوعة الفقهية ٤٠/ ٣٩)

(۳): قادیانی لوگ عقیدہ ختم نبوت کے منکر ہونے کی وجہ سے بلاشبہ اسلام سے

خارج ہیں ان کو مسلمان کہنے کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

**ان التسمية بالمسلمين مخصوص بهذه الأمة.** (روح المعانی، زکریا ۱۰/ ۳۶۹)

**کل ما يصير الكافر بالاقرار به مسلما يكفر المسلم بانكاره.** (الموسوعة الفقهية ۴۰/ ۲۶۶)

(۴): قادیانی فرقہ مذہب اسلام سے بالکل الگ اور جداگانہ ہے اور مسجد کا لفظ مسلمانوں کا عبادت گاہوں کے ساتھ خاص ہے، لہٰذا قادیانیت یا کسی اور مذہب والوں کے لیے اپنی عبادت گاہوں کو مسجد کے نام سے موسوم کرنا قطعاً جائز نہیں ہے۔

**ومساجد جمع مسجد: وهو معبد معروف للمسلمين، خص بهذا الاسم اعتناء بشأنه من حيث أن السجود أقرب ما يكون العبد فى الى ربه عزوجل، وقيل: لاختصاص السجود فى الصلاة بالمسلمين.** (روح المعانی، زکریا ۱۰/ ۲۴۳)

**ان العرف خصص المسجد بالمكان المهيأ للصلوات الخمس.** (الموسوعة الفقهية ۳۷/ ۲۳۵)

**والأكثرون على أنه الصوامع للرهبان، والبيع للنصارىٰ، والصلوات لليهود، والمساجد للمسلمين.** (روح المعانی، زکریا ۱۰/ ۲۴۳)

(۵): قادیانیوں کی عبادت گاہوں کو مسلمانوں کے اوقاف میں شامل کرنا درست نہیں ہے کیونکہ ان کے عقائد اور مذہبی طور طریقے سب اسلام سے جداگانہ ہیں، پس جس طرح غیر مسلموں اور شیعہ فرقے کے مذہبی مقامات اور مقابر ومراکز کو عام مسلمانوں سے الگ کر کے انتظامات کیے جاتے ہیں اسی طرح قادیانیوں کی مذہبی جائدادوں کا نظم

وانتظام بھی مسلمانوں کی جائیدادوں اوراوقاف سے علیحدہ کرنا ضروری ہے۔

**اذ ارتد، ثم وقف وقفا فی حال ردته، فان مات أو قتل علی ردته أو لحق بدار الحرب وحکم القاضی بلحاقه یبطل الوقف، وتکون الارض میراثاً.** (الفتاوی التاتارخانیة ۸/ ۲۰۲ رقم: ۱۱۶۳۸ زکریا)

**أما المرتد، اذا وقف حال ردته، ففی قول أبی حنیفة هو موقوف ان قتل علی ردته أو مات بطل وقفه.** (فتح القدیر، بیروت ۶/ ۲۰۱)

(۶): کلمہ طیبہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' اسلام کا شعار ہے قادیانیوں کے لیے اس اسلامی شعار کو اختیار کرنے کی ہرگز اجازت نہیں، خاص کر اس لئے بھی کہ قادیانی لوگ دھوکہ دے کر محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اپنے جھوٹے پیغمبر مرزا قادیانی مراد لیتے ہیں اور مسلمانوں جیسا کلمہ بول کر لوگوں کو فریب دیتے ہیں، اس لئے قادیانیوں کی طرف سے کلمہ طیبہ کے استعمال پر پابندی لگانے کا مطالبہ یقیناً برحق ہے اور قابل توجہ ہے۔

**من استخف بالقرآن أو بالمسجد أو بنحوه مما یعظم فی الشرع کفر.** (شرح فقه أکبر ۲۰۳)

**فکل ما کان من أعلام دین اللّٰه، وطاعته فهو من شعائر اللّٰه.** (الموسوعة الفقهیة ۲۶/ ۹۷)

(۷): قادیانی لوگوں کی نظر میں کعبۃ اللہ شریف یا گنبد خضراء یا مسجد نبوی کی کوئی حیثیت نہیں ہے، ان کی مذہبی سرگرمیوں کا دائرہ ان کی مزعومہ مقدس جگہوں یعنی ''قادیان'' اور ''ربوہ'' تک محدود ہے، جیسا کہ ان کی کتابوں سے واضح ہے، لیکن وہ لوگ اپنے کو مسلمان ظاہر کرنے کے لیے اور عام مسلمانوں کو دھوکہ دینے کے لیے کعبۃ اللہ اور گنبد خضراء کی تصاویر چھاپتے ہیں، حالاں کہ وہ اسلام کے متواتر عقائد سے بغاوت کرنے والے ہیں،

اس باغیانہ طرز عمل کے ساتھ ان کا مقاماتِ مقدسہ کی تصاویر چھاپ کر خالی الذہن لوگوں کو دھوکہ دینا محض فریب ہے اور سخت قابل مذمت ہے۔

**فكل ما كان من أعلام دين الله وطاعته تعالى فهو من شعائر الله.** (الموسوعة الفقهية ٢٦/ ٩٧)

**ليست بيوت الله، انما بيوت الله المساجد، بل هي بيوت يكفر فيها بالله وان كان قد يذكر فيها، فالبيوت بمنزلة أهلها واهلها كفار، فهي بيت عبادة الكفار.** (فتاوى ابن تيميه بحواله مرزائی اور تعمیر مسجد ٢١)

(۸): چوں کہ قادیانی اسلام کے مخالف اور متوازی ایک مستقل الگ مذہب ہے، اس لئے کسی بھی اسلامی شعائر خواہ وہ اذان ہو یا مسلمانوں جیسا سلام ہو اس کو قادیانیوں کے لئے اختیار کرنا ممنوع ہے۔

**اتفق الفقهاء على أن الأذان من خصائص الاسلام وشعائره الظاهرة.** (الموسوعة الفقهية ٢/ ٣٥٧)

**أما الاسلام فينبغي أن يكون شرط صحته فلايصح أذان كافر على أى ملة.** (البحر الرائق كوئٹه ١/ ٢٦٤)

**الكافر لو أذن في غير الوقت لايصير به مسلما لأنه يكون مستهزيا.** (الشامي، زكريا ٢/ ٧)

**اسلام المؤذن شرط لصحته فلايصح أذان الكافر، لأنه ليس من أهل العبادة، ولأنه لايعتقد الصلاة التي يعتبر الأذان دعاء لها، فاتيانه بالأذان ضرب من الاستهزاء وهذا بالاتفاق.** (الموسوعة الفقهية ٢/ ٣٦٧)

(۹): امت کا یہ عقیدہ ہے کہ سیدنا حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمانوں میں زندہ

موجود ہیں اور قیامت کے قریب دنیا میں ان کا نزول ہوگا اور ان ہی کے ہاتھ سے کانا دجال مارا جائے گا اور ان کی تشریف آوری سے پوری دنیا میں مکمل اسلامی نظام قائم ہوجائے گا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں یہ عقیدہ متواتر اور قطعی ہے، اس عقیدہ کا انکار کھلی گمراہی اور صریح کفر ہے، لہٰذا جو شخص حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی آسمانوں پر حیات کا منکر ہو، اور ان کی وفات کا قائل ہو، یا اپنے کو مسیح موعود قرار دیتا ہو، وہ پرلے درجے کا فریبی دھوکہ باز اور کذاب ہے، اس کا دینِ اسلام سے دور دور تک کوئی تعلق نہیں۔

**وقال في تلخيص الحبير من كتاب الطلاق: وأما رفع عيسىٰ عليه السلام فاتفق أصحاب الأخبار والتفسير على أنه رفع ببدنه.** (عقيدة الاسلام ٤٦ بحواله فتاوى محموديه ميرٹھ ٣/ ٢٥٥)

**ثم أنه رفعه اليه وأنه باق حي، وأنه سينزل قبل يوم القيامة كما دلت عليه الأحاديث المتواترة.** (تفسير ابن كثير ١/ ٨٧٨)

**عن الحسن البصري رحمه الله تعالى مرسلا يرفعه الى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لليهود: ان عيسىٰ عليه السلام لم يمت، و انه راجع اليكم قبل يوم القيامة.** (تفسير ابن كثير ١/ ٣٦٦)

**حدثنا جويرية بن بشير قال: سمعت رجلا قال للحسن يا أبا سعيد! قول الله عزوجل: ﴿وان من اهل الكتاب الا ليؤمنن به قبل موته﴾ قال: قبل موت عيسىٰ، ان الله رفع اليه عيسىٰ، وهو بعثه قبل يوم القيامة مقاما يؤمن به البر**

**والفاجر.** (تفسير ابن كثير مكمل، النساء، تحت آية: ١٥٩ ص: ٣٧٥ دار السلام رياض)

**حدثنا الرجاء عن الحسن: ﴿وان من اهل الكتاب الا ليؤمنن به قبل موته﴾ قال: قبل موت عيسىٰ، والله انه لحى الآن عندالله ولكن اذا نزل آمنوا به أجمعون.** (تفسير ابن كثير مكمل، النساء، تحت ١٥٩ ص: ٣٧٥ دار السلام رياض)

**وعن ابن عباس رضى الله تعالى عنه أنه رفعه الى السماء الدنيا فهو فيها يسبح مع الملائكة، ثم يهبط الله تعالى عند ظهور الدجال على صخرة بيت المقدس.** (روح المعانى ٣/ ٢٩٠)

**عن أبى هريرة رضى الله تعالى عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم: والذى نفسى بيده ليوشكن أن ينزل فيكم ابن مريم حكما وعدلاً، فيكسر الصليب، ويقتل الخنزير، ويضع الحرب، ويفيض المال حتى لايقبله أحد.** (صحيح البخارى ١/ ٤٩٠ رقم: ٣٤٤٨)

**وقيل: انه دعا الله لما رأى صفة محمد وأمته أن يجعله ومنهم فاستجاب الله دعاؤه وأبقاؤه حتى ينزل فى آخر الزمان مجدد الأمر الاسلام، فيوافق خروج الدجال، فيقتله.** (فتح البارى ٦/ ٤٩٣)

**لأن عيسىٰ عليه السلام أيضاً قد رفع هو حى على الصحيح.** (فتح البارى ٦/ ٣٨٥)

**الامام المفسر ابن عطية الغرناطى الأندلسى فقد قال**

فی تفسیره: وأجمعت الأمة علی ما تضمنه الحدیث المتواتر أن عیسیٰ فی السماء حی، وأنه ینزل فی آخر الزمان فیقتل الخنزیر، ویکسر الصلیب، ویقتل الدجال، ویفیض العدل. (حاشیة التصریح بما تواتر فی نزول المسیح ٦٣)

عن مجاهد فی قوله تعالی: ﴿ولکن شبه لهم﴾ قال: صلبوا رجلا غیر عیسیٰ شبهوه بعیسیٰ یحسبونه ایاه، ورفع اللّٰه الیه عیسیٰ حیاً. (حاشیة التصریح بما تواتر فی نزول المسیح ٢٨٧)

ان المهدی یظهر ألا فی الحرمین الشریفین ثم یأتی بیت المقدس فیأتی الدجال، ویحضره فی ذٰلک الحال، فینزل عیسیٰ من المنارة الشرقیة فی دمشق الشام، ویجئ الی قتال الدجال فیقتله بضربة فی الحال، فانه یذوب کالملح فی الماء عند نزول عیسیٰ علیه السلام من السماء. (شرح فقه اکبر ١٩١)

عن النواس بن سمعان الکلابی قال: ذکر رسول اللّٰه [صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم] الدجال ذات غداة ......اذ بعث اللّٰه عزوجل المسیح بن مریم فینزل عند المنارة البیضاء شرقی دمشق بین مهرودتین واضعاً یده علی أجنحة ملکین، فیتبعه فیدرکه، فیقتله عند باب لد الشرقی. (مسند أحمد بن حنبل ٤/ ١٨٢ رقم: ١٧٥٦١ دار الحدیث القاهرة)

عن عبداللّٰه بن سلام قال: یدفن عیسیٰ بن مریم علیه السلام مع رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم وصاحبیه

**رضي اللّٰه تعالى عنهما فيكون قبره رابعاً.** (مجمع الزوائد ۸/ ۲۰۶)

**الحمد للّٰه عيسىٰ عليه السلام حي، وقد ثبت في الصحيح عن النبي صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم أنه قال: ينزل فيكم ابن مريم حكما وعدلاً، واماما مقسطاً، فيكسر الصلب، ويقتل الخنزير، ويضع الجزية، وثبت في الصحيح عنه: أنه ينزل على المنارة البيضاء شرقي دمشق، وأنه يقتل الدجال.** (فتاوى ابن تيمية ۴/ ۳۲۲) فقط واللّٰه تعالىٰ عليه وسلم (كتاب النوازل، ج: ۲، ص: ۳۳تا ۴۸، ط، المركز العلمي للنشر والتحقيق لال باغ مراد آباد الهند)



## قادیانی کے دروازہ نبوت

**﴿سوال﴾:**

فتنہ قادیان کے سلسلہ میں ایک مسئلہ محض اپنی تشفی قلب کے لئے دریافت کرلینا چاہتا ہوں۔ یہ جو الزام ہے کہ انہوں نے اجراء نبوت کا دروازہ کھول کر فتنۂ عظیم برپا کردیا اس کے جواب میں وہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اجراء نبوت یعنی ظہور مسیح تو اہل سنت کا متفقہ مسئلہ ہے اب گفتگو صرف تعیین شخصی میں رہ جاتی ہے کہ اس دعویٰ مسیحیت کا مصداق کون شخص ہے اور اس میں خطائے اجتہادی کی پوری گنجائش ہے اس پر کچھ مختصراً ارشاد فرمادیجئے؟

**﴿الجواب﴾:**

اس کا دعویٰ صرف مسیح ہی کے ساتھ نہیں جس میں شبہہ مذکورہ فی السوال کی گنجائش ہو وہ تو مسیح غیر مسیح سب کیلئے نبوت کو ممکن کہتا ہے اس کے رسائل میں اس کی تصریح ہے پھر مسیح

میں بھی بقائے نبوۃ سابقہ [جو کہ موصوف کا کمال ذاتی ہے جو بعد عطا کے سلب نہیں ہوتا بدوں ظہور آثار خاصہ تشریع وغیرہ جیسا خود عالم برزخ میں یہ کمال سب حضرات کے ذوات میں پائی جاتی ہے] عطائے نبوت کو مستلزم نہیں اور منافی ختم نبوت کے عطائے نبوت ہے جس کا وہ اپنی ذات کے لئے مدعی ہے کیونکہ پہلے موجود نہ تھا تا کہ اس نبوت کو نبوت سابقہ کہا جاسکے نہ بقابہ شان مذکور اور یہ بالکل ظاہر ہے۔ (امداد الفتاوی، ج:۱۲،ص:۲۵٦، ط، زکریا بک ڈپو الہند)



## قادیانی فرقے کے خلاف کالم لکھنا

﴿سوال﴾:

شمالی ہندوستان میں قادیانی فرقے کی سرگرمیاں عروج پر ہیں، تازہ ترین صورت حال یہ ہے کہ لکھنؤ و اطراف کے سینکڑوں بچے اس وقت قادیانیت کی گرفت میں ہیں، جوان قادیانیوں کے خرچ پر اتر پردیش اور پنجاب کے کالجوں میں تعلیم حاصل کررہے ہیں، نیز وہ ان میں اپنا لٹریچر پھیلا رہے ہیں، رسائل واخبارات کے ذریعہ وغیرہ وغیرہ۔ اس ضرورت کے پیش نظر احقر نے یہ ارادہ کیا ہے کہ ان کے باطل عقائد کے روبرو اہل سنت والجماعت کے قرآن وحدیث اور آثار صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر مبنی صاف ستھرے عقائد کو اپنے پندرہ روزہ رسالے اسلاف میں مضامین یا کالم کی شکل میں شائع کروں اور قادیانیوں سے بذریعہ خط وکتابت گفت وشنید کروں؟

﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:

فرقۂ باطلہ کی تردید اہم فریضہ ہے، جسے اہل حق دور میں انجام دیتے رہے۔ قادیانیت ایک باطل فرقے کا نام ہے اس کا رد بھی اہم فریضہ ہے، ان کے عقائد اور دجل وفریب کو واضح کرکے لوگوں کو گمراہی سے بچانے کی کوشش ایک ممدوح سعی ہے، اس سلسلہ

میں اکابر علماء کی بہت کتابیں طبع ہو کر منظر عام پر آچکی ہیں، مذکورہ فی السوال طریقہ بھی اس کے لئے بہتر ہے، لیکن تجربہ کار علماء کی نگرانی میں ہو، اسلام سچا اور کامل مذہب ہے اس کی ترجمانی اور اس کے خلاف اور باطل کے رد کے لئے علم وسلیقہ بھی ضروری ہے۔ ﴿ولاترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار﴾. (فتاوی دارالعلوم وقف دیوبند، ج:۲،ص:۲۹۰،۲۹۱،ط، حجۃ الاسلام اکیڈمی الہند)



## قادیانیوں کا مرتب کردہ قاعدہ ''یسرنا القرآن''

**﴿سوال﴾:**

قاعدہ ''یسرنا القرآن'' جو قادیانیوں کا بنایا ہوا ہے جس میں کوئی عقیدہ قادیانی کی بات نہیں کہ جس سے فساد عقیدہ اور فساد عمل شرعی ہوتا ہو، بلکہ اس کی ترکیب اور ترتیب اور ہدایات بابت طریقہ تعلیم ایسی ہے جس کے باعث بچہ بسہولت پانچ چھ ماہ میں بلکہ اس سے کم مدت میں ناظرہ ختم کر لیتا ہے، چنانچہ راقم کا خود تجربہ ہے کہ بہت سے بچوں کو تین تین چار چار ماہ میں ختم کرایا ہوں۔ تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس قاعدہ کا پڑھنا جائز ہے اور کیا کفار کی بنائی ہوئی چیز کو اس کے کمال اور کسی خوبی اور عمدگی کی وجہ سے عمدہ اور اچھا کہنا جائز ہے یا نہیں مثلاً یوں کہنا کہ متھرا کا پیڑا اور بھگوان پور کا پیڑا بہت اچھا ہے اس لئے کہ اچھا مشہور ہے تو اچھا کہنا کیسا ہے اس کے بنانے والے کافر ہیں یا یوں کہنا کہ امریکن لالٹین یا جرمنی کوئی چیز اچھی ہے تو اس کو اچھا کہنا کیسا ہے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

امریکن لالٹین اور قاعدہ یسرنا القرآن میں بہت فرق ہے، اول خالص دنیاوی چیز ہے اور ثانی تعلیم قرآن اور دینیات کی ابتداء واجراء ہے، اول کی تعریف سے کفار کے دین کی تعریف نہیں ہوتی ہے اور ثانی کی تعریف سے دل میں یہ بات بیٹھ جاتی ہے کہ جن لوگوں

